## وظائفِ ظہر

اور بعد نماز ظہر کے سَو بار کلمۂ طیب اور سَو بار درود شریف اور سورۂ اِنّا فتحنا اور منزل دلائل الخیرات اور پانچسو بار اَللّٰہُ الصَّمَدُ اور اکیس بار سورۂ اذا جاء۔

## وظائفِ عصر

اور بعد عصر کے سورۂ عَمَّ یتساءلون اور سَو بار آیۂ کریمہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ٥

## وظائفِ مغرب

اور بعد نماز مغرب کے سورۂ واقعہ اور سَو بار کلمۂ طیب اور درود شریف سَو بار اور اَللّٰھُمَّ طَھِّرْ قَلْبِیْ عَنْ غَیْرِکَ وَنَوِّرْ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِکَ اَبَدًا یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ اکتالیس بار بحضور دل پڑھے

79

## وظائفِ عشا

اور بعد نماز عشا کے سورۂ سجدہ یا سورۂ ملک اور سَو بار کلمۂ طیب اور سَو بار درود شریف اور ایک سَو ایک بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ بحضور قلب پڑھے۔

## وظائفِ صبح و شام دو وقتہ

اور صبح اور شام کو سیّد الاستغفار ایک ایک بار اور پانچوں کلمے اور دونوں اٰمنت باللہ اور نو دو نہ نام جل شانہ کے اور آیۃ الکرسی اور آیات آمن الرسول سے تا آخر سورۃ اور اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ تین بار اور آیات سورۂ حشر ایک بار اور بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ

---

۱؎ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُکَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ وَوَعْدِکَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَکَ بِنِعْمَتِکَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ ۱۲ منہ قدس سرہٗ ۲؎ اول اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ تین بار پڑھ کے پھر یہ آیت پڑھو یعنے ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُھَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَکَبِّرُ سُبْحٰنَ اللّٰہِ عَمَّا یُشْرِکُوْنَ ٥ ھُوَ اللّٰہُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی یُسَبِّحُ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۱۲

السَّمِیعُ الْعَلِیمُ تین بار اور رَضِیتُ بِاللّٰہِ رَبًّا وَّ بِالْاِسْلَامِ دِینًا وَّ بِمُحَمَّدٍ نَّبِیًّا تین بار اور لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیکَ لَہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیمِ اور اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِی مِنَ النَّارِ سات بار اور اَللّٰھُمَّ اِنِّیٓ اَسْئَلُکَ الْجَنَّۃَ سات بار اور دعائے حزب البحر کو اگر ہو سکے تو ایک ایک بار اور بعد نماز صبح قبل طلوع آفتاب اور بعد نماز عصر قبل غروب مسبعات عشر[1] کو پڑھے

## وظیفہ بعد ہر نماز

اور بعد ہر نماز کی پانچوں وقت آیۃ الکرسی ایک بار اور سبحان اللہ تینتیس[۳۳] بار اور الحمد للہ تینتیس بار اور اللہ اکبر تینتیس[۳۳] بار اور کلمہ چہارم ایک بار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِی وَیُمِیتُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیرٌ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ وَاِلَیْکَ یَرْجِعُ السَّلَامُ حَیِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ تَبَارَکْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَیْتَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ایک بار اَللّٰھُمَّ اِنِّیٓ اَسْئَلُکَ رِضَاکَ وَالْجَنَّۃَ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ غَضَبِکَ وَمِنَ النَّارِ ایک بار پڑھے اور وقت شروع کھانے کے اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِیہِ وَاَطْعِمْنَا خَیْرًا مِّنْہُ اور بعد فراغ طعام کے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیٓ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِینَ پڑھے اور سوتے وقت سورہ فاتحہ و آیۃ الکرسی اور تینوں قل[2] تین تین بار اور اَللّٰھُمَّ قِنِی عَذَابَکَ یَوْمَ تَبْعَثُ عِبَادَکَ اور وقت جاگنے کے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیٓ اَحْیَانَا بَعْدَ مَآ اَمَاتَنَا وَاِلَیْہِ النُّشُوْرُ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

---

[1] یعنی دس چیزیں ہیں کہ سات سات بار پڑھتے ہیں اول سورہ فاتحہ سات بار سورہ والناس سات بار سورہ فلق سات بار سورہ اخلاص سات بار سورہ کافرون سات بار آیۃ الکرسی سات بار کلمہ تمجید سات بار درود شریف سات بار اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِی وَلِوَالِدَیَّ وَلِجَمِیعِ الْمُؤْمِنِینَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِینَ وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْیَاءِ مِنْھُمْ وَالْاَمْوَاتِ سات بار اَللّٰھُمَّ یَا رَبِّ افْعَلْ بِی وَبِھِمْ عَاجِلًا فِی الدِّینِ وَالدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ مَآ اَنْتَ لَہٗ اَھْلٌ وَّلَا تَفْعَلْ بِنَا یَا مَوْلَانَا مَا نَحْنُ لَہٗ اَھْلٌ اِنَّکَ غَفُوْرٌ حَلِیمٌ جَوَادٌ کَرِیمٌ مَلِکٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِیمٌ اس کو سات بار پڑھے ۱۲

[2] یعنی قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۱۲

وحدہٗ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علیٰ کل شیءٍ قدیر اور ممکن ہو تو معشرات السبع
بھی پڑھے اور پائخانے مین جاتے وقت اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُ بِکَ مِنَ الۡخُبُثِ وَالۡخَبَآئِثِ اور
نکلتے وقت غُفۡرَانَکَ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ اَذۡھَبَ عَنِّی الۡاَذٰی وَعَافَانِیۡ ور ہر وقت اُٹھتے بیٹھتے
بِسۡمِ اللّٰہِ وَاللّٰہُ اَکۡبَرُ اور اَللّٰھُمَّ اَسۡئَلُکَ رِضَاکَ معمول رکھین اور اگر اور زیادہ اوراد مطلوب
ہون تو کتب حدیث مثل حصن حصین وغیرہ سے لیکے عمل مین لاوین بہرحال اذکار اور اشغال
قلبیہ مین مشغول رہین جس سے تصفیہ باطن کا ہو کر محبت اور معرفت حق کی حاصل ہو

## بیان اذکار اور اشغال اور مراقبات کا

جو بزرگان طریقت نے تصفیہ قلب اور تجلیہ روح کیواسطے تجویز کیے ہین انمین سے بارہ تسبیح ہین
جو حضرات چشتیہ کرتے ہین طریق انکا یہ ہے کہ بعد نماز تہجد کے توبہ اور استغفار عجز اور انکسار سے کرکے
اور ہاتھ اُٹھا کے یہ دعا بحضور قلب اَللّٰھُمَّ طَھِّرۡ قَلۡبِیۡ عَنۡ غَیۡرِکَ وَنَوِّرۡ قَلۡبِیۡ بِنُوۡرِ مَعۡرِفَتِکَ ۸۱
اَبَدًا یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ تین بار یا سات مرتبہ تکرار کرے اور گیارہ بار استغفار اور گیارہ مرتبہ
درود شریف پڑھکے چارزانو بیٹھے اور داہنے پانون کے انگوٹھے سے اور جو انگلی اُسکے پاس ہے
اُس سے رگ کیماس کو کہ بائین زانو کے اندر ہے محکم پکڑے اور کمر کو سیدھی رکھے پھر دلجمعی سے
ہیبت اور حرمت اور تعظیم تمام کے ساتھ خوش الحانی سے ذکر شروع کرے بعد اعوذ و بسملہ کے
باخلاص تمام تین بار کلمہ طیب[۲] اور کلمہ شہادت[۳] پڑھکے سر کو قلب کیطرف کہ زیر پستان چپ بفاصلہ دو انگشت کے

[۱] فائدہ معشرات السبع وہ سات کلمے ہین کہ ایک کو دس دس مرتبہ پڑھتے ہین وہ کلمے یہ ہین اول اَللّٰہُ اَکۡبَرُ دس بار
دوسرا اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ دس بار تیسرا سُبۡحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمۡدِہٖ دس بار چوتھا سُبۡحَانَ اللّٰہِ الۡمَلِکِ الۡقُدُّوۡسِ دس بار پانچوان
لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ دس بار چھٹا اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰہَ الَّذِیۡ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ وَاَتُوۡبُ اِلَیۡہِ دس بار ساتوان
اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُ بِکَ مِنۡ ضِیۡقِ الۡمَقَامِ الدُّنۡیَا وَضِیۡقِ یَوۡمِ الۡقِیٰمَةِ دس مرتبہ پڑھے ۱۲ منہ قدس اللہ سرہ
[۲] یعنے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ ۱۲
[۳] یعنے اَشۡھَدُ اَنۡ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحۡدَہٗ لَا شَرِیۡکَ لَہٗ وَاَشۡھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبۡدُہٗ وَرَسُوۡلُہٗ ۱۲

واقع ہی جھکا کے کلمۂ لَا کو قوت اور سختی سے دل کے اندر سے کھینچ کر اور اِلٰہَ کو داہنے مونڈھے پر لیجا کے سر کو پشت کی طرف مائل کر کے تصور کرے اور غیر اللہ کو دل مین سے نکال کر بین پشت ڈالدے اور دم کو چھوڑ کر لفظ اِلَّا اللّٰہُ کی زور اور سختی سی دل پر ضرب مارے کہ عشق اور نور الٰہی کو دل مین داخل کیا اسی طرح اس نفی و اثبات کو فکر اور ملاحظے اور واسطے کے ساتھ دوسو بار کہی اور اس کر مین نوبار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ دسوین بار مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کہی بعد اسکے بطور سابق تین بار کلمۂ طیب ور ایکبار کلمۂ شہادت کہی لیکن مبتدی کلمۂ لَآ اِلٰہَ مین لَا مَعْبُوْدَ اور متوسط لَا مَقْصُوْدَ اور منتہی لَا مَوْجُوْدَ ملاحظہ کری اُسکے بعد لمحہ دو لمحہ مراقب ہوکر تصور کری کہ فیضان الٰہی عرش سے میرے سینے مین آتا ہے **طریق اثبات مجرد** پھر دو زانو بیٹھے اور کمر کو سیدھی کری اور سر کو داہنے مونڈھے پر لیجا کے لفظ اِلَّا اللّٰہُ کو زور اور سختی سے دل پر ضرب کری اِسکو چارسو بار دمادم کرے پھر بطور سابق تین بار کلمۂ طیّب ور ایکبار کلمۂ شہادت کہے ۸۲
اور لمحہ دو لمحہ مراقب رہے **طریق ذکر اسم ذات** پھر ذکر اسم ذات اللّٰہُ اللّٰہُ کا کری اسطرح سے کہ اول حرف ھاء لفظ اَللّٰہُ کو پیش اور دوسری ھاء لفظ اَللّٰہُ کو ساکن کری یعنی جزم دی اور آنکھین بند کری اور سر کو داہنے مونڈھے پر لا کے لفظ مبارک اَللّٰہُ اَللّٰہُ کی دونون ضرب جہر اور قوت سے دل پر مارے اس ذکر اسم ذات دو ضربی کو چھسو بار دمادم کری لیکن دسوین گیارھوین بار اَللّٰہُ حَاضِرِیْ اَللّٰہُ نَاظِرِیْ اَللّٰہُ مَعِیْ مع ملاحظہ معنون کے کہتا رہے تاکہ کیفیت اور لذت ذکر کی اور دفع غفلت اور خواب حاصل ہو بعد اسکے بطور سابق تین بار کلمۂ طیب ور ایک بار کلمۂ شہادت کہی پھر ایک ضربی اسیطرح سر کو جانب داہنے مونڈھے کے کج کر کے لفظ مبارک اَللّٰہُ کو دل پر سوبار دمادم ضرب کرے بعدہٗ تین بار کلمۂ طیب ایکبار کلمۂ شہادت کہکے درود شریف اور استغفار گیارہ گیارہ بار پڑھکے دعا مانگے اور مناجات کرے کہ الٰہی تو ہی مقصود اور رضا تیری مطلوب ہے ترک کیا مین نے دنیا اور آخرت کو واسطے تیرے عطا کر مجکو نعمتین اپنی اور وصول تام درگاہ مقدس اپنی مین آمین -

---

لہ کلمۂ لَآ اِلٰہَ مین ملاحظہ مفہوم اور معنے لاموجود کا کرے اسواسطے کہ مقصود نفی غیر کی ملاحظے مین ہے اور اس کر مین دسوین بارھوین مرتبہ لفظ اِلَّا اللّٰہُ کے ساتھ اسکو یعنے لاموجود یا لامقصود کو اول شامل کر لیا کری باقی ملاحظے مین ہے ۱۲ منہ قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ

## طریق ذکر پاس انفاس کا

یعنے اپنے انفاس پر آگاہ اور ہوشیار رہے کہ بے ذکر اللہ کے کوئی دم نہ گذرے[1] خواہ ذکر جلی ہو خواہ ذکر خفی پس وقت نکلنے سانس کے دم کے ساتھ لَا اِلٰہَ اور وقت داخل ہونے سانس کے دم کے ساتھ اِلَّا اللّٰہُ کہے دہن بستہ بے حرکت زبان خیال سے دم کو ذاکر کرے اور نظر ناف پر رکھے وہان ذکر جاری کرے

**طریق دوسرا یہ ہے**۔ کہ لفظ مبارک اَللّٰہُ کو سانس کے ساتھ اوپر کھینچے اور لفظ ہو کے ساتھ سانس کو چھوڑ دے اس فکر کے خیال اور دھیان سے ایسی کثرت اور مشق کرے کہ دم ذاکر اور مستغرق بذکر ہو جاوے

## بیان ذکر اسم ذات زبانی

طالب کو چاہیے کہ باوجود ذکر پاس انفاس کے اسم ذات کو زبانی ہر روز چوبیس[2] ہزار بار کہ
۸۳ اوسط مرتبہ ہے کہے اور اگر اسقدر نہ ہوسکے تو چھ ہزار سے کم کہ ادنے مرتبہ ہے نہ کرے[3]

**طریق ذکر نفی واثبات** کہ حضرات قادریہ کرتے ہین یہ ہے کہ خلوت مین روبقبلہ باادب تمام بیٹھے اور آنکھین بند کرکے لَا نفی کو زیر ناف سے زور اور سختی کے ساتھ نکال کر اور دراز کرکے داہنے مونڈھے تک لیجاکے اِلٰہَ کو دماغ سے نکالدے اور اِلَّا اللّٰہُ کو قوت سے دل پر ضرب کرے اور لَا اِلٰہَ سے نفی معبودیت اور مقصودیت اور موجودیت غیر اللہ کی ملاحظہ کرے تا وجود غیر کا نظر سے اٹھ جائے اور اِلَّا اللّٰہُ سے اثبات وجود مطلق حق سبحانہ وتعالیٰ کا کرے اسی طرح گیارہ سو بار ایک جلسے مین ہر روز کیا کرے تا اثر اسکا ظاہر ہو اور اس ذکر کو اسی طرح حبس دم مین بھی کرتے ہین

**طریق شغل اسم ذات** کا یہ ہے کہ زبان کو تالو سے لگا کے دل سے جسقدر ہو سکے رات دن تصور کیا کرے تا پختہ ہو کر بے تکلف جاری ہو جاوے باقی اذکار اور اشغال

---

[1] فائدہ یعنے جاگتے اور سوتے ہر حال مین ذاکر رہے تا ذکر حیات اور پاس انفاس حاصل ہو اور دل ماسوائے اللہ سے پاک اور صاف اور نورانی ہو کر مثمر تجلیات اور واردات غیبی کا ہو ۱۲ منہ قدس اللہ سرہ العزیز

[2] فائدہ حکمت اسمین یہ ہے کہ آدمی رات دن مین چوبیس ۲۴ ہزار سانس یعنی دم لیتا ہے تو گویا کہ ہر دم ذاکر رہا اور ذاکرین مین داخل ہو ۱۲ منہ قدس اللہ سرہ العزیز

[3] تا اثر یعنے لذت اور محویت اور بیخودی ظاہر ہو اور تصفیۂ قلب اور تجلی روح حاصل ہو ۱۲ منہ قدس اللہ سرہ العزیز

اس طریقے کے ضیاء القلوب مین موجود ہین۔

**طریق شغل نفی و اثبات** کہ حبس[۱] دم مین کرتے ہین یہ ہی کہ آنکھین بند کرکے زبان کو تالو سے لگالے اول دم کو ناف سے کھینچکر دل مین قرار دے پھر اسی طرح کلمہ لَآ اِلٰہَ کو دل سے نکالکے اور داہنے مونڈھے پر لیجا کے اِلَّا اللّٰہُ کی ضرب دل پر مارے اسی طرح اول روز دس دم ہر دم مین تین تین بار مشغول ہو پھر ہر روز درجہ بدرجہ ایک ایکبار زیادہ کرتا رہے تا حرارت باطن پیدا ہوکر تمام بدن مین سرایت کرے اور خطرہ دفع ہوکر تمام اعضا مین جاری ہوا ور محبت اور عشق الٰہی ظہور کرے

**طریقہ مراقبے کا یہ ہی** کہ دو زانو[۲] نمازی کی طرح سر جھکا کے بیٹھے اور دل کو غیر اللہ سے خالی کرکے حق سبحانہ تعالیٰ کی حضوری مین حاضر رکھے اول اعوذ و بسم اللہ پڑھکے تین بار اَللّٰہُ حَاضِرِیْ اَللّٰہُ نَاظِرِیْ اَللّٰہُ مَعِیْ

۸۴ زبان سے تکرار کرکے پھر مراقب ہوکے اُنکے معنون کا دل مین ملاحظہ کرے اور تصور کرے یعنی جانے کہ اللہ سبحانہ و تعالیٰ حاضر و ناظر میرے پاس ہے اس جاننے مین اسقدر خوض کرے اور مستغرق ہو کہ شعور غیر حق کا نہ رہے یہانتک کہ اپنی بھی خبر نہ رہے اگر ایک آن بھی اس سے غافل ہو تو مراقبہ نہوگا

**مراقبہ دوسرا** اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ انوار الٰہی کو کہ ہر زمان و مکان مین موجود ہے جیسا کہ وجود ہستی اُسکے کا ہر جگہ ثابت ہے ملاحظہ کرے اور مستغرق ہو جاوے

**طریق ذکر اسم ذات** جو متعلق لطائف ستہ سے ہے وہ یہ ہی کہ زبان کو تالو سے لگاکے اور آنکھین بند کرکے بزبان خیال دل صنوبری سے اَللّٰہُ کہے اسطرح سے کہ اس اسم کو غیر ذات نجانے اس حیثیت کو بمقدور

---

[۱] فائدہ حبس دم اور خطرہ بندی کے لیے خلوے معدہ کھانے پینے سے شرط ہی خصوصًا ابتداے حال مین اور بڑی شرط یہ ہے کہ درجہ اوسط کا نگاہ رکھے نہ تو ایسا پر شکم ہو کہ کاہل و ربوجھل ہو جاوے اور نہ بہت بھوکا رہے کہ ضعیف ہو اور حبس دم مین سرد چیزون مثل آب اور ہواے سرد کا استعمال نہ کرے تا حرارت قلب کو سرد نہ کرے اور گرم کھانے سے بھی پرہیز کرے برابر ہے کہ حرارت طبعی ہو یا عارضی کہ سبب ایجاد مرض کا یا زیادتی مرض کی ہوتی ہے ۱۲

[۲] ابتداے حال مین تکلیف سے مراقبہ ہوگا رفتہ رفتہ ایسا ہو جائیگا کہ ایک لحہ بھر بھی اُس سے نکل نہ سکے گا مگر یہ مرتبہ تبدریج حاصل ہوتا ہے تنگ ہوکر ترک نہ کرے ۱۲ منہ قدس اللہ سرہ العزیز

اپنے اُٹھتے بیٹھتے ترک نکریں اسطرح چھؤن لطیفون کو ترتیب مذکورہ کے ساتھ جاری کریں یہانتک کہ خود
اُنکے ذکر سے واقف ہو آے عزیز جان تو کہ جسم انسان مین چھ لطیفے ہین یعنی چھ مقام ہین

کہ فیضان وبرکات اور انوار الٰہی سے لبریز ہین

**اول لطیفۂ** قلبی ہے کہ مقام اُسکا دو انگشت نیچے پستان چپ کے واقع ہی اور نور اُسکا سرخ ہے
**دوسرا لطیفۂ** روحی ہی جگہ اُسکی دو انگشت نیچے پستان راست کے ہی اور نور اُسکا سفید ہے
**تیسرا لطیفۂ** نفسی ہے کہ مقام اُسکا زیر ناف ہے اور نور اُسکا زرد ہے۔
**چوتھا لطیفۂ** سری ہے کہ جگہ اُسکی مابین سینے کے ہے اور نور اُسکا سبز ہے۔
**پانچوان لطیفۂ** خفی ہے ٹھکانا اُسکا پیشانی ہے نور اُسکا نیلگون ہے۔
۸۵ **چھٹا لطیفۂ** اخفی ہی موضع اُسکا اُم الدماغ ہی نور اُسکا سیاہ ہی مثل سیاہی چشم کے پس طالب کو
چاہیے کہ ان چھؤن لطیفون کے ذکر اور شغل مین اسقدر مشغول ہو اور مشق کرے کہ اثر[1] ذکر کا ظاہر ہو باقی
اذکار اور اشغال اور مراقبات بہ تفصیل تمام مع سلوک کامل ضیاء القلوب مین لکھ چکا ہون
دوبارہ لکھنے کی حاجت نہین اللہ جل جلالہ تقدس وتعالیٰ ہمکو اور تمکو اور سب کو خاص فضل وکرم اپنے
سے ہمت اور توفیق اور استعداد کامل عطا فرماوے کہ شب و روز ہر حال مین ہر دم اُسی کے ذکر
شغل عبادات طاعات مرضیات مین رہین اور ایک دم اُس سے غافل نہون اور غیر اللہ کو دل مین جگہ
نہ دین اور محبت اور معرفت حضوری دائمی اُسکی کہ جو خلقت انسانی سے مقصود اور مطلوب ہے حاصل کرین
اور اپنی حقیقت کو پہچانین اور اُسی پہ جیین اور اُسی پہ مرین اور اُسی مین اُٹھین امین امین امین برب
العالمین وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا ومولانا وشفیعنا محمد وآلہ واصحابہ
وبارک وسلم محررہ ۲ جمادی الاولیٰ ۱۲۹۳ ہجری

## شجرات وسلاسل شجرۂ چشتیہ

[1] فائدہ یعنے جنبش لطائف مین پیدا ہوکر ذکر جاری ہو اور لذت اور محویت اور انوار الٰہی دل مین قوت پکڑین
اور نسبت اور حضوری مذکور سبحانہ وتعالیٰ کی حاصل ہو ۱۲ منہ قدس اللہ سرہ العزیز۔

بدانکہ فقیر امداد اللہ عفا اللہ عنہ را نسبت بیعت و اجازت از مولانا و مرشدنا حضرت میانجیو نور محمد جھنجھانوی
و ایشان را از حضرت حاجی عبد الرحیم از شاہ عبد الباری از شاہ عبد الہادی از شاہ عضد الدین از شاہ محمد مکی
از شاہ محمدی از شیخ محب اللہ الہ آبادی از شیخ ابو سعید از شیخ نظام الدین از شیخ جلال الدین از
شیخ عبد القدوس گنگوہی از شیخ محمد عارف از شیخ عارف بن احمد از شیخ عبد الحق ردولوی از شیخ جلال الدین
پانی پتی از شیخ شمس الدین از شیخ علاء الدین صابر از شیخ فرید الدین از شیخ قطب الدین از خواجہ
معین الدین از خواجہ عثمان از خواجہ حاجی شریف زندنی از خواجہ مودود از خواجہ ابو یوسف
از خواجہ ابو محمد محترم از خواجہ احمد ابدال چشتی از خواجہ ابی اسحاق شامی از خواجہ ممشاد از خواجہ
ابو ہبیرہ بصری از خواجہ حذیفہ مرعشی از خواجہ سلطان ابراہیم از خواجہ فضیل از خواجہ عبد الواحد از خواجہ
امام حسن بصری از امیر المومنین علی رضوان اللہ علیہم اجمعین از حضرت خاتم النبیین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم ۸۶

## شجرۂ قادریہ

حضرت عبد القدوس گنگوہی را اجازت و خرقہ از پیر خود درویش محمد بن قاسم از سید بدھن بہرائچی از سید اجمل
از مخدوم جہانیان جہان گشت از سید جلال الدین بخاری از شیخ عبید بن عیسی از شیخ عبید بن ابو القاسم
از شیخ ابو المکارم فاضل از شیخ قطب الدین ابو الغیث از شیخ شمس الدین علی افلح از شیخ شمس الدین حداد
از امام الاولیاء شیخ عبد القادر جیلانی از شیخ ابو سعید مخزومی از شیخ ابو الحسن قرشی از شیخ ابو الفرح
از شیخ عبد الواحد بن عبد العزیز از شیخ ابو بکر شبلی از شیخ جنید بغدادی از شیخ سری سقطی از شیخ معروف
کرخی از شیخ داؤد طائی از شیخ حبیب عجمی از شیخ امام حسن بصری از حضرت علی رضوان اللہ
علیہم اجمعین از حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم

## شجرۂ نقشبندیہ

و نیز حضرت سید اجمل بہرائچی را از مرشد خود شاہ عبد الحق از خواجہ عبید اللہ احرار از خواجہ مولانا یعقوب
چرخی از خواجہ علاء الدین عطار از خواجہ بہاء الدین نقشبند از خواجہ سید امیر کلال از خواجہ محمد باباسماسی
از خواجہ عزیزان علی رامیتنی از خواجہ ابو الخیر فغنوی از خواجہ محمد عارف ریوگری از خواجہ عبد الخالق غجدوانی

از خواجہ یوسف ہمدانی از خواجہ ابو علی فارمدی از خواجہ امام ابوالقاسم قشیری از خواجہ ابو علی دقاق از خواجہ ابوالقاسم نصیر آبادی از خواجہ ابوبکر شبلی از سید الطائفہ جنید بغدادی از شیخ سری سقطی از شیخ معروف کرخی از شیخ داؤد طائی از خواجہ حبیب عجمی از امام الاولیا حسن بصری از امیر المومنین علی رضوان اللہ علیہم اجمعین از سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم

## شجرۂ سہروردیہ

ونیز سید اجمل بہرائچی را اجازت وخرقہ از سید جلال الدین بخاری از شیخ رکن الدین ابو الفتح از والد خود صدر الدین از والد خود شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی از شیخ امام الطریقہ شہاب الدین سہروردی از شیخ ضیاء الدین ابو النجیب سہروردی از شیخ وجیہ الدین عبد القادر سہروردی از شیخ ابو محمد بن عبد اللہ از شیخ احمد دینوری از ممشاد علو دینوری از حضرت جنید بغدادی از شیخ معروف کرخی ۸۷
از شیخ داؤد طائی از شیخ خواجہ حبیب عجمی از خواجہ امام حسن بصری از امیر المومنین علی رضوان اللہ علیہم اجمعین از سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔ ونیز فقیر را در سلسلۂ نقشبندیہ اجازت از مرشد سابق از مولانا ومرشدنا نصیر الدین مجاہد دہلوی واوشان را از شاہ محمد آفاق دہلوی از خواجہ ضیاء اللہ از خواجہ محمد زبیر از خواجہ حجۃ اللہ محمد نقشبند ثانی از خواجہ محمد معصوم از حضرت شیخ احمد مجدد الف ثانی از خواجہ باقی باللہ از خواجہ امکنگی از مولانا درویش از مولانا زاہد از عبید اللہ احرار رضوان اللہ علیہم اجمعین تا سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم باقی سلاسل بہ تفصیل وتحقیق تمام در رسالہ ضیاء القلوب نوشتہ شد از ان بگیرند فقط

## شجرۂ پیران چشت اہل بہشت رضی اللہ عنہم

| | |
|---|---|
| تو اگر چاہے قبولیت دعا کے واسطے | عرض کرنا شاہ یوں اول خدا کے واسطے |
| حمد ہے سب تیری ذاتِ کبریا کے واسطے | |
| ہے درود و نعت ختم الانبیا کے واسطے | اور سب اصحاب و آلِ مصطفےٰ کے واسطے |

فضل کر ہم پر الٰہی مجتبیٰ کے واسطے

دربدر پھرتی ہے خلقت التجا کے واسطے | آسرا تیرا ہے پر مجھ بینوا کے واسطے

رحم کر مجھ پر الٰہی اولیا کے واسطے

ان بزرگونکو شفیع لایا ہوں میں ہو کر ملول | کیجیو یہ عرض میری اُنکی برکت سے قبول

ہاتھ اُٹھاؤں جب ترے آگے دعا کے واسطے

پاک کر ظلمات و عصیان سے الٰہی دل مرا | کر منور نورِ عرفان سے الٰہی دل مرا

حضرت نورِ محمد پُر ضیا کے واسطے

ایسے مرنے پر کرون قربان یا رب لاکھ عید | اپنی تیغِ عشق سے کر لے اگر مجکو شہید

حاجی عبد الرحیم اہلِ غزا کے واسطے

کر وہ پیدا درد و غم میرے دلِ افگار مین | بار پاؤں جس سے اے باری ترے دربار مین ۸۸

شیخ عبد الباری شہ بے ریا کے واسطے

شرک و عصیان و ضلالت سے بچا کر اے کریم | کر ہدایت مجکو اب راہِ صراط المستقیم

شاہ عبد الہادی پیر ہدیٰ کے واسطے

دین و دنیا کی طلب عزت سے داری مجھے | اپنے کوچے کی عطا کر ذلت و خواری مجھے

شاہ عضد الدین عزیز دو سرا کے واسطے

دے مجھے عشق محمد اور محمد یون مین گن | ہو محمد ہی محمد ورد میرا رات دن

شہ محمد اور محمدی التقیا کے واسطے

حُب حق حُبِ الٰہی حُبِ مولیٰ حُبِ رب | الغرض کر دے مجھے محبت سب کا سب

شہ محب اللہ شیخ باصفا کے واسطے

گرچہ مین غرقِ شقاوت ہون سعادت سے بعید | پر توقع ہے کرے مجھ سے شقی کو تو سعید

بو سعید اسعدِ اہلِ وری کے واسطے

قال ابتر حال ابتر سب کے مرا ابتر ہین کام — لطف سے اپنی مرے کر ملکِ دین کا انتظام

شہ نظام الدین بلخی مقتدا کے واسطے

ہے یہی بس دین میرا اور یہی سب مُلک و مال — یعنی اپنے عشق مین کر مجکو با جاہ و جلال

شہ جلال الدین جلیلِ اصفیا کے واسطے

حُبِّ دنیا وی سے کر کے پاک مجکو اے حبیب — اپنے باغِ قُدس کی کر سیر تو میری نصیب

عبدِ قدوسِ شہِ قدس و صفا کے واسطے

کر معطّر روح کو بوے محمدؐ سے مری — اور منور چشم کر روے محمدؐ سے مری

اے خدا شیخ محمد رہنما کے واسطے

کر عطا راہِ شریعت روی احمدؐ سے مجھے — اور دکھا نورِ حقیقت خوی احمدؐ سے مجھے ۸۹

شیخ احمدؐ عارفِ صاحب عطا کے واسطے

کھول دے راہِ طریقت قلب پر یا حق مرے — کر تجلّیِ حقیقت قلب پر یا حق مرے

احمد عبد الحق شہِ مُلکِ بقا کے واسطے

دین و دنیا کا نہین درکار کچھ جاہ و جلال — ایک ذرّہ درد کا یا حق مرے دل مین تو ڈال

شہ جلال الدین کبیر الاولیا کے واسطے

ہے مکدّر ظلمتِ عصیان سے میرا شمس دین — کر منوّر نور سے عرفان کے میرا شمسِ دین

شیخ شمس الدین تُرک شمس الضحیٰ کے واسطے

اے مرے اللہ رکھ ہر وقت ہر لیل و نہار — عشق مین اپنے مجھے بے صبر و بیتاب و نزار

شیخ علاء الدین صابر با رضا کے واسطے

دے ملاحت مجکو حق نمکینیِ ایمان سے — اور حلاوت بخش گنجِ شکرِ عرفان سے

شہ فرید الدین شکر گنجِ بقا کے واسطے

عشق کی رہ مین ہوے جو اولیا اکثر شہید — خنجرِ تسلیم سے اپنے مجھے بھی کر شہید

خواجہ قطب الدین مقتولِ ولا کے واسطے

بے تری رہی نفس و شیطان دربے ایمان و دین　　جلد ہو اگر مرا یارب مددگار و معین

شہ معین الدین حبیب کبریا کے واسطے

یا الٰہی بخش ایسا بیخودی کا مجکو جام　　جس سے جز عشقِ نبی مجکو نہو وی اور کام

خواجہ عثمان باشرم و حیا کے واسطے

دور کر مجھسے غمِ موت و حیاتِ مستعار　　زندہ کر ذکرِ شریفِ حق سی ای پروردگار

شہ شریفِ زندنی با اتقیا کے واسطے

آتشِ شوق اسقدر دل مین مرے بھڑکاو دود　　ہر بنِ موسے مری نکلے تری الفت کا دود

خواجہ مودود چشتی پارسا کے واسطے

رحم کر مجھپر تواب چاہِ ضلالت سے نکال　　بخش عشق و معرفت کا مجکو یارب ملک و مال

شاہ بو یوسف شہِ شاہ و گدا کے واسطے

مست اور بیخود بنا بوے محمد سے مجھے　　محترم کر خوارِیِ کوے محمد سے مجھے

بو محمد محترم شاہِ ولا کے واسطے

صدقے احمد کے یہ ہے اُمید تیری ذات سے　　کہ بدل کر دے مری عصیان کو حسنات سے

احمدِ ابدالِ چشتی باسخا کے واسطے

حد سے گذرا رنجِ فرقت اب تو ای پروردگار　　کر مری شامِ خزان کو وصل سی روزِ بہار

شیخ ابو اسحاقِ شامی خوش ادا کے واسطے

شادی و غم سے دو عالم کے مجھے آزاد کر　　اپنے درد و غم سے یارب دل کو میرے شاد کر

خواجہ ممشاد علوی بو العُلا کے واسطے

ہے مری تو پاس ہر دم لیک مین اندھا ہون یہ　　بخش وہ نورِ بصیرت جس سی تو آوی نظر

بو ہبیرہ شاہ بصری بیشوا کے واسطے

۹۰

عیش و عشرت سے دو عالم کی نہین مطلب مجھے　　چشم گریان سینہ بریان کر عطا یارب مجھے
شیخ حذیفہ مرعشی شاہِ صفا کے واسطے

نے طلب شاہی کی نے خواہش گدائی کی مجھے　　بخش اپنے در تلک طاقت رسائی کی مجھے
شیخ ابراہیم ادہم بادشا کے واسطے

راہ زن میرے ہین دو قزاق باگرز گران　　تو پہونچ فریاد کو میری کہین اے مستعان
شہ فضیل بن عیاض اہلِ دعا کے واسطے

کر مرے دل سے تو اے واحد دوئی کا حرف دور　　دل مین اور آنکھون مین بھر دے سر بسر وحدت کا نور
خواجہ عبد الواحد بن زید شا کے واسطے ۰

91 کر عنایت مجکو توفیقِ حسن اے ذو المنن　　تا کہ ہون سب کام میرے تیری رحمت سے حسن
شیخ حسن بصری امامِ اولیا کے واسطے

دور کر دل سے حجابِ جہل و غفلت میرے رب　　کھول دے دل مین درِ علمِ حقیقت میرے اب
ہادیِ عالم علیؓ مشکلکشا کے واسطے

کچھ نہین مطلب دو عالم کے گل و گلزار سے　　کر مشرف مجکو تو دیدارِ پُر انوار سے
سرورِ عالم محمد مصطفےٰ کے واسطے

آ پڑا در پر ترے مین ہر طرف سے ہو ملول　　کر تو ان نامون کی برکت سے دعا میری قبول
یا الٰہی اپنی ذاتِ کبریا کے واسطے

ان بزرگون کی تئین یارب غرض سے کار مین　　کر شفاعت کا وسیلہ اپنے تو دربار مین
مجھ ذلیل و خوار و مسکین و گدا کے واسطے

اس دوئی نے کر دیا ہے دور وحدت سے مجھے　　کر دوئی کو دور کر پُر نورِ وحدت سے مجھے
تا ہون سب میرے عمل خالص رضا کے واسطے

کر دیا اس عقل نے بے عقل و دیوانہ مجھے　　کر ذرہ اس ہوش سے بیہوش و مستانہ مجھے

یا حق اپنے عاشقانِ باوفا کے واسطے

کشمکش سے ناامیدی کی ہوا ہوں مین تباہ — دیکھ مت میری عمل کر لطف پر اپنی نگاہ
یارب اپنے رحم و احسان و عطا کے واسطے

چرخِ عصیان سر پہ ہے زیرِ قدم بحرِ الم — چار سو ہی فوجِ غم کر جلد اب بہرِ کرم
کچھ رہائی کا سبب اس مبتلا کے واسطے

گرچہ مین بدکار و نالائق ہون اے شاہِ جہان — پر تری در کو بتا اب چھوڑ کر جاؤن کہان
کون ہے تیرے سوا مجھ بینوا کے واسطے

ہے عبادت کا سہارا عابدونکے واسطے — اور تکیہ زُہد کا ہی زاہدونکے واسطے
ہے عصاے آہ مجھ بے دست و پا کے واسطے ۹۲

نے فقیری چاہتا ہون نے امیری کی طلب — نے عبادت نے زہد نے خواہشِ علم و ادب
دردِ دل پر چاہیے مجکو خدا کے واسطے

عقل و ہوش و فکر اور نعماے دنیا بیشمار — کی عطا تو نے مجھے پر اب تو اے پروردگار
بخش وہ نعمت جو کام آوے سدا کے واسطے

گرچہ عالم مین الٰہی مین سعی بسیار کی — پر نہ کچھ تحفہ ملا لائق ترے دربار کی
جان و دل لایا وسے تجھپر فدا کے واسطے

گرچہ یہ ہدیہ نہ میرا قابلِ منظور ہے — پر جو ہو مقبول کیا رحمت سی تیری دور ہے
کُشتگانِ تیغِ تسلیم و رضا کے واسطے

حد سے ابتر ہو گیا ہے حال مجھ ناشاد کا — کر مری امداد اللہ وقت ہے امداد کا
اپنے لطف و رحمتِ بے انتہا کے واسطے

## شجرہ منظومہ جناب مولوی محمد قاسم صاحب مرحوم اجلِ خلفاے حضرت پیر و مرشد مدظلہ العالی

الٰہی غرقِ دریایِ گناہم
ہزاران بار توبہ ہا شکستم
بآن رحمت کہ وقفِ عام کردی
رہینِ این چنین مقسوم ماندم
بحقِ مقتدای عشق بازان
ولیِ خاص صدیقِ معظم
بحقِ بادشاہِ عالمِ نور
امامِ اولیا صدیق برحق
بعبدِ باریِ شیخِ طریقت
امیرِ دستگیرِ دستگیران
بآن غواصِ دریایِ حقیقت
کہ ہم ہادی بود ہم بود مہدی
بحقِ بوسعیدِ فخرِ اقران
نظام الدین شاہِ دین و دنیا
بحقِ عبدِ قدوسِ مقدس
محمد جوہرِ کانِ سیادت
بحقِ احمد عبد الحق کہ افلاک
جلال الدین شہِ عالی مقامات
بحقِ بحرِ زخارِ محبت
علی احمد علاء الدین صابر
بشمس الاولیا بدر المشائخ

تو میدانی و خود ہستی گواہم
حجابِ مقصدِ عصیانِ من شد
جہان را دعوتِ اسلام کردی
گدا خود را ترا سلطان چو دیدم
رئیسِ پیشوایِ مقتدایان
شہِ والا گہر امدادِ اللہ
رئیسِ استان ثانیِ طیفور
بآن شاہِ شہیدان حاجِ حرمین
چراغِ دینِ احمد شیخِ ملت
نہنگِ بحرِ عشق و بحرِ معنی
محمد مکیِ قطبِ طریقت
بحقِ بحرِ مواجِ معانی
جنیدِ وقت خود شبلیِ دوران
بحقِ صدرِ ایوانِ جلالت
کہ کمتر دیدہ چون او چرخِ اطلس
بحقِ سرورِ اہلِ معارف
بہ پیشِ رفعتش پست است از خاک
بہ شمس الدین خورشیدِ جہانتاب
بحقِ مشعلِ نارِ محبت
بحقِ شاہِ عالی آستانہ
امام الاولیا فخر المشائخ ؎

گناہِ بے عدد را بار بستم
گناہم موجبِ حرمانِ من شد
نمی دانم چرا محروم ماندم
بدرگاہِ قویِ رحمان دویدم
امامِ راست بازان شیخِ عالم
کہ بہرِ عالم است امدادِ اللہ
شہِ نورِ محمد نورِ مطلق
شہِ عبد الرحیم غوثِ دارین
بعبدِ ہادیِ ہادیِ پیران
بحقِ شاہ عضد الدین اغنی ۹۳
بشمسِ چرخِ دین شاہ محمدی
محب اللہ محی الدینِ ثانی
بسلطان المشائخ صدرِ اعلیٰ
جلال الدین شمسِ چرخِ رفعت
بحقِ سروِ بستانِ سعادت
ملاذِ اہلِ عرفان شیخِ عارف
بحقِ مرکزِ اہلِ کمالات
امام و قدوۂ ابدال و اقطاب
بحقِ نورِ چشمانِ اکابر
فرید الدینِ یکتاے زمانہ
بحقِ خواجہ قطب الدینِ چشتی

گسستہ از جہانی نقش زشتی
معین الدین حسن سنجر کہ برخاک
سپہ سالار نیکان خواجہ عثمان
بحق خواجۂ مودود چشتی
ابو یوسف چراغ ہفت افلاک
بحق حاکم شہر ولایت
ابو اسحاق صیقل ساز جانہا
بحق بو ہبیرہ زیب عالم ۹۴
حذیفہ مرعشی شیر نر مست
بحق زبدۂ نیکو نصیبان
کہ بالا شد ز کرّوبی بہ پرواز
بحق شیر یزدان شاہ مردان
تجلی گاہ یزدان مطلع فیض
بحق آنکہ او جان جہان ست
برای خویش مطلوبش گرفتی
گزیدی از ہمہ گلہا تو او را
و عالم را بکام او نمودی
بحق سرور عالم محمد
از و قائم بلندیہا و پستی ست
دلم از نقش باطل پاک فرما
بشو از من ہوای کعبہ و دیر

بحق آنکہ شاہ اولیا شد
نہ دیدہ چرخ چون او مرد چالاک
بحق مست حق شاہ یگانہ
کہ سنگ از فیض او سازد بہشتی
بحق بو محمد محترم شاہ
ابو احمد در بحر ولایت
بحق شاہ والا جاہ ممشاد
گل باغ سعادت فخر آدم
بحق بو ادہم محو یزدان
فضیل بن عیاض استاد عرفان
بحق مقتدای مقتدایان
در علم لدنی فیض رحمان
علی بن ابی طالب کہ خورشید
فدای روضہ اش ہفت آسمان ست
پسندیدی ز جملہ عالم آن را
نمودی صرف او ہر رنگ و بو را
بآن کو رحمۃ للعالمین ست
بحق بہتر عالم محمد
ثنای او نہ مقدور جہان ست
براہ خود مرا چالاک فرما
درونم را بعشق خویشتن سوز

در او بوسہ گاہ اولیا شد
بآن رشک ملائک فخر انسان
شریف زندنی فخر زمانہ
بحق دُر یکتا جوہر پاک
کہ بُد در روز خورشید و بشب ماہ
بسالار طبیبان روانہا
علو در عشق مولیٰ کامل اُستاد
بحق آنکہ دل در عشق حق بست
امیر عالم ابراہیم سلطان
بعبد الواحد بن زید شہباز
حسن بصری امام پیشوایان
خلیج بحر رحمت منبع فیض
بنور خاک پای او درخشید
بحق آنکہ محبوبش گرفتی
بما بگذاشتی باقی جہان را
ہمہ نعمت بنام او نمودی
بدرگاہت شفیع المذنبین ست
بذات پاک خود کان اصل ہستی ست
کہ کنہش برتر از کون و مکان ست
بکش از اندرونم نسبت غیر
بہ تیر درد خود جان و دلم دوز

| | | |
|---|---|---|
| دلم را مجو یادِ خویش گردان | مرا حسبِ مرادِ خویش گردان | اگر زالائیم قدرت تو داری |
| که خارِ عیب از جانم بر آری | بخوبی زشت را مبدل نمائی | سیاهی را به بختی روشنائی |
| گناهم را اگر دیدی نگر هم | بعفو و فضلِ خود ای شاهِ عالم | وگر بیچاره ام هستی مددگار |
| تو غفّاری اگر هستم گنهگار | بسے بگذشت شاها نامرادم | بدرگاهت رسیدم ساز شادم |

بچشمِ لطف ای حکیم تو بر سر
بحالِ قاسمِ بیچاره بنگر

تمّت

۹۵ ## نصائحِ متفرقه

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

منقول ست از امیر المؤمنین یعسوب الدین امام المشارق والمغارب حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ که من دوازده کلمه از توریت اختیار کرده ام و بر روز سه نوبت دران تامل میکنم و آن این است -

**کلمهٔ اول** حق جل و علا میفرماید ای پسر آدم که البته نترسی از هیچ شیطان و هیچ حاکمی مادام که سلطانے من باقی ست -

**کلمهٔ دوم** ای پسر آدم نترسی از قوت و رزق مادام که خزانهٔ من پر یابی و خزانهٔ من هرگز فانی و تهی نمی شود

**کلمهٔ سوم** ای پسر آدم باید که در هر چه درمانی مرا بخوانی که البته بیابی که اجابت کنندهٔ همه ها و نیکوکارانم

**کلمهٔ چهارم** ای پسر آدم بدرستی که من ترا دوست میدارم پس تو مرا باش و مرا دوست دار -

**کلمهٔ پنجم** ای پسر آدم از مکر من ایمن مباش مادام که از صراط نه گذشته باشی -

**کلمۂ ششم** ای پسر آدم ترا آفریدم از خاک و نطفہ و علقہ و مضغہ و عاجز نشدم در آفریدن تو بکمال قدرت پس چگونہ عاجز شوم کہ دو گردہ نان بتو رسانم چرا از غیر من می طلبی۔

**کلمۂ ہفتم** ای پسر آدم آفریدم اشیا در ابرای تو و ترا آفریدم از جہت عبادت خود و تو خود را فدا ے چیزے کردی کہ براے تو آفریدہ ام و خود را از من دور میکنی جہت غیر من۔

**کلمۂ ہشتم** ای پسر آدم ہمہ چیز و ہمہ کس را میخواہی از برای نفس خود و من ترا میخواہم از جہت نفس تو او تو از من میگریزی۔

**کلمۂ نہم** اے پسر آدم تو خشم میگیری بر من جہت نفس خود و خشم نمیگیری بر نفس خود از جہت من۔

**کلمۂ دہم** اے فرزند آدم مراست بر تو فریضہ و تراست بر من روزی اکثر تو مخالفت میکنی در فریضۂ من و من مخالفت نکنم در دادن روزی تو بتو۔ ۹۶

**کلمۂ یازدہم** اے پسر آدم تو طلب روزی فردا از من میکنی و من فریضۂ فرداز تو نمی طلبم۔

**کلمۂ دوازدہم** ای پسر آدم اگر راضی بشوی بچیزی کہ من ترا قسمت کردہ ام در راحت افتادی و آسودہ نشوی در ہمہ حال و دوست دارندہ شدی واگر راضی نشوی بانچہ ترا قسمت کردہ ام مسلط گردانم بر تو دنیا را تا ترا در بدر گرداند و چون سگ بر درہا خوار گردی و تو نیابی مگر آنچہ مقدر کردہ ام ترا۔

# تمت بالخیر

الحمد للہ والمنۃ کہ رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ و ارشاد مرشد حسب ارشاد جناب مولوی حاجی محمد سعید صاحب تاجر کتب کلکتہ خلاصی ٹولہ نمبر (۸۵) و مالک مطبع مجیدی باہتمام احقر محمد عبد المجید غفرلہ اللہ الحمید در مطبع مجیدی کانپور بماہ ذی قعدہ ۱۳۳۴ھ مطابق ماہ ستمبر ۱۹۱۶ء بحلیۂ صحت و زیور طبع آراستہ و پیراستہ شدہ کحل البصر دیدۂ مشتاقان شد

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

حسب فرمایش جناب حاجی محمد سعید صاحب تاجر کتب کلکتہ خلاصی ٹولہ نمبر (۸۵)

# مثنوی تحفۃ العشاق

باہتمام احقر العبید راجی رحمت رب حمید محمد عبد المجید غفر لہ اللہ رشید

در مطبع مجیدی واقع کانپور مطبوع شد

عاجز کے کارخانے سے ہر قسم کی کتابیں بنرخ تاجرانہ بکفایت جلد ویلوپی ایبل روانہ ہوتی ہیں المشتہر محمد سعید تاجر کتب کلکتہ و مالک مطبع مجیدی کانپور

# مثنوی تحفۃ العشاق

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد ہے سزاوار احد
ہیں احد میں محو سب محو و حد

حمد ہے اوسکو جو خود ہی جود ہے
اور سوا اوسکے جو ہے نابود ہے

حمد اسکو ہے کہ بے نشان و نشان
وحدت اپنی کی ہے کثرت میں عیان

حمد ہے اوسکو کہ با چندین و چون
سب میں ہے اور سب سے بیچون و چگون

حمد ہے اوسکو کہ در باغ وجود
ہر روش ہر رنگ کی اپنی نمود

حمد ہے اوسکو کہ با صد زیب و فر
ہر زمان ہر شکل میں ہے جلوہ گر

حمد ہے اوسکو جو ہے موجود یار
اول و آخر نہان و آشکار

ہے وہ بے علت سزاوار ثنا
علت و معلول ہیں اوسمین فنا

حمد عالم میں کرے ہے جسکی تو
سب اوسیکو پہونچتی ہے مو بمو

کیونکہ عالم میں نہیں ہے غیر یار
حامد و محمود ہے آپ آشکار

دو جہان ہے آئینہ رخسار جان
ذرہ ذرہ سے ہے حسن اسکا عیان

نقش کی گر حمد تونے فاش کی
درحقیقت حمد ہے نقاش کی

گر کرے اوصاف و تعریف و صفات
ہیں حقیقت میں وہ لائق صاف ذات

ہے صفات و ذات اک کب فرق ہے
نور خورشید میں بس فرق ہے

موج و کف کو بحر سے دوری ہے کب
اصل کو سایہ سے مہجوری ہے کب

یعنی موج اور بحر سایہ و اصل
ایک ہیں رکھتی نہیں آپسمین فصل

حمد خلقت کی ہے خالق کی ثنا
کیونکہ ہے مخلوق کی اوس سے بنا

حمد کیا اوسکی کرے کوئی بشر
عقل و ادراک کے جلتے ہیں پر

حمد اوسکی کیا کسیکی تاب ہے
مادح و ممدوح وہ خود آپ ہے

ہے حقیقت میں یہی بس حمد یار
یاد تو اوسکی کرے لیل و نہار

ہے یہی توحید و تحمید و ثنا
اپنی ہستی کو کرے اوسمین فنا

ہے یہی تعظیم حمد کردگار
رو برو اوسکے ہو تو بس خوار و زار

ہے یہی تنزیہ و توصیف غفور
وصف اوصاف خودی کر کے دور

ہے یہی تشریف و تکریم خدا
حکم پر اوسکے کرے جانکو فدا

ہے یہی تسبیح و تہلیل و تمام
جو کر تو دوسرے کا دسی نام

قول پیغمبر صلعم ہے لا احصی ثنا
کر سکے پھر اور کون اوسکی ثنا

جتنی موجودات مخلوقات ہے
سب اوسیکی حمد میں دن رات ہے

دیکھتا ہے جسکو تو بے گوش و لب
ظاہر و باطن کریں ہیں حمد رب

آسمان شمس و قمر انجم تمام
عشق میں اسکے ہیں سرگردان مدام

عشق کی اوسکی زمین پی کر شراب
ہے پڑی بدمست و مدہوش و خراب

بیخود و بیہوش و بی آه و فغان — کرتی ہی ورد وکے بس یار بلن
فرش سی تا عرش موجودات سب — مست و لایعقل ہین اندر عشق رب
ہین ہوا ای عشق سے اسکی تمام — سب در خستان جہان رقصان مدام
کیا ملک کیا انس و جن کیا وحش و طیر — عشق ذکی ہی ہر اک کبھی ہین سیر
مست انسان ہین شراب خاص سے — عشق ہین نہ بیتا ہی جان اخلاص سے
مست جام عشق سی ہین عاشقان — فانی و باقی ہین اوس سے عارفان
مومنان مخمور از جام طہور — کافران ہین مست پی کر آب شور
صومعہ مسجد کنشت و دیر مین — شہر و جنگل جای شر و خیر مین
گر نظا ہر ہی ہر اک کا یار اور — پر ہی باطن مین وہی کیجو جو غور
ہی جمال حق سے ہر دل آشنا — ہر لقب مین کرتا ہی اسکی ثنا
سارے عالم کا وہی معبود ہے — سبکو ہر شے سی وہی مقصود ہی
رابطہ اسکو ہی سبکی جان سے — پانوا ہر اک ہی اوسکے خوان سے
ایک جرعہ سی ہوا بیہوش ایک — کر گیا دریا می کو نوش ایک
غرق ہین دریا مین اور ہے جویا آب — مست ہین مستی مین اور مانگین شراب
ہین عجب بیخود تماشا ہی عجیب — دربدر پھرتے ہین اور گھر مین حبیب
مظہر ہادی ہیں شہ آگاه ہے — مظہر اسم مضل گمراه ہے
ہین اوسی خورشید کی سایہ تمام — بر حجر بر شجره بر دیوار و بام
چھوڑ سایہ خور کی ہو جانب روان — تا کہ ہو سر یقین تجھپر عیان
جبتلک رکھی نہ دریا مین قدم — مار اس مسئلہ مین تو ہرگز نہ دم
رکھیو تو فرق مراتب پر نظر — نا ہو ایمان مین تیرے ضرر
ہوش کر ٹک ہوش سے بیہوش ہو — اپنی ہستی سے ذره خاموش ہو

ہی زمین و آسمان مین جو کہ شی — عشق مین اوسکے ہر اک بیہوش ہی
دیکھ لے و ذرات عالم کو تمام — ہین شراب عشق سی بیخود مدام
کوه و دشت و بحر و بر بالا و پست — سب شراب شوق سی اوسکی ہین مست
جملہ عالم کیا عقیل و کیا وحوش — ہین شراب عشق سی سب دُرد نوش
انبیا مست از جام وصل سے — اولیا مخمور بادهٔ اصل سے
اہل باطن جام وحدت سے ہین مست — اہل ظاہر جرعۂ کثرت سی ہین مست
زاہد اسکے جام سی گم کرده ہوش — رند اور اوباش اوسکے دُرد نوش
مومن و ترسا و رند خمر خوار — عاشق اوسکی ہین نہان و آشکار
اوسکا جویا ہے ہر اپنے طور پر — ایک سی ہی دوسرا لیکن بیخبر
ہی ہر اک کا ذکر تسبیحات اور — ڈھونڈھتا ہی اوسکو ہر اک اپنی طور
ہی ہر اک کو مستی دل شوق اور — رکھتی ہی ہر جان اوسکا ذوق اور
ایک ہی اک گھونٹ سے گم کرده ہوش — کر گیا ہی دوسرا دریا کو نوش
الغرض ہر اک باندازهٔ خمار — بیخود و سرمست ہی جویای یار
غرق ہین پانی مین اور پیاسی ہین آه — بیخود و سرمست ہین اور بادہ خواه
دہر کوئی ہر اسم سی ہی فیضیاب — کوئی آسوده ہی اور کوئی خراب
گرچہ اک دریا کی ہین موجین ضرور — لیک رنگا رنگ ہے انکا ظہور
عارضی ہین چند مدت کو یہان — ہو گئے آخر اصل مین اپنی نہان
کر نظر دریا مین موجو نکو گزار — تا کہ ہو معلوم تجھکو سر یار
یعنی مت بیجا اسمین قال کر — حال ہو کر تو کشاده بال کر
بس نہ کر آماد تو زیاده کلام — تا خرابی مین نہ پڑ جا فہم عام
ہٹ اوسے اور اوٹھا کر ہاتھ تو — کر طلب اوس سے اوسیکی ذات کو

عرض کرو اس سے کہ ای جان جہان
بی تری ہرگز نہیں ہے جا نہیں جان

اسے مرے معبود ای میری آلہ
ہے تو ہی مقصود دل اے اشتباہ

## مناجات بجناب الٰہی تعالیٰ شانہ

ای مری مطلوب دل مطلوب جان
اپنے ملنے کا بتا کوئی نشان

ای مرے محبوب ای میرے حبیب
ہوں بغم دوری سے مرنے کے قریب

ہجر سے زیادہ مصیبت کچھ نہیں
اس سے بہتر ہے کہ مر جاؤں کہیں

جو نہ دے تو جانکو راہ وصال
جان لی تجھ بن ہے جان مجھپر وبال

کیونکہ جو جان وصل جانان نہیں
جان سے جان لیک جاتا نہیں جا نہیں

کب تلک یارب ہوں تجھسے جدا
جلوہ گر ہو مجھکو کر مجھ سے جدا

یا الٰہی مجھکو مجھ سے دور کر
تاکہ دیکھوں تجھسے مجھکو اک نظر

دو جہان سے کچھ نہیں مجھکو طلب
تجھ سے کرتا ہوں دے مجھکو طلب

دونوں عالم سے نہ مجھکو کام ہے
پر تو ہی تجھسے مجھے درکار ہے

## مناجات دیگر

یا الٰہی تو ہے رحمان و رحیم
صاحب جود و کرم فضل عمیم

یا الٰہی تو ہے خلاق جہان
مالک دارین شاہ انس و جان

تو ہے سلطان دو عالم سب فقیر
تو ہی زردار تو ہی اور سب حقیر

گرچہ دو عالم سے تو ہے بے نیاز
لیک بیچاروں کا تو ہے چارہ ساز

دستگیر بیکسان ہے تیری ذات
مستغیث عاجزان ہے تیری ذات

مونس غمخوارگان ہے تیری ذات
چارۂ بیچارگان ہے تیری ذات

ہے پناہ بے پناہان تیری ذات
ہے عفو پر گناہان تیری ذات

ہے مریض لادوا کی تو دوا
ہے ہر اک حاجت کا تو حاجت روا

آسرا بے آسرا دل کا ہے تو ہی
بے سہار دل کا سہارا ہے تو ہی

ہے مرے ہر درد کی تو ہی دوا
ہے تو ہی مرہم مرے ہر زخم کا

ہے انیس وحشت فرقت تو ہی
ہے رفیق شدت غربت تو ہی

میرا مونس بیکسی میں ہے تو ہی
میرا حامی بے بسی میں ہے تو ہی

رنج و غم میں ہے مرا غمخوار تو
تنگی و سختی میں حامی کار تو

تو ہی خالق تو ہی رازق تو ہی رب
دوسرا تجھ بن مرا ہے کوئی کب

الغرض ہر کام کا میرے کفیل
ظاہر و باطن تو ہی ہے بے دلیل

لیک صد حسرت بایں لطف و عطا
میں کروں ہر دم تری جرم و خطا

پر کروں کیا آہ تیری حلم و خیر
کرتے ہیں مجھکو گناہوں کو دلیر

ہے یقین گر بحر عصیان آب ہو
پیش خورشید کرم ہوں محو سب

گر تری بخشش کا نکلے آفتاب
ہو شب جرم و خطا در زیر آب

ہو طلوع تیرا اگر ماہ نجات
ظلمت عصیان ہو نور صالحات

گر ترا دریائے رحمت جوش کھا
مثل خس دو سب گناہوں کو بہا

لطف و احسان کیا کروں تیرا رقم
کرتا ہے جو جو کہ تو مجھ پر کرم

قطرۂ ناپاک سے مجھکو بفضل
کر دیا پاک لطیف و خوش شکل

گھر میں مومن کے مجھے پیدا کیا
عقل و علم و نور دین مجھکو دیا

پھر کرم پر یہ کرم مجھپر کیا
اپنے گھر سے بھی مشرف کر دیا

یعنی دار الکفر سے مجھکو نکال
لایا بیت اللہ میں ذی قیل و قال

گرچہ میں لائق نہ تھا اسکی کبھی
پر تری رحمت کی غمخوارگی

تھا گناہوں کی نجاست میں بھرا
ظاہر و باطن میں سر تا بپا

کی نہ میری جرم و عصیان پر نظر
کر کے اپنی لطف و احسان پر نظر

اپنی رحمت کے پیادے بھیجکر
کھینچ بلوایا مجھے یان سر بسر

کر دیا اپنے مشرف دار سے
رکھیو مت محروم اب دیدار سے

لایا گر گلشن مین خارستان سے
دور مت کیجو اب اس بستان سے

ہون ترا گرچہ برا ہون یا بھلا
چھوڑ اس در کو کہان جاؤن بھلا

گر بدارا تو نے ای شاہِ جہان
پھر تا میرا ٹھکانا ہے کہان

یون ہوس ہے اب تو ای پروردگار
یہ ترا کوچہ ہو اور میرا غبار

ہے مجھے شاہی گدائی مین تری
ہے نوا سب بینوائی ہے تری

عزت و دولت تمامی کیجیو محو
ہے رضا نا رضا مین تیری محو

الغرض پھر پھر کے آخر در بدر
اب تو آ رکھا ہے تیرے در پہ سر

یون ہی آنکھونکو بھی میری کر بسر
جلوۂ دیدار سے روشن تو کر

چشم کو کر چشمۂ آبِ زلال
سبز تا ہو گلشنِ ذوقِ وصال

محو کر بینی کو اندر بوے یار
جس سے پہونچون تا بباغِ روی یار

دو جہان سے کر کے مجکو بے نیاز
دولتِ دیدار سے اپنے نواز

دور کر کبر و ریا عُجب و غرور
بخش عجز و مسکنت اخلاص و نور

دے شراب نسبتی کا مجکو جام
لوحِ دل سے محو کر ہستی کا نام

اب دعا کو ختم کر کے یہ دعا
ہون رجوع اب جانبِ خیر الوریٰ

گر تو طالب ہے وصول اللہ کا
چل پکڑ دامن رسول اللہ کا

گرچہ مین نالائقِ دربار ہون
پر اسی گلشن کے ہون گو خار ہون

منھ مرا اس در کے گر قابل نہین
پر کرون کیا دوسرا بھی در نہین

اس سے زیادہ اب تمنا کچھ نہین
آستان تیرا ہو اور میری جبین

کچھ نہ دو عالم سے خواہش ہے مجھے
جو تری خواہش ہے خواہش ہے مجھے

خواری و رسوائی و ذلت مری
تیرے کوچہ کی ہے بس عزت مری

تو ہے گر راضی تو ہے عزت مری
تیری ناراضی ہے بس ذلت مری

ہو سجدہ سر کو مری ای سرفراز
گر کیا سجدے سے اپنے سرفراز

کر مرے کانونکو اسرار کا گھر
سر بسر سر مین ہو ای شوق بھر

پاک ہر شے سے مرا کر کے دماغ
بوے دلبر سے معطر کر دماغ

کر مری وحدت سے لب کو لب بلب
محو ہون جس سے خیالِ غیر سب

غفلت و سستی و ظلمت کر کے دور
کر عطا چستی و چالاکی و نور

بخش گنجِ فقر و درویشی مجھے
سکر و مستی محو بیہوشی مجھے

دھو مری دل سے دوئی کا حرف و نام
تا تمیز ما و تو اوٹھ جا تمام

کر وسیلہ اوسکو ای امداد تو
وصل سے حق کے ہو تا دلشاد تو

جو کرے ای امداد اللہ کا وصال
بے وسیلہ اوسکی چاہی ہے محال

کر وسیلہ ذاتِ پیغمبر کو تو
ختم کر کے یہ مناجاتِ نکو

احمدِ مرسل محمد مصطفیٰ
حامد و محمود ممدوحِ خدا

## نعت شریف پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

زینتِ تاجِ رسالت ہے وہ ذات
رونقِ تختِ نبوت ہے وہ ذات

بے وسیلوں کا وسیلہ ہے وہی
بلکہ ساروں کا وسیلہ ہے وہی

عزتِ شاہی و فخرِ سروری
شان بخشِ مسندِ پیغمبری

ہے امینِ مخزنِ افلاک وہ
تاجدارِ کشورِ لولاک وہ

رونقِ گلزارِ محبوبی ہے وہ
عشق کے بازار کی خوبی ہے وہ

راحت و روحِ روانِ کائنات
زندگانی پرورِ جانِ حیات

ہے وہ آئینہ جمالِ ذوالجلال
محرمِ خلوت سرای لایزال

مہربان مثلِ پدر سب پر میان
روزِ محشر شافعِ خرد و کلان

مہتری کے ملک کا مہتر ہے تو
بہتری کے بحر کا گوہر ہے تو

روشنیِ عرش نورِ لامکان
شمعِ بزمِ عالمِ کون و مکان

شہسوارِ عرصۂ چرخ و سما
بازِ خوش پروازِ معراجِ علا

باعثِ ایجادِ عالم ہے وہی
موجبِ بنیادِ آدم ہے وہی

گر نہوتا پیدا وہ شاہ نکو — یہ نہوتا وہ نہوتا میں نہ تو
ہے وہ سرمایہ وجود کائنات — دونون عالم سے ہے مقصود اسکی ذات
ہے وہ بیشک میوۂ نخلِ وجود — اول و آخر وہی اصل وجود
ہے یہ سب اُسکے لیے اے نیکبخت — واسطے پھل کے ہی بوتے ہین درخت
گر ہو آخر مین وہ شاہ جلیل — پر ہے ظاہر اُسکے سبقت کی دلیل
گر ہے پیچھے انبیا کے ظاہرا — پر حقیقت مین ہے سب کا پیشوا
گرچہ آخر ہے ثمر اول شجر — کب شجر ہوتا نہوتا گر ثمر
جب ثمر سے یہ شجر ظاہر ہوا — پس ثمر ہی اول و آخر ہوا
کیا کمالِ میوہ مین نقصان ہے — جو وہ اول سابق بستان ہے
میوہ کو سبقت ہوئی جیسے باغ — ہے وہ اول وہ ہی آخر سربسر
بس سمجھ لے اس سے تو اے ذوفنون — رمز نحن الآخرون السابقون
ہے وہی شاہ جہان سب اُسکے خیل — ہے وہی مقصودِ کل باقی طفیل

پڑھ تو اے دادا اُسپہ صلوات و سلام — آل و اصحاب پر اوسکی تمام
چار یار اوسکے ہین چار دن خاص حق — ساری ہے اُمت پر وہ رکھتے ہین سبق

## در مدح چہار یار کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین

ہین ابوبکرؓ و عمرؓ عثمانؓ علیؓ — دوست پیغمبر کے اور حق کے ولی
چار دل پیغمبر کے ہین پر حق وزیر — ملک اسلام اُنسے ہے پر رونق پذیر
زیب ایوان شریعت ہین یہ چار — رونقِ باغ طریقت ہین یہ چار
ہین یہ مُلکِ معرفت کے شہریار — ہین حقیقت کے چمن کی یہ بہار
قلعۂ دین کی ہین یہ دیوار چار — ملت حق کی ہین یہ انہار چار
ہین طریقِ حق کی چار دن منزلون — ہین یہ ایوانِ خلافت کے ستون
ہے یہ مُلکِ اسلام کی سرحد چہار — جو ہویا باہر اُنسے ہے مردود خوار
بحرِ وحدت مین ہین چار دن غوطہ زن — ہے حقیقت ایک ظاہر چار تن
جو کوئی سمجھے انہین احول ہے وہ — دو جہان مین بے شبہ بیکل ہے وہ
جو کوئی اُنسے ہوا بد اعتقاد — ہے وہ دو عالم مین بیشک نامراد

جو ہین اہل بیت اور آل رسول — گلشنِ دین کی ہین سب مقبول پھول
ہے ہر اک ان سبکا بیشک و یقین — مغز ملت جان ایمان روح دین

## در مدح اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین

جسقدر رہوان سے الفت مین کمی — اوسقدر ہے دین و ملت مین کمی
ایک کا بھی اُنسے جو بد خواہ ہو — راہِ حق سے بے شبہ گمراہ ہو
جتنے ہین اصحاب پیغمبر تمام — ہے ہر اک نجم ہدایت والسلام
ایک صحابی سے بھی گر ہو سوء ظن — ہے وہ بیشک لائق گردن زدن

بھیج ان سب پہ تو صلوات و سلام — ہر گھڑی ہر لحظہ ہر دم صبح و شام
ہوگیا اے دوستو یون اتفاق — باعثِ تحریر نظم پر مذاق
رہتا تھا مسجد مین اپنی متصل — مجمع علما و صلحا اہل دل
ایکدن پڑھتا تھا مین نفحات الانس — لے رہے تھے حق سے سب نفحاتِ انس
جوش پر تھا بحرِ علم عارفان — ہو رہے تھے گوہر معنی عیان

## در بیان باعث نظم و تصنیف این مثنوی مسمّٰی بہ تحفۃ العشاق و مدح عشق و قدح عقل جزوی

حاضرون کے دلمین وان باشان حق — پھل رہا تھا گلشنِ عرفان حق
اولیا کا حال سن مسرور تھے — ماسوا سے محو غرق نور تھے

رفتہ رفتہ حضرتِ تحفہ کا ذکر
بول اٹھا ہر اک بصد ذوق و سرور

کاملِ اکمل ولیؔ بے بدل
برگزیدہ دو جہان مقبولِ رب

نظم کر اس قصۂ پُر درد کو
قصۂ تحفہ اگر منظوم ہو

جان لی تا ہر کوئی ذوقِ قال
تابشِ گفتار عشق حق سے گرم

جان لین تا عشق کی رسمِ راہ
عشق ہی جان اک بلا ہے جان گداز

عقل چاہی ہی کہ ہو عیش و فراغ
عقل چاہی مال و ملک و سلطنت

عقل چاہی ہی کہ ہو شیر و شکر
عقل چاہی ہی قبا و پیرہن

عقل کہتی ہی کہ چل بازار مین
عقل لیجا گلشن و گلزار مین

عقل مین اور عشق مین ہی ہی لاگ
عشق کیا ہی درد و غم کی کھان ہے

نار کو گلزار کر دیتا ہی عشق

درد مین سکے دوا ہی سر بسر
رنج مین اسکی ہی گنجِ بیکران

اسکی ویرانی کو آبادی سمجھ
عشق کی ذلت کو تو عزت سمجھ

آگیا اوس عاشقِ خستہ کا ذکر
ہی یہ قصہ نظم کے لائق ضرور

عاشقِ ذاتِ خدائے لم یزل
مشرب چشتی و فاروقی نسب

گرم کر اک بار ہر دل سرد کو
رتبۂ عشاقِ حق معلوم ہو

عاشقانِ حق کا یہ ہوتا ہی حال
ہو کے بسر دل سنگ ہو چون موم نرم

چاہتے کو اپنے کرتا ہی تباہ
ہی ازل سی دوست کش دشمن نواز

عشق چاہی رنج و غم سینہ پر داغ
عشق عجز و فقر و فاقہ مسکنت

عشق کہتا ہی کہ کھا خونِ جگر
عشق کرواتا ہی سامانِ کفن

عشق لیجا ہی بگل و کہسار مین
ڈالتا ہی عشق جلتی نار مین

عشق جب آیا تو جائے عقل بھاگ
غیرِ دلبر کا عدوِ جان ہے

دار کو دلدار کر دیتا ہی عشق

مرض مین اسکے شفا ہی سر بسر
مرگ اسکی ہی حیاتِ جاودان

خار کو گل غم کو تو شادی سمجھ
خواری و زاری کو تو حرمت سمجھ

جسکے اوسکی شان و شوکت جاہِ عشق
خاص کر قطبِ زمان شاہِ وفا

صاحبِ ارشاد و تلقین و سبق
یعنی شیخ حافظ محمد ضامن آپ

مثنویان ہین مجازی عشق مین
ریختہ مین نظم کر اسکو تمام

دعوی جو کرتی ہین جھوٹا عشق کا
عاشقِ صادق بھی سنکر جاہِ عشق

عاشقان رہتی ہین ہتھیلی پہ دھر
عشق کا سب سے الگ ہے رنگ ڈھنگ

عقل چاہی عزت و جاہ و جلال
عقل چاہی عیش و عشرت خرمی

عقل کہتی ہی کہ چل گلزار مین
عقل کہتی ہی کہ کر عیش و طرب

عقل چاہی دولت و سردار یان
عقل چاہی حیا و نام و ننگ

ہووے حضرت عشق کا جسدم ظہور
کیا کہون مین عشق کی نیرنگیان

خاک مین جسکو ملا دیتا ہی عشق

مارنا اسکا جلا دینا ہی جان
عشق کی بر عکس ہین سب کاروبار

کلفت و تکلیف کو راحت سمجھ جان
عشق کی تعریف ہو کس سے عیان

ہمتِ مردانہ اندر راہِ عشق
آفتاب معرفت بحرِ صفا

عاشقِ صادق شہیدِ راہِ حق
مجکو فرمانے لگے کر کے خطاب

پر بہت کم ہین حقیقی عشق مین
تا کہ سمجھین اسکو سارے خاص عام

ہوش مین ہون سنکر رتبہ عشق کا
چاق او رچوبند ہو اندر راہِ عشق

ہی یہ راہِ عشق نے نانی کا گھر
ہی ازل سی عقل مین اور اس مین جنگ

عشق ذلت خواری و درد و ملال
عشق درد و کلفت و رنج و غمی

عشق لیجاتا ہی کوے یار مین
عشق کہتا ہی کہ لے رنج و تعب

عشق چاہی سو بلا و خواریان
عشق کہ ان سے ہمیشہ سے ہی جنگ

عقل سر سے جا اور دل سی سرور
رنج مین راحت کو کرتا ہی عیان

تختِ شاہی پر بٹھا دیتا ہی عشق

توڑنا اس کا ملا دینا ہی جان
نار کو اسکے سمجھ تو سو بہار

فقر اور فاقہ کو تو دولت تو جان
ہی ستم مین اسکے تو شفقت نہان

قہر صورت رحمت پنہاں ہے عشق ۔ اور طبیب درد بیدرماں ہے عشق
اولی آخر ظاہر و پنہاں ہے عشق ۔ دونوں عالم جسم ہیں و جاں ہے عشق

## رجوع بقصہ

ہے بیاں عشق تو بس بے بدل ۔ اب کروں ارشاد حافظ پر عمل
آونکے فرمانے کو ہیں بے عذر ۔ رکھ لیا سر پر سعادت جانکر
گرچہ مجکو شعر گوئی میں نہ تھا ۔ دخل کچھ پر حکم کو لایا جب
توڑنا موتی کا ہی آسان تر ۔ نے کہ حکم بادشاہ بحر و بر
لیکے اونکے گوہر ارشاد کو ۔ حقہ دل میں لیا رکھ شاد ہو
وقت فرصت دیکھتا تھا یہ کہ جو ۔ حکم پر اوس شاہ کے تعمیل ہو
بر ندیتا تھا مجھے فرصت زماں ۔ تا لکھوں اس نظم کو با شوق جاں
لایا اتنے میں زمانہ اور رنگ ۔ ہوگیا کچھ اور ہی عالم کا ڈھنگ
ہوگئے بس حضرت حافظ جی شہید ۔ شام غم ہمکو ہوا وہ روز عید
فرقت جانانسوں ہیں کے تنگ ۔ جان جانا نپر فدا کی بیدرنگ
خوش آئی اس جہاں کی رنگ و بو ۔ چلدیے بس جنت الفردوس کو
ہم بچاروں کو تڑپتا چھوڑ کر ۔ سوی حق راہی ہوے منہ موڑ کر
وہ تو داں جام شہادت پی رہے ۔ زہر غم کھا نیکو یاں ہم جی رہے
وصل سے حق کے ہوی وہ بہرہ ور ۔ پیتے ہیں حسرت سے ہم خون جگر
ناز و نعمت میں وہ ہیں مشغول داں ۔ خاک و خوں میں لوٹتے ہیں ہم یہاں
جام کوثر سے ہوی وہ لب بلب ۔ جاتے ہیں پیاس سے ہم اپنے لب
آپ تو جاکر کیا جنت میں گھر ۔ کر دیا سرگشتہ ہم کو در بدر
آپ تو راحت کے ساماں لیگئے ۔ مائیہ رنج و الم یاں دیگئے
آپ تو بے رنج و غم مثل عروس ۔ جا کیا تخت شہادت پہ جلوس
لے لیا عیش و طرب ناز و نعم ۔ رکھدیا سر پر ہماری کوہ غم
عشق و عشرت میں ہوے مشغول یوں ۔ ایک لخت ہمکو گئے بس بھول یوں
عیش میں ہمکو دیا بالکل بھلا ۔ حق الفت او رقرابت سب گیا
دعوی حب و قرابت گر گیا ۔ خواجہ تاشانی کا بھی کیا غم تھا
بیخبر ہمسے اگر رہنا تھا یوں ۔ ساتھ اپنے لیگئے ہمکو نہ کیوں
گرچہ ہم لائق نہ تھے درگاہ کے ۔ نقش برداری میں رہتے شاہ کے
شاہ کو زیبا ہی کب تنہا روی ۔ گو بہت خادم نہوں تھوڑا سہی

## دربیان محرومی و مذلت بر حال خود و حسرت مفارقت بزرگان و یاران طریقت و اظہار غم جدائی ایشان

آہ واویلا سے لینا حسرتا ۔ ساتھ والے چلدیے میں رہگیا
ساتھ کا اپنے ہر اک واصل ہوا ۔ مدعا دل کا اوسے حاصل ہوا
پہونچا ہر اک منزل مقصود پر ۔ رہگیا میں ہی پڑا بس دور تر
صاف تھی جو چلدیے صاف اور پاک ۔ مثل تلچھٹ رہگیا میں زیر خاک
جو کہ نوری تھے گئے افلاک تک ۔ رہگیا سایہ کے جوں میں خاک پر
بلبلوں نے گھر کیا گلشن میں جا ۔ بوم ویرانہ میں ٹکراتا رہا
گھر لیا قمری نے شاخ سرو پر ۔ جھاڑ میں لٹکی ہی چمگادڑ ادھر
گھر کیا طوطی نے شکرستان میں ۔ زاغ نوحہ گر ہے خارستان میں
ماہی حق نے تو لی دریا کی راہ ۔ موش سوراخ زمیں میں ہی تباہ
شیر حق کا آہوے عرفاں شکار ۔ سگ ہی بہر استخواں کو جیمیں خوار
جاملا دریا سے آب سیر بار ۔ رہگئی خشکی کے اندر سنگ و خار

نرگس و ریحان کو جا آہو چرے
اور شتربان خار و بن چرڈرے

مرغ آبی نے کیا دریا مین گھر
مرغ خاکی لوٹتا ہی خاک پر

مرد باہمت ہوی شہپر نثار
ہمسے دون ہین نفس کے ہاتھون خوار

گوہر مطلوب ہر اک نے لیا
غوطہ خورمین بحر حرمان مین رہا

غم کا اپنے کون ہے غمخوار آہ
حال دل جسسے کرون اظہار آہ

ہو گئے وہ محو نعمت اس قدر
خواب مین بھی تو کم آتے ہین نظر

آہ وا ویلا کوئی ہمدم نہین
جو سنے میری مصیبت کے تئین

دست شہ پر جا ملا شہباز پر
کھول پر کرگس پڑا مردار پر

پر تھی جنکے سوی بستان اڑ گئی
مرغ بے پر لقمۂ گربہ ہوے

حیف ہے صد حیف یاران طریق
جا ہوے دریای مطلب مین غریق

آہ صد افسوس و حسرت آہ آہ
جا کہون کس سے مصیبت آہ آہ

جو کہ تھے غمخوار اپنے چل گئے
زیر پای رنج ہمکو مل گئے

کذرسا غر وصل کے جلتے تھے وان
آتش فرقت مین جلتے ہین یہان

نے مرا ہمدم نہ کوئی غمگسار
غم مرا غمخوار ہے مین غم کا یار

## مقدمہ شروع داستان حضرت بی بی تحفہ مغنیہ قدس اللہ سرہا

دل کی دل مین رکھکے چپ رہتا ہون مین
قصۂ تحفہ کو اب کہتا ہون مین

بعد مدت کے اب آئی المراد
حضرت حافظ کی وصیت مجکو یاد

حسب ارشاد اونکے مین لیکر قلم
قصہ تحفہ کا کرون یارد رقم

عشق کی باتین سناتا ہون تجھین
گمرہی سے رہ پہ لاتا ہون تجھین

گر نہ عاشق ہے تو سن عاشق کا ذکر
دور کر کے ماسوا کا اس سے فکر

عشق کی باتو تمہین سے مردہ تن
مردہ دل زندہ ہوا اندر گور تن

ہوش سے بیہوش ہو کر ہوش کر
گوش سے دے گوش ہو کر گوش کر

تا مزہ دیوین مری باتین تجھے
عشق کی معلوم ہون گھاتین تجھے

دے وہ پہونچا شہر الفت مین تجھے
غرق کر دے بحر وحدت مین تجھے

راہ اصل اسکی کوئی بہتر نہو
حق سے ملنے کی سمجھ ای راہ جو

عاشقون کا ذکر کرتا ہے اثر
گرچہ پتھر سے بھی ہو دل سخت تر

ہو وہ سیراب عشق کی باتون کا باغ
خشک مغز و نکا ہو تر جس سے دماغ

سب طرف سے بند کر کے کھول کان
جمع کر کے رکھ مری باتون پہ دھیان

تجکو بھی شاید کہ آ جا بوی عشق
کھینچ لیجا تجکو بو تا کوی عشق

دیکھنے ہی سے نہین ہوتا ہے عشق
سننے سے بھی تخم خود بوتا ہے عشق

## دربیان تمیز عشق حقیقی و عشق مجازی و ذم عشق مجازی

ہین بہت عاشق کہ بے دیکھے جمال
سنکے پائی عشق سے بس گوشمال

بلکہ کامل عشق ہے عشق شنید
ناقص و بد ابتلا ہے عشق دید

کیونکہ ہو عشق خبر دے سے حصول
عشق صورت کا ہے دیدہ سے نزول

دید تابع دل کے ہے نی دل تبع
سوچ اس نکتہ کو کر کے دل جمع

حسن محبوبان عالم سر بسر
عکس حسن حق ہے بیشک جلوہ گر

دید تھا اوسکو نہ دل ہوتا جو دل
چھوڑ سایہ اصل سے جا تا وہ مل

اس سے زیادہ چاہیے تفصیل گر
آئینہ دل کی صاف کر اوسکو کر نظر

یؤمنون بالغیب ہے مقبول حق
یؤمنون بالعین ہے معزول حق

اصل کو کر ترک سایہ دیکھکو
عاشق ناقص نے دی جان عکس پر

گر ہے دلبر گل سے کم کب ہے دل بدوہ
اصل سے جو عکس پر مائل ہے وہ

سر کی آنکھین دل کا پردہ ہے مقر
کھول دل کی آنکھ سر کی بند کر

۱۰۴

کسنے دیکھا ہی خدا کو آشکار
اسکے وصف اوسکا کرین ہم جان نثار

انبیا اسواسطے آئی یہان
تاکرین اوصاف حق تمپر عیان

ہا کلی اوصاف حق عاشق سنے
دلمین پھول اوسکی تمنا کی چنے

یعنی ہی وہ ذات بیشک و یقین
خالق و رزاق و رب العالمین

راحم و رحمن رحیم و بردبار
رایگان بخشندہ نعمت بیشمار

عالم الاسرار و ستار العیوب
غالب و قہار و غفار الذنوب

عاشق و معشوق محبوب جہان
طالب و مطلوب مرغوب جہان

اول و آخر وہی اور جزو کل
ظاہر اور باطن وہی معبود کل

ہی وہ اول بی بدایت اوسکی ذات
ہی وہ آخر بی نہایت اوسکی ذات

ہی وہ ظاہر باکمال انتشار
ہی وہ باطن سخت و ظاہر آشکار

ہی ازل سی تا ابد وہ ایک سا
ہی ہر اک صورت مین وہ جلوہ نما

ہی وہ اک شان اور ہزارون شان مین
جلوہ گر لاکھون طرح ہر آن مین

ہی منور باکمال و باجمال
جلوہ گر ہر دم بہر رنگ و مثال

فرد مطلق لا الہ الا ہو
بیچگون بے کیف و شش چار سو

غیرآن و
لا و ہو دونون نفی اثبات ہین
نافی غیر او و مثبت ذات ہین

کیون ہی اسنے مگرہ و غافل سدا
لا و ہو کو کر تو ورد دل سدا

تاکہ بخشد لا و ہو قوت ترا
می بردتا پردۂ عزت ترا

حق سی با حرص و ہوا کب تجھے ملے
ترک جب لا کو کری تب تو ملے

کیون تباہ ہوتا ہی اندر آب و گل
ماسوا کو ترک کر اور حق سی مل

حضرت آدم سی تا آخر نبی
وصف حق کرتے چلے آئی سبھی

بعد پیغمبر کے آل و اصحاب سب
اور امام اور اولیا اقطاب سب

وصفات و حال خوبی جناب
جسمین تصنیف ہوگئین صد ہا کتاب

۱۰۵ سب ہین تیری عشق بازی کے لیے
وصل حق کی چارہ سازی کے لیے

تاکہ تو یہ دیکھ سنکر حال و قال
عشق کی رہ مین کری حاصل کمال

لیک صد افسوس حسرت ہی کہ اب
ہین پڑے چار و طرف تجپر حجاب

سنکے تو کر سکتا ہی انکھون سی نظر
اور نہ سن سکتا ہی کانون سے خبر

پھنس گیا دلدل مین غفلت کی تو آہ
حل نہین سکتا کہ پا دی حق کی راہ

ہر کبھی توبہ عصا ہی آہ لے
پھر نکل دلدل سی اپنی راہ لے

کر تو پیدا دلمین اپنی درد عشق
تاتپ غفلت کو کردی سرد عشق

میل سی غفلت کی کر کانونکو پاک
بعد ازان سن یہ حکایت دردناک

## شروع داستان و بیان حال حضرت سری سقطی رحمہ اللہ تعالیٰ کا

گوش دل سی سن سری سقطی کی نقل
جسکے سننے سی تجھے آوی کچھ عقل

نقل یہی کرتے ہین حضرت سری
ایک شب کی جو کہ تھی غم سی بھری

کہتے ہین اک شب مجھے ایہ اضطراب
نے رہا ورد و وظائف در نہ خواب

مضطرب ایسا ہی وہ رات بھر
سب عبادت کا ہوا ویران گھر

قبض ایسی دل پہ اونکے آگئی
مہر عرفان پر گھٹا تھی چھا گئی

نے رہا وہ شوق نی راز و نیاز
لذت سجدہ نہ کیفیت نماز

فوج بیتابی نے کرکے ازدحام
لوٹ لی پونجی عبادت کی تمام

نے رہا ورد و وظائف نی درود
نے تہجد نے تلاوت کی نمود

تھی نہ بیہوشی نہ غفلت نیمہار
لیک تھا بی صبر بیتاب و قرار

گو عبادت سی رہی شب بی نصیب
لیک کیفیت تھی اک دلمین عجیب

ظاہرا چھوٹا اگر ورد و نماز
تھا مگر دلمین عجب سوز و گداز

ہجر کی لذت کو عشاقان رب
وصل کی لذت سی کم جانین ہین کب

عاشقان حق وصال و ہجر مین
ایکسا لذت مزہ دونون مین لین

اضطرابی اور بیتابی کا لطف | کیا کہوں اُس شب کی بیخوابی کا لطف
لطف بیخوابی کا بیخوابوں سی پوچھ | حظ بیتابی کا بیتابوں سے پوچھ

ذوق بیخوابی کا تو چاہی اگر | کوئی بیخوابو نہین کر اک شب گذر
لطف بیتابی کا ہی مطلوب گر | عاشقِ بیتاب کے رکھ پاؤن پر سر

چاہی گر کیفیتِ سوز و گداز | خدمتِ عشاق مین رکھ تو نیاز
کرتا ہی روشن دو چشم طالبان | سرمۂ گردِ قدوم عاشقان

اضطرابی بیقراری کا مزا | جانتا ہی جسکے دل مین ہی چکھا
لذتِ درد و قلق رنج و بلا | وہی جانے جو ہی اسمین مبتلا

لوٹنے کی خاک پر آرام کو | عاشقِ بیتاب جانے مین نہ تو
جانے کیا بیدرد لذت درد کی | درد و رنج و غم غذا ہی مرد کی

درد سی نامرد کی نکلی ہی جان | مرد کے حق مین حیاتِ جاودان
زہر مار اور ونکو ہی گرچہ ممات | سانپ کے حق مین ہی آبِ حیات

جو پڑی آتش مین ہو جلکر فنا | ہی سمندر کی وہی عیش و بقا
سوزشِ خورشید تر کو دی ستم | خشک کو دی آگ مین کر خشک تر

خون ہو فرعونیون پر آبِ نیل | قوم موسی پر ہو آبِ سلسبیل
نار ہو گلزار ابراہیم پر | ایک ہو نمرود پر قہر و شرر

زخم گرز و تیغ و تیر آبدار | ہو شہیدون کیلیے باغ و بہار
درد و غم ہی زندگی عاشقان | مرتے ہین اپنی زندگی سی فاسقان

کیونکہ ہی درد و بلا مطلوبِ یار | اسلیے عاشق کرین غم اختیار
جانتے ہین عاشقانِ بیقرار | رنج مین گنج اور خزان مین نو بہار

خار مین گل گل مین مُل زہر گرہ مین | غم مین شادی اور شفا ہی درد مین
رنج مین راحت فقیری مین غنا | مسکنت مین سلطنت ہو بی عنا

ہی گلہ مین شکر بیصبری مین تاب | گریہ مین خندہ ثواب اندر عذاب
رحمت ہی زحمت مین اور ظلمت مین نور | ذلت و خواری مین عزت ہی ضرور ۱۰۶

نیستی مین ہستی پستی مین علو | زندگی مرنے مین گھٹنے مین نمو
موت مین جینا بقا اندر فنا | عاشقِ جانباز کو ہی بے عنا

بیخودی و نیستی غم کی بہار | دیکھتے ہین عاشقانِ جان نثار
خاکساری رنج و علت ناسزا | عاشقون سی پوچھ ان سبکا مزا

بیگھری و بے زری و دلبری | بیخودی و بیکسی و دلبری
آہ سرد و رنگ زرد و چشم تر | بیقراری انتظاری در بدر

نیستی و پستی و مرگ و فنا | ذلت و رسوائی و رنج و عنا
لذت اور کیفیت ان سبکی ذرا | عاشقانِ با وفا سی پوچھ جا

پوچھ رونے کا مزہ یعقوب سے | کلفت و زحمت کا حظ ایوب سے
سر کے کٹنے کا مزہ یحییٰ سی پوچھ | لطف تن چرنے کا زکریا سی پوچھ

سر کے رکھدینے کا نیچے تیغ کی | پوچھ اسمٰعیل سی کیا لطف ہی
آہ و زاری کا مزہ آدم سی پوچھ | دردِ زہ کے لطف کو مریم سی پوچھ

جنگلونمین لوٹ کر کھانیکا لطف | اور پہاڑون بیچ ٹکرانیکا لطف
فرش سی تا عرش پھرنے کا مزا | پوچھ عیسیٰ موسی اور احمد سی جا

زخم کھا کر خاک و خون مین لوٹکر | جان دینا بیخطر با ذوق تر
پوچھ ان سبکا شہیدون سی ذرا | لذت و کیفیت و ذوق و مزا

ہو کے بیجان جان فدا کرنیکا لطف | پوچھ جانبازون سی وہ مرنیکا لطف
پوچھ لے ہر تخم سی بستان مین جا | خاک مین ملنے سی کیا تم کو ملا

روشنی سی شمع کے جلنے کو پوچھ | شمع سی جا موم کے گلنے کو پوچھ
سیم و زر کے خاک مین رُلنے کو پوچھ | کیمیا سی مس کے جا جلنے کو پوچھ

ابر کے رونیکو خور کے سوز کو | باغ و اشجار جہان سی پوچھ تو
گریۂ ابر اور سوزِ آفتاب | باغِ عالم اس سی ہی باآب و تاب

گرمی دل چشم تر ہووے نہ گر
باغ جان کس طرح ہو سیراب تر

عشق سے دل گرم کر اور دیدہ تر
گلشن جانان ترا ہو تازہ تر

عشق کی باتون نے مجکو اے عزیز
کر دیا اب ایسا بے عقل و تمیز

حضرت سری کو جو حالتین چھوڑ
عشق مجکو لیگیا کسطرف موڑ

عشق نے اونکے کیا مجھپر اثر
نقش ہے اونکی ہوا مین بیخبر

ذکر اونکا بھولا اونکو دیکھکر
جس طرح ہوتا ہو پیش شیر نر

عشق کی باتونکا سنکر شور و غل
خواب غفلت سے گئی پھر آنکھ کھل

یاد آئی ہے مجھے اب اونکی بات
یعنی فرماتے ہین یون وہ نیکذات

ہندوی شب کا جو گذرا حد سے جور
ترک خور اوسکا ہوا قاتل بزور

الغرض کی رات اس صورت بسر
ہوگئی جب صبح ظاہر سر بسر

اٹھ وضو کرکے بصد عجز و نیاز
کی ادا جون تون فجر کی مین نماز

صبح کا جسدم ہوا روشن چراغ
نکلا جل بل گھر سے لے سینہ پہ داغ

چل کہین موقوف ہوتا یہ ملال
گھر سے نکلا دلمین کر کے خیال

چل کہین ایسی جگہ تا ہووے کم
اضطرابی اور بیتابی و غم

آخرش گھر سے نکل پھرنے لگا
در بدر صحرا بصحرا جا بجا

ماہ کی جون کو بکو در گھر بگھر
شہر و جنگل مین کیا مینے گذر

گذرا تا بازار مین ہو غم بسر
اور دل مضطر تھا جون گہوارہ مین زبر

گر گیا گلشن مین جون گل کی کلی
تھی زیادہ اور دلکو بے کلی

جو گیا صحرا مین تسکین کے لیے
اور اوٹھے دلسے بگولے آگ کے

سیر دریا کی کہ کم ہو اضطراب
جوش پر تھا اور بحر سوز و تاب

گر تسلی کو گیا اندر پہاڑ
اور غم کا آپڑا سر پر پہاڑ

اور مزار اہل دل پر بھی گیا
پر ہوا ہرگز نہ عقدہ دل کا وا

جس جگہ جاتا تھا مثل آفتاب ۱۰۷
تھا ترقی پر جلن اور اضطراب

آتش درد فراق بیدلان
کب بجھے بے آب وصل دلبران

غنچۂ دل کب کھلے عاشق کا یار
بے ہوائے وصل یار گلعذار

کب ہو کم ظلمت زدہ کا اضطراب
جبتلک دیکھے نہ روی آفتاب

ہووے کب بے گل کے بلبل کو قرار
باغ مین ہووے اگرچہ سو بہار

ہووے کب قمری کا کوتہ غم دراز
گلشن و گلزار سے بے سرو ناز

دیدۂ حیران نہو کیون اشکبار
بے نظارہ نرگس بیمار یار

جا دے کب عاشق کے دلکا پیچ و تاب
ہو نہ گر زلف صنم کا سایہ یاب

ہو فغان بیدل کے دلسے دور کب
تا نہو دلبر سے اپنے لب بلب

ٹوٹنا موقوف عاشق کا نہو
تا نہ وہ ہمبستر جانان نہو

جو کوئی ہو عشق کا بیمار یار
کب علاج اوسکا ہو جز دیدار یار

الغرض تدبیر کی مین سو ہزار
پر نہ آیا دلکو میرے کچھ قرار

مرض مہلک نے جو گھیرا جان کو
دلمین آیا چل مریفستان کو

کیونکہ ہو مین بھی جو بیمار دل
دیکھ ہمدردونکو نکلے کار دل

دیکھکر ہمدرد ہم مرضون کا حال
ہو دل غمگین مرا شاید بحال

نقل ہے کھلتا ہے خوب آپسمین دل
جبکہ دو دیوانے بیٹھین ساتھ مل

جنس اپنی جنس سے ہو فیضیاب
غیر جنسیت سے ہوا اندر عذاب

ہے مراد ہمجنس سے ہم وصف یار
جنس ظاہر کا نہین کچھ اعتبار

آدمی ہمجنس ہین صورتمین ایک
مختلف اوصاف رکھتے ہین ولیک

جنس ظاہر کا جو ہوتا اعتبار
فرقے کیون ہوتے بہم ہنگامہ کار

ہوگئے اوصاف جو سب رنگ رنگ
اسلیے ہے رات دن آپسمین جنگ

گر کرین اوصاف کو اپنے صاف
پھر یہ ہے کاہیکو ایسا اختلاف

## رجوع بقصہ کیفیت بیمار خانہ و مقولہ

آخرش دلمین یہ اپنی ٹھان کے
در پہ جا نکلا مریفستان کے

۱۰۸

مین نے داروغہ سے اوسکی جا کہا ۔ کھول در بیمار خانہ کا ذرا
تاکہ دیکھوں نپی ہمدرد کو ٹک ۔ ہو تسلی دیکھ بیمارون کو ٹک

## سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ

دیکھ کر پہلے تو بس تعظیم کی ۔ با ادب اوٹھکر مجھے تسلیم کی
بعد ازان اوسنے دیا جو در کو کھول ۔ کھل گیا گویا درِ دل بے غلول
دیکھکر احوال اہل ابتلا ۔ غنچۂ دل میرا کچھ بارے کھلا
دیکھا ہر اک کو کہ ہے زار و نزار ۔ کوئی نالان ہے کوئی ہے اشکبار
کوئی کونلے اور کراہتا ہے کوئی ۔ صبر کو اپنے بتاتا ہے کوئی
کوئی روتا ہے کوئی کرتا ہے آہ ۔ کوئی کہتا ہے کہ ہون یا حق تباہ
کوئی تڑپے ہے کوئی ہے خوابمین ۔ کوئی حیران کوئی پیچ و تاب مین
ہے کوئی گل کیطرح سے جامہ چاک ۔ مثل قمری ہے کسی کے سر پہ خاک
ہو رہا بلبل نمط نالان کوئی ۔ مثل بسمل خاک مین غلطان کوئی
کوئی رکھتا ہے بصد زار و نزار ۔ زخم دل پر مرہم تصویر یار
کوئی پیکر دارد تلخ فراق ۔ زندگی سے کرتا ہے کڑوا مذاق
اشک سے دھوتا ہے کوئی ریش دل ۔ کوئی بیتابی سے ماری دلپہ سل
سینکتا ہے درد پہلو کو کوئی ۔ تابش دل سے رکھا ہے کوئی دئی
درد سر پر کوئی بیتابی کا لیپ ۔ کرتا ہے بھرتا ہے بیصبری کی کھیپ
ہو تپ لرزہ سے کوئی بیقرار ۔ پی رہا ہے شربت زار و نزار
کوئی پیچش سے شکم کی ہے تباہ ۔ گولیان کھاتا ہے بیتابی کی آہ
ہوکے مرض لادوا سے پڑا امان ۔ جان بلب ہے کوئی نیمجان
زندگی سے ناامید ہو کر بیہوش ۔ کوئی مسہل سو نکا کرتا ہے نوش
دیکھ حال نیک ظاہر مین خراب ۔ ہو گیا موقوف میرا اضطراب
غنچۂ دل کھل گیا دیکھ ایکبار ۔ گلشن بیمار خانہ کی بہار

## ملاقات شدن سری سقطی از حضرت بی بی تحفہ و بیان حالت غلبہ عشق او قدس سرہا

تھا سبھی مین جو گئی اک سو نظر ۔ دیکھتا کیا ہون کہ اک رشک قمر
تازہ و پاکیزہ رو صاحب تمیز ۔ با لباس خوب و زیبا اک کنیز
چہرہ اوسکا ہے گویا شمع حرم ۔ قامت اوسکا گلبن باغ ارم
زلف اوسکی دام راہ سالکان ۔ لعل لب اوسکا ہے جان تشنگان
چشم اوسکی چشمہ ہے فتنہ کا باز ۔ خال اوسکا تخم شوق پاکباز
بیٹھنا اوسکا وہ با حسن و وقار ۔ چرخ کو دیتا ہے پھر نیسے قرار
بیٹھی ہے اکطرف کو جون شیر مست ۔ دیکھ اوسکو ہوگئی غم میری پست
دیکھکر حسن کی جسکی بہار ۔ نرگس و آئینہ تھے حیران و زار
قید مین بھی تھی یہ اوس پر آب و تاب ۔ کوہ کے اندر ہو جیسے لعل ناب
تھین دو آنکھین اوسکی جون چشم چراغ ۔ ذوق مستی سے کہ تھی اندر دماغ
دیکھ اوسکے شعلۂ رخ کی آب و تاب ۔ کھاتا تھا نار نظر سے پیچ و تاب
بوئے خوش اوس سے مری اندر دماغ ۔ پہونچی اور دل ہو گیا بس باغ باغ
دیکھ یہ الفت بھری صورت عجیب ۔ ڈرتے ڈرتے مین ہوا اوسکے قریب
دیکھا جو نزدیک جاکر بہر شوق ۔ مثل قمری ہے گلے مین اوسکے طوق
اور بندھے مین ہاتھ زنجیر و رسن ۔ شاخ طوبی سے ہو لپٹا سانپ جون
اور دو مضبوط لوہے کے کڑے ۔ مثل حلقہ ماہ پاؤن مین پڑے
دست بر دل نغمہ خوش زبان ۔ عاشقانہ تھی غزل منہ سے عیان
مجھکو جو دیکھا تو اوسنے اوس گھڑی ۔ دی لگا آنکھون سے اشکون کی جھڑی

مثل ژالا اشک برسانے لگی    زرد گل کو لالہ دکھلانے لگی
اوسکی عشق اور ذوقِ مستی کا اثر    پڑتا تھا دل پر مرے جون تابِ خور
ہے کسی فرزانہ کی دیوانہ یہ    بے شبہ ہو عاشقِ جانانہ یہ
کیا خطا اِس بیخطا نے کی کہو    قید مین ڈالا ہے اس یوسف کو جو
کوئی بیماری نہین ظاہر اسی    ہے بھلی چنگی کہو یہ کیون بندھی
ہو گیا اس کو جنون تقدیر سے    اسلیے ہے بند یہ زنجیر سے
جملہ رندان چونکہ در زندان شوند    متقی و زاہد و حق خوان شوند
قید آب و گل مین آدمؑ کو کیا    جوہرِ انسان جب ظاہر ہوا
بند ہو قطرہ صدف مین چند گاہ    تب وہ موتی ہووے باخوبی و جاہ
تخم کو ڈالین زمین کی قید مین    تاکہ اوس سے پھول پھل حاصل کرین
حرص جو قیدِ قناعت مین ہو بند    ہو فنا قلبی وہی ای ارجمند
بخل کو اندر سخاوت کے چھپا    تا حبیب اللہ ہو تو برملا ۱۰۹
بند یادِ مرگ مین کر طولِ اَمل    تا رہے اکدم نہ تو بے نیک عمل
کر تواضع مین تکبر کو تو بند    تا کرے حق مرتبہ تیرا بلند
عشقِ حق مین بند کر تو حُبِّ غیر    تا ہو باغِ وصلِ حق کی تجکو سیر
کر خودی کو تو خدا مین محو نیک    تاکہ معلوم ہو نہین جز ذات ایک
تاکہ ہو انکو یہا مین قیدِ نکول    گوہرِ مطلب زرِ مقصد حصول
بند کر کے تا کرین اسکا علاج    تا صحت پر ہووے ملک اسکا مزاج
جو یہ داروغہ سی لونڈی نے سنا    رو پڑی اک بار اور سر کو دھُنا
ای مسلمانو نہین مجنون مین    اپنے دلبر کی ہون پر مفتون مین
مسکلے اس سے ظاہری بیہودہ قال    ہو گئی غصہ نہ دیکھا دل کا حال

رو دی اور رو کے پھر کر آہِ سرد    چند شعر اوسنے پڑھے با سوز و درد
تابشِ گرمی دل سے اوسکی مین    جانا یہ اتنی جو ہی بیصبر و چین
پوچھا داروغہ سے مین اُس گھر کی جا    کیون گیا ہی قید مین یہ دلربا
کیون کیا زنجیر و طوق اس ماہ کو    ابر مین کیسے چھپایا ماہ کو
بولا داروغہ یہ سنکر ای عزیز    تھی یہ اک مولا کی شایستہ کنیز
اسکے مالک نے کیا بند اسلیے    تاکہ شاید عقل و ہوش آوے اسے
طفلِ نادان کو کرین کتب مین بند    تاکہ ہو عالم و دانا ہوشمند
نطفہ کو زندانِ رحم مین جب ہو بند    شکلِ انسان تب ہو خوب اور پسند
کھان مین جب قید ہووین زر و سیم    پاوین جب قیمت گران رونق عظیم
نفسِ سگ زنجیر تقوی مین ہو قید    آہوی عرفان کا جب کرے تا ہی صید
طمع کو محوِ توکل کر شتاب    تا حبیبُ اللہ کا پاوے خطاب
بولنے کو بند چپ رہنے مین کر    ہمکلام حق سے ہو تو تا ای پسر
حلم مین حق کے چھپا تو عُجب کو    ظاہر و باطن ترا تا ایک ہو
کر ریا کو محو تو اخلاص مین    تا ہو حق کے بندگانِ خاص مین
کر صفاتِ حق مین گم اپنی صفات    ماسوا سے تاکہ تو پاوے نجات
اسلیے درویش و فقرا ہوشمند    چلے عزلت مین ہوئے ہین آپ بند
اسکے مالک نے بھی اس امید مین    اِس کنیزک کو کیا ہے قید مین
ہووے شاید عقل و ہوش اسکا بجا    تا نفع لے اس سے وہ بے انتہا
دردناک اک کھینچکر کے دل سے آہ    بولی مین ہون العزیز و بیگناہ
سمجھو تم موسیٰؑ کا چرواہا مجھی    جسکے دل سے بیخبر موسیٰؑ رہے
ہون ہی مجکو بھی دیوانی جانکر    کر دیا قید اور نہ لی دل کی خبر

## تمثیلاً بیانِ چرواہا موسیٰ علیہ السلام

نقل ہے جاتے تھے موسیٰؑ طور پر    ایک چرواہا پڑا راہ مین نظر
کہہ رہا تھا یون بصد زاری و آہ    اے رحیم و اے کریم و اے الٰہ

ہے کہاں تو جلوہ گر بتلا مجھے   تیری دوری نے دیا تڑپا مجھے
راتدن مین تیری خدمت مین رہون   ایکدم غمگین تجھے ہونے ندون
تیل ڈالون سر مین اور کنگھی کرون   چپکنین تیرے لیے اچھی سیون
ہو اگر بیمار تو اے کردگار   جان و دل سے ہون ترا مین غمگسار
پانؤن دابون اور چومون ہاتھ کو   اور کرون سونیکو بستر رات کو
ہے کہان تو تا تری خدمت کرون   سیئون گیری تیری اور بخیہ کرون
روغنی روٹی پکاکر اور کھیر   اور بہت سے دہی مسکہ پنیر
اور کا ہرگز نہ کھانے دون طعام   اپنے ہی گھر سے کھلاؤن تمین مدام
تیری خدمت سے نہو فرصت مجھے   میری خدمت سے ہو تب راحت تجھے
اس طرح بیہودہ کہتا تھا شبان   پوچھا چرواہے سے موسیٰ نے کہان
اور کیے جسنے زمین و آسمان   عرش و کرسی و دوزخ و جنت عیان
بولے موسیٰ ہای تو نے کیا کیا   ہو گیا کافر مسلمان کب رہا
اس ترے کہنے سے اے بیہودہ گو   ہو گئی عالم مین ظلمت چارسو
کھانا پینا پھیرنا تیرا ہے کام   اور یہ کب خورشید کو تیرا کام
گر کہے تو جرم کرتے ہین سبھی   آگ آتی ہے نہ جلتا ہے کوئی
جو تو جانے ہے کہ حاکم ہے خدا   پھر یہ گستاخی ہے کب تجکو روا
کس سے یہ کہتا ہے کیا خالو سے تو   یا کہ باپ اپنے سے یا عمو سے تو
کھانا وہ کھاوے جو رکھتا ہو شکم   کپڑا وہ پہنے کہ ہو جسکے جسم
وہ منزہ ذات حق دانای راز   پاک ہے ہر چیز سے اور بے نیاز
اوسکے حق مین بھی نہین کہنی روا   اس طرح کی گفتگوے ناسزا
اولیا کو کہنا بے ادبی کی بات   دل کو کرتی ہے سیاہ اور جانکو مات
وہ کریگا قصد تیری قتل کا   گرچہ ہو خوشخو حلیم و پارسا
ہاتھ و پا ہین ہمکو آسائش تمام   اور خدا کے حق مین آلایش تمام

ہے بتا کس جا تو اے جان جہان   تا کرون قربان تری خدمت مین جان
خوب سا مل مل کے نہلاؤن تجھے   اور اچھے کپڑے پہناؤن تجھے
ڈھونڈھ کپڑونکی تری لون جوئین   اور کھلاؤن ہر طرح کی نعمتین
ہو جو کچھ تکلیف اور زحمت تجھے   کرکے خدمت خوب دون راحت تجھے
اے مری رب جان میری تجھ فدا   اور سب اولاد گھر بار ہے مرا
دیکھ پاؤن مین ترے گھر کو اگر   دودھ گھی لاؤن تری شام و سحر
لاؤن مین تیار کر آگے ترے   روز ہو کھانا ترا گھر سے مرے
رنج و غم ہرگز تجھے ہونے ندون   تیری راحت کیلیے محنت بھرون
اے خدا تجھ پر ہو قربان میری جان   اور مری سب بکریان و خان و مان
کسکو کہتا ہے یہ تو مجکو بتا   بولا وہ جسنے مجھے پیدا کیا
اوسکی جن و بشر اور دو جہان   ہے اوسی سے عرض یہ میری بجان
ہے یہ کیا بیہودہ ہذیان کفر و جہل   بند کر منہ کو سمجھ اسکو نہ سہل
کفر سے تیرے ہوا عالم سیاہ   کفر نے تیرے کیا دین کو تباہ
گر نہ رد کا اس سخن سے خلق کو   آگ آکر پھونک دیگی خلق کو
گر نہ آئی آگ کیسا ہے دھوان   ہو گیا کیون دل سیہ مردودیان
دوستی بے عقل کی ہے دشمنی   ہے خدا پاک ایسی خدمت سے غنی
جسم و تن حاجات بشری تو قرار   دیتا ہے اندر صفات کردگار
وہ پیے شیر ہو جسے نشو و نما   چپکنین پہنے جو ہو محتاج پا
بلکہ جو بندہ فنافی الذات ہو   صفت اوسکی صفت حق مین بات ہو
تے کہ در حق جناب کبریا   بے بدل بے مثل و بیچون و چرا
گر کہے اک مرد کو تو فاطمہ   گرچہ ہین اک جنس مرد و زن ہمہ
فاطمہ ہے عورتون کی حق مین مدح   مرد کو بولے تو وہ ہو رنج و قدح
لم یلد لم یولد اوسکو ہے سزا   ہے وہ خالق والد و مولود کا

فضیحی

۱۱۶

ہے وہ پیدائش کہ آیا جسم جو — جو ہوا پیدا اس عالم سے وہ
کیونکہ جو اس عالم فانی سے ہے — خلق ہے اور خالق اوسکو چاہیے
بولا چرواہا کہ تمنے یا نبی — سی دیا منہ میرا لب پر مہر کی
اور پشیمانی کی آتش سے جلا — جان و دل میرا دیا تمنے جلا
سکھے یہ اور پھر کے دلسے ایک آہ — پھاڑ کر کپڑے لیا جنگل کی راہ
ہیجو دو سرمست با آہ و فغان — نالہ و زاری ہوا کرتا روان

## عتاب الٰہی بر موسیٰ علیہ السلام مقدمۂ شبان

آئی موسیٰ کی طرف وحی خدا — میرے بندے کو کیا مجھسے جدا
میرے ملنے کے لیے آیا تھا تو — یا جدائی ڈالنے آیا تھا تو
ہو سکے جبتک نہ لے نام فراق — رکھتا ہوں نکروہ میں لفظ طلاق
ہر کسی میں سیرتاک کی ہے میں — ہر کسیکو اصطلاح بخشی ہے میں
ہندیوں کی اصطلاح ہند مدح — سندیوں کی اصطلاح سندھ مدح
معنی دو ہیں اور ہو ہے بات ایک — ہو تری حق میں بُری اوسکو نیک
حق میں اسکے مدح تیرے حق میں ذم — حق میں اُسکے شہد تیری حق میں سم
حق میں اُسکے نور تیرے حق میں نار — حق میں اُسکے پھول تیری حق میں خار
حق میں اوسکے نیک تیرے حقمیں بد — حقمیں اوسکے خوب تیرے حقمیں رد
بس بری ہیں پاک ناپاکی سے ہم — اور گرانجانی و چالاکی سے ہم
نے کیا میں حکم تا لوں فائدہ — بلکہ سو بخشش کروں بندونپہ
اونکی کب تسبیح سے کچھ ہوں میں پاک — بلکہ وہ خود آپ ہو جاتے ہیں پاک
میں نہ کیوں کھولوں زبانکی قال کو — دیکھتا ہوں دل اور اوسکے حال کو
دیکھتا ہوں دلکا میں سوز و گداز — لفظ بیجا سے زبان ہو گرچہ باز
ہو زبان یا دل حقیقت یا مجاز — چاہتا ہوں سب سے میں سوز و گداز
دلمیں اپنے عشق کی آتش لگا — سر بسر فکر و عبادت کو جلا
موسیا آداب والے اور ہیں — اور سوز و تاب والے اور ہیں
سوز و غم میں کرتے ہیں عشاق راج — کان ویران پر نہیں عشر و خراج
گر گناہ اونسے ہو مت عاصی کہو — جو ہوا ہے خون شہید اوسکو نہ دھو
ہے وہ خون پانی سے افضل بیشبہ — سو ثوابوں سے ہے بہتر یہ گنہ
گم ہو رسم قبلہ جب کعبہ میں ہو — پابرہنہ غم ہے کیا غواص کو
رہبری مت ڈھونڈھ سرمستوں سے تو — جامہ چاکوں کو نہ کر واتو رفو
ملت عشق از ہمہ دین ہا جدا — عاشقاں را مذہب و ملت جدا

## عذر نمودن موسیٰ علیہ السلام بخدمت شبان یعنی چرواہا

یہ عتاب حق جو موسیٰ نے سنا — پیچھے چرواہے کے دوڑے برملا
اوسکے پاؤں کے نشانوں پر چلے — تا وہ سرگشتہ کہیں شاید ملے
رفتہ رفتہ آخرش وہ ملگیا — مژدہ دیکر اوسے موسیٰ نے کہا
ہوگیا ہے تجھکو اب حکم خدا — کھول تو اپنی زبان کو برملا
اب تو ترتیب و ادب پر کچھ نہ رہ — جو ترا دل سوختہ چاہے وہ کہہ
کفر تیرا دین ہے اور دین نور جان — تیری برکت سے ہے عالم میں امان
اے معاف یفعل اللہ ما یشاء — بے محابا تو زبان کو کھول جا ۱۱۱
بولا کے موسیٰ نہیں میں وہ رہا — ہوگیا کچھ اور حال عالی مرا
مارا کوڑا تو نے گھوڑی کو ہے — اڑگیا وہ عرش سے اوپر پرے
پاگیا میں گو مگو کی بات کو — آفریں تجھکو ہو تیرے ہات کو
کیا کہوں کچھ کہہ نہیں سکتا ہوں اب — شہد وحدت نے کیے ہیں بند لب
حال کو میری کہاں پہونچے کلام — اس سے چپ رہنا ہی بہتر والسلام

## رجوع بقصہ مقولہ حضرت بی بی تحفہ مغنیہ و بیان زور شور و غلبۂ عشق حضرت تحفہ قدس سرہا

گرچہ بھید اسکا نہ کہنے دے ہی عشق
لیک کب خاموش ہونے دے ہی عشق

ہو سکے کب بند عاشق کی زبان
گرچہ بھید اوسکا نہ جانین مردمان
جبکہ سمجھین انبیا کم راز عشق
کسطرح ہون علم سے ہمراز عشق

بے کیے معلوم میرے دلکا بھید
کر دیا مجنون سمجھکر مجکو قید
ہون تو دیوانی نہ ہی عقل نیست
لیک ہو نہین اپنے مستانہ کی مست

رہزنی سے عشق کی گمراہ ہون
سب سے غافل اوس سے آگاہ ہون
عشق سے اوسکے ہو مین مست و خراب
مست ہے سے مستی جسکی یہ شراب

لے گیا ہی وہ ہی میرا عقل و ہوش
وہ ہی برلاتا ہی اب مجھسے خروش
ہون کسی انا کی مین دیوانی آہ
شمع روئے یار کی پروانی آہ

مست ہون ہی دل مرا ہشیار ہے
جان آسودہ مگر تن خوار ہے
ہو گیا البتہ پر مجھسے گناہ
جان کی خاطر کیا تن کو تباہ

ہی گنہ بس کہ مین کہتی ہون جاہ
غیر خوبی کیا ہی یوسف کا گناہ
گر گنہ ہی تو یہ مجھپر ہی گناہ
اپنے اوس محبوب کی کہتی ہون جان

عشق نے اوسکے کیا جو جا نہین گھر
تن بدن سے ہو گئی ہون بے خبر
شمع رخ کا اوسکے جب آتا ہی دھیان
اندر اندر جلتی ہون پروانہ سان

آتا ہی جب لفظ لب کا خیال
نوچتی ہون اسلیے مین سر کے بال
جبکہ یاد آتی ہی پیشانی یار
پھوڑتی ہون سر کو دیوار و ماس

چہرۂ گلگون کا اوسکے کر خیال
مین طمانچے سے کرون ہو منہ کو لال
خنجر ابرو کو اوسکے یاد کر
کرتی ہون قربان اپنا اوسپہ سر

یاد کر وہ خال ہوی گلعذار
داغ دل سے ہو تن باغ و بہار
چشم میگون اوسکی جب یاد آگئین
جھٹ مری آنکھین وہین پتھرا گئین

لو خط گان کا خیال ہوسکے جب
سینہ چھن چھن کر ہر اجلتی ہو سب
یاد کے شیرین دہن کو یاد کر
نون چھڑکون ہون جگر کے زخم پر

یاد آوین جب دُرِ دندان یار
گوہر اشک اوسپہ کرتی ہون نثار
ہو لب شیرین کا اوسکے دھیان جب
تشنگی سے چاٹتی ہون اپنے لب

یاد کرکے قد و قامت یار کا
کرتی ہون شور قیامت کو بپا
یاد کرکے دل کی چال وہ حال
خاک مین ہوتی ہون کیا کیا پائمال

دور ساغر یاد کرکے یار کا
زہر کے سے گھونٹ بھرتی ہو آہ
کر لیا ہی سیر زلف اوسکے دم بدم
کرتی ہون دامان گریبان دھجیان

یاد آوے جب سراپا صنم
جلتی ہون حسرت سے سر سے تا قدم
یار کی ہمبستری لو یاد کر
لوٹتی ہون جیسے بسمل خاک پر

کر دُرِ دندان لب خندان کو یاد
گاہ روتی ہون کبھی ہنستی ہون شاد
جانتی ہی خلق دیوانی مجھے
عقل سے یک بخت بیگانی مجھے

کوئی کہتا ہی اسے آسیب ہی
کوئی کہتا ہی جنون لاریب ہی
حال زار مین نمی داند کسے
ہستم اندر آتش غم جیسے

حال سے میرے نہین واقف کوئی
ہو نہین اندر آگ کے جیسے روئی
ہی مری ایسی مثال ہر در دنیک
تاک والا ہو کئی بکنے مین ایک

اوسکو سب بکو بنا دین سر بسر
عقل و ہوش اوسکا اوڑا دین سر بسر
گرچہ اپنے کام مین عاقل ہی
خلق کے نزدیک ہون جاہل ہونہین

جس سے مین کہتی ہون اپنا درد و غم
جسکے ہنس دیتا ہی مجھکو یکقلم
نے مرا غمخوار نہ مونس کوئی
کوئی دیوانی کہے سمجھے کوئی

۵۱ مراد صفت معبودیت حق است و مراد تجلیات لغوی کہ سالک از کیفیت آن مطلع میشود ۵۲ مراد تجلیات کہ در بیخودی در خواب میشود ۱۲

ہر کسے از ظن خود شد یار من
ور درون من نجست اسرار من

اپنی اپنی بوجھ کے سب یار ہین
کب یہ میرے واقف اسرار ہین

جسمین کہین ہین یہ میرا فائدہ
ہے حقیقت مین وہی اس مفسدہ

اور جسے جانین کہ ہے اسمین فساد
ہے مرے حق مین وہی انصاف و داد

درد کا میرے نہین کرتے علاج
کرتے ہین وہ جس سے آمد بگڑے مزاج

بند کرتا کب ہے وحشت کا علاج
وحشیون کا ہو فقط صحرا علاج

جو کوئی ہو عشق کا بیمار زار
کب علاج اسکا ہو جز دیدار یار

ہے علاج ایسا کہین زیر فلک
جائے مرہم زخم پر چھڑکین نمک

ہے یہ کس حکمت مین درمان بخار
دین ٹھنڈائی کی جگہ دارو حار

تشنگی بجھنے کی کیا یہ بھی ہے راہ
جائے شربت زہر دے پیاسے کو آہ

ہر کوئی آتش بجھانیکا یہ کھیل
ڈالے پانی کی جگہ جلتے پہ تیل

ہے مروت یہ کہین تمنے سُنی
دوستی کی جا کرے جو دشمنی

چاہتے ہین درد عشق اس سے دور
اور ہے میری زندگی اسمین ضرور

درد جانان کسطرح چھوڑون بھلا
زندگی سے کیسے منہ موڑون بھلا

مایۂ راحت ہے مجکو اوسکا غم
مونس وحشت ہے مجکو اوسکا غم

درد کی میری دوا ہے اوسکا درد
اور تپ ہجران کی دوا ہے آہ سرد

عشق جان محرم ہے میری جان کا
زخم غم مرہم ہے میری جان کا

عشق کی آتش ہے ٹھنڈک جان کی
دائمی سوزش ہے ٹھنڈک جان کی

کب ہو درد عشق سے جو جام دل
ہے تڑپنا لوٹنا آرام دل

گرچہ آنکھون مین ہے زخم انتظار
دھوتی ہون اشکون سے اوسکو بار بار

مین نہین مجنون ہون بس ہوشیار
آتا ہے طعنہ جنون سے مجکو عار

بیش اہل عقل فرزانہ ہون مین
جاہلون کے آگے دیوانہ ہون مین

ہین مسخر میری عقل و فہم عام
اور جنون میرا ہے اک ادنی غلام

ماند تم در قید زنجیر جنون
ہے کہ باشم اہل عقل و ذو فنون

شیخ نے جو نکتہ تحفہ سُنے
عشق کے دلمین در تحفہ چُنے

درد کی سُن گفتگو غش کر گئے
جان و دل اندوہ غم سے بھر گئے

دل جلا اس گفت دل آویز کو
دی اجازت اشک گوہر ریز کو

تحفہ نے سوز نہانی شیخ کی
دیکھکر وہ شکل نورانی شیخ کی

یون کہا اے شیخ جان کہو نا ترا
اوسکے وصفون سے ہے یہ دل تر ترا

اوسکو پہچانے تو کر اے شیخ بحث
یعنی ہے جیسا کہ حق معرفت

اوسگھڑی کیا حال ہو تیرا بتا
تو سہی یا عقل و ہوش تیرا بجا

گر بہ بینی یک نفس حسن ودود
اندر آتش افگنی جان و وجود

اوسکے وصفون مین ہو جب عالم فنا
عاشق حق کیون نہو ہر دم فنا

جان و دل دین جب مجازی عشق مین
کیون نہون قربان حقیقی عشق مین

## حکایت بطریق تمثیل

اوسکے اب کہتی ہون مین اک مثال
تاکہ ہو معلوم جانبازی کا حال

نقل ہے لڑکا تھا اک درویش کے
خوبصورت پاک طینت نیک پے

مدرسہ سیرت مین بس کامل تھا وہ
خوبی عالم تھا جسم و روح و دل تھا وہ

حسن کا اوسکے کرون کیا بیان
تھا گویا اک حق کی حجت کا نشان

پڑھنے جاتا تھا اک امیر کے مکتب مین وہ
تھا بڑا ذہن ذکا مین سب مین وہ

اوسکا لڑکا جو پڑھتا تھا طفلان
شکل صورت مین تھا یکتا دل ستان

گلبن غنچہ حسن کے گلزار کا
آشیانہ طائر انظار کا

ہو گئی ناگاہ الفت درمیان
پیر کے لڑکے کی اور اوسکی بجان

شگفتہ ایسا ہوا پسر فقیر
ایک دم رہتا نہ بے ابن امیر

ناگہاں ہے داغ اک ہوا میرے فراق
آ گیا مکتب مین جسب اتفاق

حال سب لڑکے کا پوچھا آنکر — آخر اوس لڑکے کو مفلس جانکر
حکم اوٹھانے کا اوسکے دیا — اور معلم سے یہ مضمون کہدیا

یعنے ہوگی آخرش ای اہلِ بصر — صحبت اسکی میرزادے کو مضر
الغرض اُستاد نے مجبور ہو — جا کہا درویش کے فرزند کو

کہنے سے اُستاد کے ہو چشم تر — اوٹھ گیا مکتب سے وہ خستہ جگر
پھر سُنا تھوڑے دنوں کے بعد یون — ہی وہ لڑکا سخت بیمار و زبون

تھی نہ اوسکو کوئی بیماریِ عشاق — کھا گیا تھا میرزادے کا فراق
آتش فرقت مین اوسکے روز و شب — جلتا بھُنتا تھا بصد رنج و تعب

عیش اونکو تھا نہ شب سوتا تھا وہ — خون دل پیتا تھا اور روتا تھا وہ
کھانے پینے نے دیا اوسکو جواب — خواب و راحت نے کیا آرام خواب

بھوک زیادہ ہو تو کھاوے دلکے کباب — پیاس غالب ہو تو دے آنکھوں سے آب
نے کبھی ہنستا نہ کرتا بول چال — غم کے کونے مین پڑا رہتا نڈھال

حال کو اوسکے کوئی گر پوچھتا — ہنسکے رو دیتا نہ تھا کچھ بولتا
اندر اندر کھا کے رنجِ یار سخت — رفتہ رفتہ ہوگیا بیمار سخت

میر کے لڑکے کو جب پہونچی خبر — اوسکی بیماری کی پھر تو جلد تر
جھٹ بُلا کر ایک خدمتگار کو — یون کہا جا پوچھ اوس بیمار کو

جا مری جانب سے یون اکبار کہہ — کیا ہی بیماری تجھے ای یار کہہ
آکے خدمتگار نے بعد از سلام — میر کے لڑکے کا پہونچایا پیام

یون جواب اوس سوختہ جان نے دیا — تیری اُلفت مین مرا دل پھنس گیا
تیری فرقت مین ہوا بیمار مین — اب کوئی دم کا ہون مہمان یار مین

جان سے القصہ میر ابگیان — جسم تڑپے ہی بہا اور جان ہلان
لوٹ کر کے میرزادے کا غلام — آیا اور بیمار کا لایا پیام

میر کا لڑکا یہ سُنکر ناز سے — بول اُٹھا کیا جانے کس انداز سے
یعنی نوکر کو کہا جا جلد تر — کہدے اوس دلدادہ سے اس طور پر

گر ترا دل مجھپہ یون مائل ہی اب — بھیجنے مین کون جی حائل ہی اب
دل ترا رہتا ہی گر مجھ بن اُداس — بھیجدیتا کیون نہین دل میرے پاس

جا کے نوکر نے پیامِ جان گزا — میر کے لڑکے کا عاشق سے کہا
سُنکے عاشق نے پیامِ دلربا — ٹھہر دروازہ پہ نوکر سے کہا

بعد لمحہ بے طلب تو گھر مین آ — اور طبق پوشیدہ لیجانا اوٹھا
وہ طبق سربستہ لیجا کر ضرور — جلد رکھنا میرزادے کے حضور

بعد اک ساعت کے نوکر میر کا — حسب فرمودہ میسرا اندر گیا
جا کے دیکھا ہی طبق رکھا ڈھکا — اور زمین پر اک طرف لڑکا پڑا

ہی طبق رکھا ڈھکا اوپر رومال — اور زمین پر ہی پڑا وہ نونہال
وہ طباق اوسنے جلدی سے اوٹھا — میر کے لڑکے کے جا آگے دھرا

اور کہا سب اوس سے جا کر ماجرا — میر کے لڑکے نے سُنکر پھر ذرا
اوس طبق کو دیکھا جو رومال اوٹھا — دل تڑپتا پایا اوسمین پر طلا

دیکھتے ہی اک لگی سینہ پہ چوٹ — ہوگیا اوسکا بھی دل بس لوٹ پوٹ
وہ تو دلکو دیکھکے رحمت پاگیا — دلکو اُسکے بھی مگر تڑپا گیا

دیکھکے دل آرام اوسکو ہوگیا — جب گیا پہلو سے دشمن ہوگیا
پھر کہا خادم کو جلدی دوڑ کر — جا کے اوس جانباز کی لا تو خبر

سُنتے ہی خادم گیا وان جلد تر — اور وہان جانباز کی لایا خبر
یعنی وہ دلدادہ لڑکا مر گیا — جان کو جانان پہ قربان کر گیا

رکھکے سر زانو پہ بیدم ہوگیا — سانپ کا کاٹا کہ جون جیسے سو گیا
عشق اپنا کام کر کے چل گیا — گلبن نو باے گل مین ملگیا

ہوگیا وہ جان بحق تسلیم آہ — سُنکے اسکی بھی ہوئی حالت تباہ
اپنے کہنے سے پشیمان ہو کے وہ — ہوگیا بیہوش بس رو رو کے وہ

فائدہ کیا اس پشیمانی سے اب
لیکے سکّین بر اشارۂ دلربا
دل دیا لاکھون خریدے ہمنے داغ
خلق دے مخلوق پر جان ہے عنا
شمع پر پروانہ ہو جلکر فنا
حُسنِ یوسفؑ عکس حسنِ حق ہے مار
گوی شو سیگر دبر پہلوی صدق
عشقہاے کز پے رنگی بود
تھرتھرا کر گر پڑی بیہوش ہو
شیخ نے اوسکو پکارا اے کنیز
نام جو لیتی ہی میرا بر ملا
غم مین اوسکے عشق کے کیسی ہی زرد
شیخ بولے مانا مین عاشق ہی تو
کونسے محبوب کی عاشق ہی تو
کونسے ہی شعلہ رو کی سوختہ
کونسے ہی سرو قد کی پائمال
زخم خوردہ ہی تو کس چوگان کی
کونسے گل کی ہی تو بلبل بتا
عرض کی تحفہ نے اے قطبِ زمان
یعنے جسنے کر دیا ہی بے قصور
عشق سے بیجان جسنے وہی مجھے
مجکو اپنے سے شناسا کر دیا
خالقِ کونین پر عاشق ہون مین

چلگیا جب تیر ہٹ سکتا ہی کب
دیدیا دل کرکے پہلو سے جدا
اک کلی دیکر لیا پھولونکا باغ
عشق خالق مین نہو کیونکر فنا
عاشقانِ حق نہون کیونکر فنا
حُسنِ حق پر کیون نہو عاشق نثار
غلط غلطان زخم چوگان عشق
عشق نبود عاقبت ننگی بود
آہ بھر کر رہگئی خاموش ہو
بولی لبیک اے سریؔ باتمیز
مجھکو جانے ہی کہانسے تو بتا
آپکو کھوکر کے پایا اوسکو فرد
پر بتا ہی کون تیرا ماہرو
کونسے مطلوب کی شائق ہی تو
ہی تو کس تیر نگہ کی دوختہ
عشق مین کس ماہ کی ہی تو ہلال
گیند کی جسن ہی جو غلطان گوئی

عاشق صادق تہا اور اہلِ کمال
اک اشارے مین دیا دل بے خلل
جبکہ ہو عاشق مجازی کا یہ حال
عشقِ مولیٰ کچھ نہین لیلیٰ سے کم
حُسنِ یوسفؑ پر زنانِ مصر مست
عاشقانِ صورت وہم و خیال
عشقِ حق مین تو جو دل اک جا نکو
حضرت تحفہ لغم بر سینہ چاک
بعد ساعت کے جو آیا اوسکو ہوش
یون کہا پھر شیخ نے اے با ادب
بولی جب سے دوست کو جانا ہی مین
کھل گئے سب دلمین اسرارِ جہان
گر ذرہ روشن ترا ہی کون ماہ
کونسے دلدار پر مائل ہی تو
ہی تو کس شیرین دہن کی تشنہ لب
تو پیچ مین آئی ہی کس کاکل کے تو
کونسے شمشاد کی قمری ہی تو

## بیان کردن بی بی تحفہ معشوق و محبوب خود را کہ محبوب من معبود برحق و قادر مطلق است

مالکِ دارین کی شائق ہون مین
دل دیا جسنے یاد اوسکو مین

دیدیا دلبر کو جو دل بے ملال
کر گیا اس شعر پر گویا عمل
کیون نہ مٹ جائین عاشقان ذوالجلال
کیون نہو جن مجنو نہین او سر بکف قلم
ہو کے کاٹین جا لیمو اپنے دست
کب ہون مثل عاشقانِ ذوالجلال
پائے بدلہ دس سے لیکر سات سو
کہہ چکی جب حکایت دردناک
پھر وہی نعرہ تہا اور جوش و خروش
کیا برا جانے ہی تو نام و لقب
اوس سے اوسکو خوب پہچانا ہی مین
ہی نہ کوئی بھید اب مجھسے نہان
کونسے بت نے تری ماری ہی راہ
کسکی تیغ ابرو کی یون گھائل ہی تو
ہی تو کس چاہِ ذقن مین غرقِ آب
ہی نشہ مین پیچ تیا کس گل کی تو
کونسے آزاد کی قیدی ہی تو
کون ہی محبوب تیرا گل بتا
ہی مرا محبوب خلاقِ جہان
حرف کن سے دونون عالم کا ظہور
یاد مین اپنے بھر موکی مجھے
نورِ عرفان سے مرا دل بھر دیا
آپکو چھوڑا گئی مل اوسکو مین

دل و ہندہ ہی کی دلبر وہ ہو نہین
اپنے او جان بخش کی مردہ ہو نہین

ہون دہندہ آبرو کی اشک ریز
اپنے عزت بخش کی ہون ہو خاک بیز

اپنے اوپر آپ سرو گل ہو نہین
گاہ قمری اور گہے بلبل ہو نہین

جسکی وحدت کی ہی کثرت جلوہ گاہ
جسکی یکتائی کا شہد اللہ گواہ

ہی وہی معبود برحق میرا دوست
ہی وہی موجود مطلق میرا دوست

ہی مرا محبوب مطلوب و حبیب
جو ہی مجھسے بھی بہت نزدیک قریب

جسکی پی کرکے ہے حیرت زمین
ہی پڑی بدمست بیجان و حزین

جسکے جام عشق سے ذرات مست
فرش سے تا عرش موجودات مست

ہو جو محبوبان عالم پر یہ نور
ہی اوسی کے پرتوہ کا سب ظہور

مس را اندودہ ہی یہ خوبی خلق
عکس محبوبی ہی محبوبی خلق

سایہ اپنے اصل کو جب چلگیا
خاک مین عشق مجازی مل گیا

سایہ تو جا اصل مین اپنے ملا
عشق حقیقی اوسکو حاصل ہو گیا

یعنے جب معشوق اوسکا مر گیا
بیوفائی اپنی ظاہر کر گیا

چشم و گوش و چہرہ سب موجود ہے
عشق تھا جسپر کہو وہ کیا شئی ہے

پرتوہ جب اصل کو اپنے گیا
رہ گیا عاشق بچارا دیکھتا

اصل اور سایہ مین سمجھا کچھہ نہ فرق
چھوڑ دریا کو ہوا قطرہ مین غرق

آئینہ مین دیکھکر عکس حبیب
اصل صورت مین رہا تھا بے نصیب

عشق بر مردہ نباشد پایدار
عشق را بر حی و بر قیوم دار

عشق مردہ پر نہین ہی پایدار
زندہ اور قائم کا کر عشق اختیار

ماسوا حق کے جو کچھہ موجود ہی
شکل ہستی ہی ولے نابود ہی

غیر ہی کب ہر وہ ہی موجود یار
اول آخر نہان و آشکار

احولی کو دور کرکے کر نظر
ہی وہی خورشید ہر جا جلوہ گر

شمع گر لاکھون تجھے آوین نظر
ایک ہی جب نور ہر جا ہے نظر

اپنی ہستی بخش ہمہ ہو نہین فنا
میری ہستی مین ہی وہ جلوہ نما

اپنے ہون افروختہ پر سوختہ
اپنی شادی پر ہون غم اندوختہ

ہی مرا محبوب وہ عالم کا رب
جسکی پاکی بولتی ہی خلق سب

ذات برحق بادشاہ بے بدل
فرد مطلق لایزال و لم یزل

ہی مرا محبوب سحر گن نگان
رازِ عالم جانِ جان روح جہان

ہی مرا معشوق وہ بے شبہہ و شک
عشق مین جسکی ہی سرگردان فلک

ہی نشہ مین جسکی عبدیت کے چور
آدم و جن و ملک حور و قصور

ہی وہی دلبر مرا وہ ہی حبیب
اور سوا اوسکے نہین کوئی حبیب

حسن محبوبان عالم سربسر
عکس حسن حق ہی لیکن خوب سنگ پر

اوڑ گیا جب رہ گئی ظاہر ہنسی
اوسکے عاشق پر جب آتی ہی ہنسی

ہو وے گر عاشق مجازی کو عقل
ساتھ اوسکا سایہ کے وہ کرتا ہی نقل

جب حقیقت دیکھ لی اندر مجاز
تب حقیقی عشق مین کر ترک ناز

ہو گئی باہر بدن سے روح جب
ہو گیا عشق مجازی سرد سب

پرتوہ حسن حقیقی کا وہ تھا
جسپہ یہ عاشق ہوا تھا مبتلا

کھل گئی جب آنکھہ تب فریاد کی
عشق ناقص مین عمر برباد کی

دیکھہ کر کے عکس خود دیوار پر
عشق کیا اوسکی نہ سوچی پر نظر

جب خیال ماسوا باطل ہوا
عشق حقیقی تب اوسے حاصل ہوا

عشق زندہ در روان و در بصر
ہی شود ہر دم ز غنچہ تازہ تر

عشق زندہ کا ہو ہر دم تازہ تر
دل مین اور آنکھون مین با صد کر و فر

بند کر آنکھون کو کر دل سے نظر
ہی وہی محبوب ہر جا جلوہ گر

ہی حقیقت مین نہین جز ذات ایک
دو نظر آتے ہین احول کو ولیک

ہین اوسی دریا کی سب موجین ضرور
گرچہ نیرنگ ہی اونکا ظہور

ہی ہزارون آئینون مین شکل ایک
عقل اس کثرت سے حیران ہی ولیک

آئینونکو دیکھ کرکے رنگ رنگ
عقل جزوی ست کثرت سے ہی زنگ

پیچھے آئینونکی کثرت سے تو گر
حق کے اسما و صفات مین جلوہ گر

دس عدد ہون یا ہزار ہون یا کہ سو
ہر اک اونکا ایک سے خالی نہو

وہ نہین جسمین نہین وہ جسمین ہو
وہ ہی ہی ناچیز لے اعداد جو

یہ نہین ہی وہ نہین ہی مین نہ تو
ہی وہی نور منزہ چار سو

دونو کلمہ ورد و نہ پڑھ اور دونو جہان
جان اُسمین آپکو محو و نہان

اس سے زیادہ کہہ نہین سکتا ہون مین
ہی یہی بہتر کہ چپ رہتا ہون مین

ہی ہما وحدت اب پرواز پر
آوے کب دام سخن مین ای پدر

قطرہ مین دریا سماوے کسطرح
ذرہ مین خورشید آوے کسطرح

بادا اندر مشت آ سکتی ہی کب
آگ پنبہ مین سما سکتی ہی کب

کوہ کو کیونکر اوٹھاوے برگ کاہ
نور مین ظلمت کو ہو کسطرح راہ

شیخ سے جب یہ سخن تحفہ سے سن
رہگئے حیران و ششدر سے سخن

## رجوع بقصہ

سنکے اوس سے بے بدل میٹھے کلام
قند وحدت سے ہو شیرین کام

کرکے اوس سے گوہر معنی بگوش
شربت توحید کو بس کرکے نوش

یون کہا قیدی سمجھے کسنے کیا
روئی اور رکھہ ہاتھ دل پہ کہا

جاہلون نے کرکے باہم مشورہ
بند مجھ آزاد کو بس کر دیا

بعد ازان اک آہ بھر کر گر پڑی
شیخ نے جانا گئی مر اُس گھڑی

ہوش جب آیا تو پھر اُسنے پڑھے
چند شعر اپنے مناسب حال کے

دیکھہ اوسکی حالت مضطر کو شیخ
اور سنکر قصہ بے سر کو شیخ

صاحب بیمار خانہ سے کہا
بہر حق کر اس ولیہ کو رہا

اس گرفتار محبت کو تو چھوڑ
آہ ہوئے صبح آ وحدت کو تو چھوڑ

قید سے تو چھوڑ اس بے قید کو
تا تیرے برلاوے حق امید کو

کر تو آزاد دو عالم کو آزاد
دو جہان مین تا کرے حق تجکو شاد

سنکے اوسنے طوق اور زنجیر توڑ
اُنکے کہنے سے دیا تحفہ کو چھوڑ

پھر کہا یون شیخ نے ای خستہ جان
اب چلی جا تیرا جا چاہے جہان

عرض کی تحفہ نے ای والا گہر
میرے جانیکا ٹھکانا ہی کدھر

قید مین ظاہر کی مین کیا قید ہون
قید باطن کی ولے پابند ہون

شیر معنی ہو مین آزاد دو کون
بند کر سکتا ہی یان اب بند کون

طوق و زنجیر اور زندان ہی سراب
اک اشارہ مین فنا ہو ہین سب

کیا نہین تمنے سنا ای خوشخصال
قید مین منصور کی قوت کا حال

## حکایت حضرت شیخ منصور رحمہ اللہ

قید مین جسدم کیا منصور کو
فانی حق غرق بحر نور کو

ساتھ اوسکے تین سو تھے اور چند
اپنے اپنے جرم کی شامت سے بند

بولے منصور اونکو تمسے بند توڑ
تم اگر چاہو تو دم مین سبکو چھوڑ

یون کہا سبنے یہ گر ممکن ہی جو
کیون نہین دیتے خلاصی آپکو

یون کہا مجکو شریعت کا ہی پاس
قید حق مین ہون نہین مجکو ہراس

ہان اگر چاہو تو دم مین تمکو چھوڑ
اک اشارہ مین تمہارے بند توڑ

پھر اشارہ جو کیا انگشت سے
بند دست و پا سے اونکے گر پڑے

قیدیون نے آپکو دیکھا جو خاص
بند اور زنجیر سے بالکل خلاص

عرض کی سبنے کہ ای شیخ بلند
کسطرح جائین در زندان ہی بند

اور ہین دربان درون نیز مستعد
پہرے اور چوکی کے اوپر مستعد

یون کہا منصور نے پھر کیا ہی ڈر
کہکے یہ اوسنے کی سوے زندان نظر

شیخ کے کرتے ہی زندان پر نظر
ہو گئے پھٹ کرکے دیوار و زمین در

پھر کہا اب جاؤ تم سارے نکل
اپنے اپنے گھر کو جاؤ بے خلل

بولے سب تم کیون نہین جاتے ہو گھر / یون کہا جاتا ہی مجکو بار بر
ہی مرے سینہ مین اک سر نہان / دار پر جا کر کرونگا مین عیان

بعد اوسکے حکم سے دلدار کے / ٹکڑے ٹکڑے ہونگے جسم زار کے
اسطرح مین بھی ہون حکم حق مین بند / امر تلخ اوسکا ہی مجھکو مثل قند

میرے پیارے نے مجھے ای ہوشمند / کر دیا ہی بند مین بندہ کے بند
اس مرے محبوب نے کر دی مجھے / اپنے اک بندہ کی بس بندی مجھے

اوسکی مرضی پر رہونگی ویسے بند / ہو جدا میرا ایہان گر بند بند
گر مرا مالک ہو راضی جاؤنگی / ورنہ صابر ہون نہین مین گھبراؤنگی

شیخ سری نے کہا ہنسکر کے یون / ہی عجب تو نکتہ دان ای ذوفنون
اس سخن سے ہوگیا اب آشکار / مین ہون مجنون اور تو ہی ہوشیار

## ملاقات شدن شیخ سری سقطیؒ از تاجر مالک تحفہ

شیخ اور تحفہ ہم آپسمین باز / کر رہے تھے گفتگو سے راز و ناز

تاجر دل خستہ سینہ سوختہ / پشت خم غصہ سے سینہ دوختہ

آگیا باہر سے اندر ناگہان / جانتے نادان بندی ہی امان

آکے داروغہ سے یون اوسنے کہا / ہی کہان تحفہ کہا اندر ہی جا
بار اوسکے بیٹھے ہین حضرت سری / سنکے یہ خوش ہوگیا وہ اوسگھری

شیخ کو دیکھا تو بس خرم ہوا / فکر سے تحفہ کے دل بیغم ہوا
بولا برکت سے دعا کی آپکی اب / مشکلین آسان ہونگی میری سب

بعد تسلیم و ادب ہو چشم تر / رکھدیا پھر شیخ کے پاؤن پہ سر
شیخ بولا ہوش کر ای بے تمیز / مجھسے سو درجے ہی بہتر یہ کنیز

ہی ادب جیسے گدا کا بیشمار / شاہ معنی کو کیا ہی بند و خوار
لائق تعظیم پر تو ہو ستم / اور رہونا لائق معظم محترم

ایہان تعظیم مسجد مسکنت / درجفائے اہل دل جد سلکنند
کب ہی مسجد جز ور دن اولیا / کیونکہ ہی وان جلوہ فرما کبریا

کیا نظر بندی ہی ای دانائے راز / باز کو پشہ کہین پشہ کو باز
ہی عجب دنیا کا یہ برعکس کار / خار کو جانین ہین گل اور گل کو خار

چاہ کو جانین ہین راہ اور رہ کو چاہ / شاہ کو مسکین کہین مسکین کو شاہ
نیک کو جانین ہین بد اور بد کو نیک / ایک کو سمجھین ہین سو اور سو کو ایک

غم کو شادی جانین اور شادی کو غم / یم کو دریا سمجھین اور دریا کو یم
خوار کو سلطان سلطان کو ذلیل / دانا کو نادان نادان کو عقیل

سہل کو مشکل کہین مشکل کو سہل / اہل کو نا اہل نا اہلون کو اہل
عاقلون کو جانتے مجنون ہین / اور جو ہین مجنون او نہین عاقل کہین

خلق جسکو جانتی سردار ہی / پیش اہل دل ذلیل و خوار ہی
اور جسے سمجھین ہین خوار و ذلیل / ہی حقیقت مین وہ شاہ جلیل

اس کنیزک کو کہ ہی سلطان جان / کسلیے رکھا ہی خوار و ستہان
کیون کیا اس گلبدن کو خوار و زار / کیون کیا اس آئینہ کو پر غبار

جان کو اپنے ستاتا ہی کوئی / خاک مین کسکو ملاتا ہی کوئی
کیون ہی آزاد دو عالم کو کیا / قید مین اسکا سبب مجکو بتا

کر بیان اسکی حقیقت مجھسے تو / اول و آخر سے یکسر ہو بہو
حال کیا رکھتی تھی اور کیسی رجوع / یہ جنون اسکو ہوا کیونکر شروع

ہو گئی ہی کب سے یہ زحمت اسے / کتنی مدت سے ہی یہ حالت اسے

اشک سے لعل و گہر کرکے نثار / شیخ سے کی عرض تاجر نے کہ یار

## بیان نمودن تاجر حال تحفہ را رحمہا اللہ

سنیے مجھ سے قصہ تحفہ بہوش
عشق کے گیجے در تحفہ نگوش
کان دیجے تا مرے دل کا ہون
نکلے راہ گوش سے کچھ تو آن
خلق کا دیکھا وہان اک ازدحام
گرد ہی تھی قند پر جیسے ہوام
بکتا ہے اک شاہد خورشید فام
جنتی تحفہ ہی تحفہ اوسکا نام
وصف اوس گلرو کا جب مجھ پہ کھلا
دلمین پھول اوسکی تمنا کا کھلا
الغرض مین بھی عزیمت کو بڑھا
بہر تسخیر پری آگے بڑھا
نور کا پتلا عجب دیکھا عیان
جسکی ہی تعریف بیرون از زبان
سب سے آگے بڑھکے آخر مین کہا
اسکی قیمت دونگا مین سب سے سوا
لے لیا مین مول آخر کو بجان
فتنۂ دوران آشوب جہان
خوبی و حرمت کا تہا بس کہ غل
خاطر عالم رہی تہی اوسپہ چل

سنیے ساتھ اوسکے کہانی گو مری
اوس بلا ناگہانی کو مری
ایک دن پھرتا تھا مین بغداد مین
آگیا اک کوچۂ بیداد مین
ایک سے پوچھا مین کیون ہے یہ ہجوم
ہی کہا اک فتنۂ تحفہ کی دہوم
دیکھہ اوسکو شمع رو و گلبدن
سب گئے ہین بلبل و پروانہ بن
جلوۂ آن ماہرخ از راہ گوش
برد از تاجر روان عقل و ہوش
دیکھا رخ اوسکا تو پایا جلوہ گر
کان سے بہتر ملی مجکو نظر
ہین خریدار اوسکے صدہا بیش بہا
قیمت اوسکی کرتے جاتے ہین سوا
یان تلک لایا کہ جو اندر شمار
آئے درہم اوسکی قیمت بیس ہزار
آیا خوش ہوکر کے پھر مین جلد تر
خانہ ویران گر کو لیکر اپنے گھر
سر سے پا تک تھی زیبائی بپا
پر عیان چہرے سے سودائی بپا
شوق کی بیکسی کے اکدن ننگ کو
تہی لگی گانے بجانے چنگ کو
تہا زبان پر یہ کہ ای فریادرس
کون تجھہ بن ہے بس بیکس کا کس

## اظہار شدن عشق تحفہ و زور و شور او

چارہ بیچارگی کا بیکس کا رفیق
مایہ بے مایہ کا بیکس کا شفیق
دلدہندہ بیدلان عاشق نواز
مرہم زخم دلان پاک باز
پردۂ دلمین مرے کی تو نے جا
خلق کے در سے مجھے دی تونے جا
بندگی تیری ہی میری زندگی
غیر کا کر دفع بند بندگی
دو جہان کا دل سے تیرے غم گیا
تخم الفت تیرا دلمین جم گیا
بیکسونکا تو ہی ہے کس بیکس ہون مین
دستگیری کر کہ بیدست و پا ہون مین
کہکے یہ پھر بے تحاشا رو پڑی
کھولدی مژگان نے مرجان کی لڑی
ما... کی آرزوئین توڑ دین
آرزوئین دل سے اپنے چھوڑ دین
بول اوٹھا ہر ایک کیسی سودا آ
سب مین اس کے سودا پڑ گیا
عشق کا مارا کسی نے اوسکو تیر
پار دل کے ہو گیا سینہ کو چیر
پر ہوا روشن نہ وہ ہی کون آہ
کونسے بت نے ہی مارا اوسکو آہ

دستگیر ناتوان عاجز نواز
مستغیث عاجزان چارہ ساز
ای مرے دلبر مرے جانکے حبیب
اودہر کے نزدیک دورونکے قریب
پر ہے تیرے عشق سے سب تن مرا
خلق کے ہاتھونمین ہی دامن مرا
ہی قسم تیرے جمال پاک کی
یاد غم مین تیرے سے مین پہنسی
ہر رگ و پے مین سمایا ہے تو ہی
غیر کی مجھہ مین نہ گنجائش رہی
ہاتھ سے اس اوسکے کر مجکو خلاص
کر مجھے اپنے کرم سے اپنا خاص
بعد زان اوٹھکر کے توڑا ساز
اور کیا رونا شروع اور ہای ہو
جو کوئی اوس محفل دلکش مین تہا
تاجر اور ساتھ اوسکے سب چھوٹا بڑا
تیر عشق پہینکا کہ غنچی شرمانے
زخم کہایا اسکی جان آگاہ نے
لیک کی ہر چند سبنے یا ہنر
جستجو اسباب کی ادہر اودہر
ماری تیغ عشق کس معشوق نے
زخم دل کہایا جو اس معشوق نے

گذرا اس حالت مین اسکو ایکسال
کهانا اور پینا تها اسپر وبال

عیش و تنگ تها نه سونا رات کو
لب نه خندان نه زبان سی گفتگو

انس رکهتی تهی غم بیحد سبب سے یه
بهاگتی تهی مثل وحشی سب سے یه

تهی گریبان سے عداوت ہاتھ کو
تار دامن مین نه چهوڑے بات کو

آه و ناله سے اسے الفت کمال
اپنے بیگانه سے تهی وحشت کمال

شور و افغانکی کبهی تهی دهوم دهام
گاه خاموشی سے رکهتی تهی کلام

گاه سر ہتی تهی دیوار سے پهوڑ
گاه جا جنگل مین دروازے کو توڑ

رات بهر ہنستی تهی یا روتی تهی
مجهکو سونے دے نه خود سوتی تهی

نوچتی تهی گاه اپنے سر کے بال
آگے طمانچون سے کرتی تهی منه کو لال

کام تها گریه سے اسکو روز و شب
جان میری اس سے آئی ہی بلب

## مقید کردن تحفه را در بیمارستان و بیان زور شور او در غلبه عشق الهی

گرچه تدبیرین کرین مین سو ہزار
ایک نے بهی پر نکیا اسپر کار

جبکه بگڑا اور بهی اسکا مزاج
بند کرنا ٹهہرا آخر کو علاج

کرکے بس آہن مین لی سب نے بند و قل
کر دیا اس ماه کو زنجیر طوق

چشم سے جاری ہوا اسکی خون کا نال
پهر رہی تهی شعله اپنے حسب حال

اشک آنکهون مین لبون پر تهی فغان
عاشقانه تهی غزل منه سے عیان

جسکا سب مضمون سوز و درد تها
گریه و افغان و آه سرد تها

جیسے ابتک وه ہی دیوانی ہے یه
عقل و حس سے اپنی بیگانی ہے یه

دشمنی ہے خویش داری سے اسے
ہمدمی ہے آه و زاری سے اسے

کهانا پینا ترک اسکا ہو گیا
خواب اور آرام اسکا سو گیا

کهاتی کباب دل لگی ہے بهوک اگر
جب پیاسی ہو پیے خون جگر

نقل غم اسکا ہے رونا ہے شراب
لوٹنا جگنا ہے سوتے میں خواب

راحت اور آرام اسپه شاق ہے
اور تڑپنے لوٹنے مین طاق ہے

ہے جنون پر اپنے دیوانی سدا
عقل سے رہتی ہے بیگانی سدا

گر ہنسے تهوڑا بہت روتی ہے یه
رنج و غم پر اپنے خوش ہوتی ہے یه

ہو ہے روشن جس جگه شمع بلا
اپنے دے پروانه جان کو جلا

عشق سے اپنی بیخودی مستی ہے یه
مرتی ہے نت نیستی ہستی ہے یه

ہے محبت اسکو وحدت سے سدا
دشمنی رکهتی ہے کثرت سے سدا

اپنی حیرانی کی یه مشتاق ہے
شور و غل مین شهره آفاق ہے

اسکی آنکهون سے ہے نت رونے عشق
اشک کے سیل خود تها غرق [illegible]

اسکی اس حالت نے ہے [illegible]
کر دیا ہے عیش میرا سب خراب

اور جو پوچهو سب سے ہی اچهی ہے یه
گنج دولت کی بهری تهی یه

یا ہے ہمسال سکون مین سو ہزار
ہے خریدا اسکو ہم نے دس ہزار

رکهتا تها امید تا ہو فن قبول
ہم تو شوق قیمت کا ہے اسپر سو دادر

کیونکه رکهتی ہے یه اک کامل ہنر
جس کے سکو چاہتا ہے ہر بشر

رکهتی ہے ظاہر حسن و جمال
اس سے زیاده ہے اسمین کمال

جس سے زیاده خلق مین ہے اسکی دهوم
شوق کا خلقت کی ہے اسپر ہجوم

شیخ بولے اسمین کیا ہے وه ہنر
جس سے اسکی ہے یه قیمت قدر

یون کہا ہے مطربه گاتی ہے یه
دلکو اک نغمه مین لیجاتی ہے یه

فن موسیقی مین رکهتی ہے کمال
قال سے اسکی ہو عالم اہل حال

جو کوئی آواز کو اسکی سنے
ذوق سے و وجد سے سر کو دهنے

ذوق مین آکر کے یه گاتی ہے جب
مست ہوتے ہین درو دیوار سب

لحن داؤدی اسے حق نے دیا
اور دم عیسی اسی حق نے دیا

واسطے نغمہ کی جب کھولی زبان
ہاتھ مین جب ساز کو لیتی ہی یہ
جب بلند کرتی ہی یہ آواز کو
سنکے سرّی نی کہا تجھ سی یون
حال دل کچھ تو ہی کر اپنا بیان
روئی اور ہنسکر کہا ای شیخ دین
کہتا ہی اپنی سمجھ کی ہر کوئی
یعنی کی حق نی مری دل سی کلام
لی لیا بس کو جو الفت کو مین
سب گناہونکو مری کر کی معاف
فضل سی حق کی ہوئی مقبول مین
زہد نا مرغوب نا چیز و حقیر
ہی یہ فضل و لطف اسکی ذات مین
سنگریزہ لیکے دی لعل و گہر
لی گل پژمردہ دی گلشن تجھے
لیکے تجھسی کوزہ آب خراب
سجدہ سر جو نہین جز خاک و خون
چشم نم لی دی یم رحمت تجھے
لطف احسان کا ہو اسکی کب بیان
پشہ کو شہباز کی دی بال و پر
وہ ہوا اسکا جواب اسکا ہوا
چند ایام اندر عمر مستعار
بہشت عقبی دنیا اک ساعت ہی بس

جا کی آتی ہی تن مردہ مین جان
صوفی اک عالم کو کر دیتی ہی یہ
ہوتی ہی برپا قیامت چارسو

بلبل روح اسکا سن آواز چنگ
مرغ دل پران ہو جب کھولی زبان
اور سوا اسکی ہین جو ہین کمال

## پہر سیدن شیخ سری سقطی از تحفہ مطربہ حقیقت حال او

حال سی میری نہ واقف ہر کوئی
تھی زبان محبوب اپنی اس مقام
پر نہ چھوڑا اس نے دولت کو مین
کی عطا جنت مجھی نی اختلاف
سیر باغ وصل مین مشغول مین

پھر کئی اشعار عربی کی پڑھے
بعد فرقت کی ہوئی قربت حصول
جو کہا مانا مین رغبت سی اسے
ایک جنت کیا جو اسکا ہو رہا
لطف حق نی کر لیا مجھسے پسند

## ذکر عطای بی انتہای الہی در عبادت بندگان خود

بدلی اک دانہ کی دی خرمن تجھے
جام کوثر دی ہی یا مشک و گلاب
بدلا اسکی دی کی ہو قرب بیچگون
آہ دل لی دی دم وصلت تجھے
بخشدی ادنی کو اک ملک جہان
رو بہ مسکین کو طاقت شیر
وہ ہوا اسکا تو سب اسکا ہو
کر کے طاعت لی حیات پائدار
ایک ساعت وہ بھی نی رنج حسرت بس

لیکے شاخ خشک دی بستان تر
لی دو قطرہ اشک دی دریا نور
ہین جو اعمال جوارح خاک و باد
دست و پا لی بال و پر داد زبان
تخت پر بخشش کی جب ہو جلوہ گر
ذرہ کو خورشید کر دیتا ہی وہ
ہوش کر ای یار ہر وصل جانان
وہ حیات جاودان بی انتہا
ہی کہان افسوس تری ہوش و عقل

جای گلزار ارم کو بید رنگ
ہو صدا اسی اسکی حیران گوش جان
اوس سے واقف ہی خدا کا ایزال
سچ ہی کیا تاجر بیان کرتا ہی جون
دست بر دل چیر تر کھولی زبان
سچ کہا تاجر نی گرچہ سچ نہین
جنکے معنی مین نی ہندی مین لکھی
کر لیا حق نی مجھے پاک و قبول
ہو گئی حاضر پکارا جب مجھے
ہو گیا وہ وارث ہر دو سرا
زہد ناقص تلخ و تیرہ مثل قند
فضل سی لکھی اسی نعمت کثیر
پوتھ لیکر دی ہی موتی ہاتھ مین
دی ہی مشت خاک دی ہی سیم و زر
بدلے اک دینار کے دی کان زر
دی ہی گندہ پیر کے حور و قصور
لیکے دی نعما جنت با مراد
تن کے بدلی جان جانکی جان جان
بندۂ عاجز کو بخشے تاج سر
قطرہ مین دریا کو بھر دیتا ہی وہ
مزرعہ دنیا ہی کچھ بو لی یہان
گرد جسکے نیستی ہر گز نہ جا
سانس تیری رائگان کرتی ہی نقل

مست کر انفاس خوش کو خوار و زار
غفلت و نسیان سے بچ رہ ہوشیار

آخرش سب چھوڑ کر مر جائیگا
جز ندامت کے نہ لیکر جائیگا

آفرین جان کو جو رہ اسکی مین جا
مرحبا سر کو جو ہو اس پر فدا

عہد و پیمان ازل کو یاد کر
ذکر حق سے ملک دل آباد کر

پاسبان ذکر کا رکھ زور و شور
تا نہ آجائے کہین غفلت کا چور

ایکدم غافل نہ رہ کر ذکر حق
تا نہ رہوے غیر ذکر و فکر حق

ذکر کر مذکور تا ہووے عیان
تا کہ ہو حسب ذکر سے جاری زبان

ہے مشاہدہ حق کا ذکر روح یہان
رویت او ر دیدار ہو اُسدم نہان

جبکہ تجھپہ ہو عیان سلطان ذکر
اُس گھڑی ہو سر بسر تو کان ذکر

ہو تری دلمین جہان جان عیان
جسکے اِک دریا کا قطرہ یہ جہان

پیش خورشید کرم ای جان عم
ہین یہ دونون ماہ و خور ذرہ سے کم

بعد اسکے ہو نہین سکتا بیان
ہو تری ہر جزو سے جو کچھ عیان

دلسے جسدم عشق کا شعلہ اٹھا
جز احد کے کون ای احمد رہا

تین دن کے عیش پر مت ہو تو شاد
آخر ہو مثل عقیمہ نامراد

تو حیات جاودان چاہے اگر
پہلے مر مرنے سے جانگا ورنہ مر

مرنا اس رہ مین ہے رشک زندگی
ہے یہ مرنا زندگی پایندگی

غفلت و نسیان سے تو رہ دور تر
پاس کر انفاس کا اے بیخبر

ایکدم نسیان اگر تجکو ہوا
عمر کی دولت سے لیجا گا چور آ

غیر حق کو دل سے اپنے دور کر
نور کے جلوہ سے دل معمور کر

ذکر تن طاعت ہے ذکر دل حضور
ذکر سری نور ہستی سے نفور

ذکر لفظی عارضی ہے اے عزیز
ذکر روحی جوہری ہے ای عزیز

ذاکر اور مذکور ہو جا ایکبار
غیر حق کی کب رہے باقی شمار

یہ جہان نم ہے وہ یم بے انتہا
تجکو ہے اُس یم سے بس نشو و نما

الغرض برق تجلی نہان
پھونک کر کردے تجھے بس بے نشان

جب کرے عشق احد دل سے ظہور
میم احمد درمیان سے ہووے دور

بند کر امداد اب آگے زبان
قصۂ تحفہ کو کر ہم سے بیان

## رجوع بقصۂ خریدن شیخ سری تحفہ را و منظور نکردن تاجر و آواز کردن تحفہ را

شیخ نے سن دیکھکر کے حال و قال
پائی جب تحفہ مین سب حسن و کمال

اور کہا دلمین کہ لڑکو نسی گہر
مول لینا ہے بہت آسان تر

حقۂ پر لعل سر بستہ ہے یہ
لے تو اسکو کھولدے زر کی گرہ

شیخ نے پھر اُٹھکے تاجر سے کہا
بیچ تحفہ کو مین دون اسکی بہا

جسقدر زر چاہیے تجکو سو لے
لیک تحفہ سیمبر کو مجکو دے

مین تو لٹکر ہو گیا اب سب فقیر
کب ہے تم پاس اسقدر دولت کثیر

جو کہ نقد و جنس میری پاس تھا
سبکا سب مین اُسکی قیمت دیچکا

یہ رہا نہ وہ مین بیکس رہگیا
مثل عاشق بیدل و بیدل رہا

خاطر نادر مین اپنے باکمال
بو یا ایک اُسکی تمنا کا نہال

دونون عالم سے ہے بہتر یہ گہر
اور ہے تاجر طفل نادان بیخبر

گرچہ تیرے پاس اک درہم نہین
لطف حق کا ہی مگر کچھ کم نہین

بیچتا ہے تو اگر لیتا ہون مین
جو طلب قیمت کرے دیتا ہون مین

عرض کی سنکر کے تاجر نے کہ آہ
ہو گیا ہون فقر سے مین تو تباہ

تم ہو سکین ہے کہان تم پاس زر
جو خریدو گے اُسے ای بہرہ ور

ہو گیا محتاج سب کچھ صرف کر
تھی کنیزک ہاتھ مین ہے اب نہ زر

آہ صد افسوس اب مین کیا کرون
کس سے جا اپنی مصیبت کو کہون

شیخ نی اُس سی کہا تک صبر کر ۔ لاتا ہون مین اوسکی قیمت بے خطر
بعد ازان اٹھکر گئے با آہ و بکا ۔ روتی روتی شیخ اپنے گھر گیا
گھر گئی شیخ اور تھا پاس ایک وانگ ۔ جز دعا او گریہ و افغان و بانگ

## مناجات شیخ سری سقطی رح در طلب قیمت تحفہ رحمہا اللہ

جاکی بس حیران تنہا بیٹھکر ۔ رات بھر روئے بصد سوز جگر
عرض کرتے تھے کہ ای پروردگار ۔ حال میرا تجھپہ ہی سب آشکار
پاس میری کچھ نہین پر ای جواد ۔ ہے ترے فضل و کرم پر اعتماد
کردی اسدم اپنی رحمت کی نظر ۔ مجھ غریب و مفلس و بیمار پر
کھول گنجینہ کرم کے اپنے در ۔ اور عطا تحفہ کی قیمت مجھکو کر
سرخرو کر مجھکو تاجر کے حضور ۔ وعدہ کر آیا ہون مین اُس سے ضرور
ہو مرا یارب تو اب حاجت برآر ۔ کرنہ مجکو سامنے تاجر کے خوار
کہ تو ہی ہے بحر رحمت موجزن ۔ کر مجھے رسوا نہ اندر مرد و زن
شیخ کی بس عجز و زاری دیکھکر ۔ آگیا دریا کرم کا جوش پر
تو تھی تو شیخ سالک عجز پر ۔ ناگہان ٹھوکا کسی نے آکے در
کھولا دروازہ تو دیکھا اک امیر ۔ با لباس فاخرہ روے منیر
ہے کھڑا در پر باداب تمام ۔ اور شمع روشن لیے ہمرہ غلام
اور کئی ہمراہ خادم با ادب ۔ تھیلیان پر زر کی ہاتھون مین سب
کون ہے پوچھا دیا اُسنی جواب ۔ ہون مین احمد بن مثنی ای جناب
شیخ نے اُس سے کہا اسوقت تو ۔ کسلیے آیا کہا ای نیک خو
مجکو اس رات ای ولی باخدا ۔ خواب مین یون پہونچی ہاتف کی ندا
یعنی لیکر چند زر کی تھیلیان ۔ جا کر سری کی نظر کر اس زمان
دیکھ سری کو کر دے اسکا جی خوشی ۔ جان تو اُسکی خوشی میری خوشی
آنکے پاس اسلیے آیا ہون مین ۔ ہو یہ مقبول اب جو کچھ لایا ہون مین
شیخ نے سن یہ خوشی راحت فزا ۔ سجدۂ شکر حق کی نعمت کا کیا
صبح ہوتے ہی ادا کرکے نماز ۔ باہر آئے شیخ با شوق دراز
میر کو لے ساتھ اپنے باشرف ۔ لیگئے تشریف تحفہ کی طرف
ہاتھ احمد کا پکڑ اک آن مین ۔ لیگئے اُسکو بہارستان مین
دیکھا جو صاحب بہارستان کو ۔ بیٹھا ہے آنکھین لگائے چار سو
شیخ کو دیکھا تو کہکر مرحبا ۔ عرض کی آؤ کہ اب مجھپر کھلا
یہ کہ درگاہ خدا مین بیگمان ۔ قرب تحفہ کہتی ہے یہ قدر و شان
غیب سے کل آئی مجکو یون ندا ۔ بے شبہ تحفہ ہے مقبول خدا
چاہتی ہے رب کو وہ اور اُسکو رب ۔ فضل رب کا اُسپہ ہے ہر روز و شب
ہے خدا کا قرب اُسکی جان مین ۔ نور و عظمت اُسکو ہے ہر آن مین
شیخ کو دیکھا تو تحفہ رو پڑی ۔ اور یہ کی حق سے مناجات اُسگھڑی
یعنی خوش بیٹھی تھی مین اکبریا ۔ تو نے عالم مین مرا شہرہ کیا
حال سے میرے کوئی واقف نہ تھا ۔ وصف کا میرے کوئی واصف نہ تھا
خلق مین مشہور کر کے ای خدا ۔ کر دیا مجکو بلا مین مبتلا
بند محکم مین سا ہے جو ہے مشتہر ۔ ہے یہ بند آہن سے بھی بس سخت تر
خلق مین جو ہو گیا مشہور تر ۔ ہو لگے سو آفتون کی اُسپہ در
غیرت و رشک و حسد غصہ و چشم ۔ بغض و حرص و دشمنی کینہ و خشم
ہر طرف سے اُسکی اوپر کرے ہجوم ۔ آ لگے سر پہ ہے جیسے ابر جہوم
گر تو ان آفات سے چاہے پناہ ۔ دامن عزلت پکڑ اور امن چاہ
مرکب عزلت ہو اور گمنامی کی راہ ۔ آفت شہرت سے جب پکڑی پناہ
جیسے وہ بھی ہو نہ خلوت کی بنا ۔ گیا قدر بجا ہو وہ گمنامی کی یار

پھنسا کر اپنے دامِ عشق مین امداد عاجز کو
بس اب قیدِ دو عالم سے چھڑا دو یا رسول اللہ

## غزل نعتیہ

مکہ مین ہون پر ہی ہوس کوے مدینہ
دیتے ہی رخ کعبہ خبر روے مدینہ

لانے لگی اب بادِ صبا بوے مدینہ
دل اُڑنے لگا ہو کے ہوا سوے مدینہ

پہونچا دے مجھے منزلِ مقصود کو جلدی
یا رب ہی لگی دلکو تگ و پوے مدینہ

ابتو یہ تمنا ہی کہ یہان کعبہ کے جون گرد
قربان ہون بگرد سر ہر کوے مدینہ

گرچہ ہین بہت شہر جہانمین خوش و دلچسپ
لیکن ہی عجب دلبر و دلجوے مدینہ

حاصل ہی بہشت اُسکو یہان اور وہان بھی
جو دل سے ہوا ساکن پہلوے مدینہ

دل غرقِ حلاوت ہی دہن ہی شکرستان
تو تی زبان ہی جو ثنا گوے مدینہ

انہارِ فیوضات ہین عالم مین جہان تک
ہی اصل مگر سب کی وہی جوے مدینہ

وہ چھوٹ گیا بندِ دو عالم سے سراسر
جو پھنس گیا اندر خمِ گیسوے مدینہ

محفوظ ہی آفاتِ دو عالم سے وہ مومن
کی جس نے سکونت تہِ بازوے مدینہ

خوش آوے کب اُس شخص کو خوشبوے دو عالم
ہی جسکے بسی مغز مین خوشبوے مدینہ

کس ذوق سے لیتے ہین کلام اپنا زبان سے
جب ہوتی زبان اپنی ہی مدح گوے مدینہ

ایذا کے عوض دیتے دعا سنگدلون کو
دل نرم تھے کیا سرورِ خوش خوے مدینہ

کب پوچھتا عاشق کوئی خوبان جہانکو
ہوتا نہ اگر پرتوِ مہر روے مدینہ

امداد سے نت گو ہی صلوٰت و سلامی
یا رب ہو نثارِ شہِ نیکوے مدینہ

## غزل نعتیہ

کہے ہی شوقِ نبی یہ آکر چلو مدینے چلو مدینے
مین ہونگا دل سے تمہارا رہبر چلو مدینے چلو مدینے

صبا بھی لانے لگی ہی ابتو نسیم طیبہ طیبہ
کھے ہی شوق اب ہوا مین اڑکر چلو مدینے چلو مدینے

خدا کے گھر مین تو رہ چکے بس عمر بھی آخر ہوئی ہی آخر
مرینگے ابتو نبی کے در پر چلو مدینے چلو مدینے

شہر شہر کیون پھرہی مارا جو دونون عالم کی چاہیے دولت
تو سر قدم ہو کے ورد یہ کر چلو مدینے چلو مدینے

یہ جذبِ عشقِ محمدی ہین دلونکو اُمت کے کھینچتے ہین
کہے ہی ہر دل جو ہو کے مضطر چلو مدینے چلو مدینے

جو کفر و ظلم و فساد و عصیان ہر اک شہر مین ہوئی نمایان
تو دینِ اسلام اُٹھے یہ کہکر چلو مدینے چلو مدینے

رجب کے ہوتے ہین جب مہینے بھرے ہین شوقِ نبی ﷺ سے سینے
صدا یہ مکے مین کو بکو ہی چلو مدینے چلو مدینے

ہلاکت آمداد ابتو آئی جو فوج عصیان نے کی چڑہائی
نجات چاہو تو اے برادر چلو مدینے چلو مدینے

## غزل

۲۲۹
نہ دیکھا داغِ دل گلزار کو دیکھا تو کیا دیکھا
نہ دیکھا خار مین گل خار کو دیکھا تو کیا دیکھا

اگرچہ کوئے جانان مین بھی آ پھر پھر کے سر مارا
نہ دیکھا یار کو گھر بار کو دیکھا تو کیا دیکھا

تماشائے دو عالم ہی مرے دلدار کا کوچہ
جہان کے گلشن و بازار کو دیکھا تو کیا دیکھا

رخِ رخشانِ جانان کی تجلی چاہیے دیکھی
نہ وہ خورشید کے انوار کو دیکھا تو کیا دیکھا

کفِ پا کی صفائی کو مرے دلدار کی دیکھو
اگر آئینہ جوہردار کو دیکھا تو کیا دیکھا

نہ دیکھا برشِ تیغِ نگاہِ یار کو تمنے
اگر شمشیر کی اک دھار کو دیکھا تو کیا دیکھا

ہماری چشم سے لعل و گہر کی دیکھے بارش
سماں ابرِ گوہر بار کو دیکھا تو کیا دیکھا

لب و دندانِ دلبر کی ٹک آب و تاب کو دیکھو
اگر لعل و دُرِ شہوار کو دیکھا تو کیا دیکھا

یہان نوکِ مژہ پر لختِ دل کی دیکھ جانبازی
وہان منصور صاحبدار کو دیکھا تو کیا دیکھا

طبیبون نے علاج مرض اپنا خوب کر دیکھا
نہ دیکھا حالِ دل بیمار کو دیکھا تو کیا دیکھا

نہ دیکھا ایک بھی تمنے اگر دردِ جدائی کو
فلک سے گرچہ لاکھ آزار کو دیکھا تو کیا دیکھا

یہان جو دیکھنے کا ہی اسیدم دیکھے غافل | نہ دیکھا اول آخر کار کو دیکھا تو کیا دیکھا
دلِ مضطر مین ظاہر یار کو تھا چاہیے دیکھا | نہ دیکھا سایہ مین انوار کو دیکھا تو کیا دیکھا
نظر جب کھل گئی اپنی جسے دیکھا اُسے دیکھا | نہ دیکھا آپ مین دلدار کو دیکھا تو کیا دیکھا
اِدھر دیکھا اُدھر دیکھا جدھر دیکھا اُسے دیکھا | نہ دیکھا یار مین اغیار کو دیکھا تو کیا دیکھا
اِسے دیکھا اُسے دیکھا نہ یہ دیکھا نہ وہ دیکھا | نہ دیکھا ایک کو دو چار کو دیکھا تو کیا دیکھا
ہمارے شعر امدادِ الٰہی سے ہین ٹک دیکھو | اگرچہ دفترِ اشعار کو دیکھا تو کیا دیکھا

## غزل

پُر نعم فیض توکل سے ہی بس خوان اپنا | پکتا ہی سنگ قناعت پہ سدا نان اپنا
تلخیِ صبر مین حاصل ہی حلاوت دل کو | شکرِ سے شیرین ہی لبِ جان اپنا
طوق تفویض و رضا کا ہی گلے مین اپنے | تیغ تسلیم پہ سر کرتے ہین قربان اپنا
۲۲۷ بھوک اپنی ہی خورش پیاس ہی اپنا شربت | پوشش اپنی ہی لباسِ تنِ عریان اپنا
پائمالی ہی ہمین تاج و سریر شاہی | فوج غم بے سر و سامانی ہی سامان اپنا
لالہ و گلشن و گل کی نہین پروا ہمکو | کثرتِ داغ سے سینہ ہی گلستان اپنا
خوابگاہ اپنی ہی اِک خاک کی مٹھی آخر | کیون عبث کھینچین پھر ہم چرخ پہ ایوان اپنا
دوستی کی رہی اب کس سے توقع یارو | جب ہوا دشمنِ جان دل نامہربان اپنا
درد و غم کا مرے دردی ہی نہ کوئی غمخوار | غم ہی غمخوار ہی اور درد ہی درمان اپنا
آسکے غیر مرے خانۂ دل مین کیسے | کہ خیالِ رخِ دلدار ہی دربان اپنا
وسعتِ دل کی کیا کرتے ہین سیرے امداد | کہ یہی باغ ہی اپنا یہی میدان اپنا
کون سُنتا ہی لہو اپنی پریشانی کو | ہو پریشان جو سُنے حالِ پریشان اپنا

## غزل نعتیہ

ہو جائے مرا شوق ہی رہبر کسی صورت | جون نقشِ قدم جا پڑون در پر کسی صورت

ہی سر مین ہوائے کشش شوق مدینہ جون باد صبا ہو نہ جون گا اُڑ کر کسی صورت
ہی بلبل دل شائق گلروے پیمبر بے دیکھے نہ ٹھہرے گا یہ مضطر کسی صورت
جون نقش قدم سر نہ اُٹھاؤن ترے در سے گر جا پڑون مر مر کے وہان پر کسی صورت
کھایا کرون بس ٹھوکرین زوّاروں کی تیرے اے کاش ہوان در کا ترے پتھر کسی صورت
اے ماہ روش کیجیے گزر ٹک تو ادھر بھی ہو جائے مرا گھر بھی منور کسی صورت
دین ساقی کوثر جو مجھے بادۂ الفت چھوٹے نہ لبون سے مرے ساغر کسی صورت
ہو جا کہین سرسبز مرا نخل تمنّا آجائے نظر گنبد اخضر کسی صورت
ہو مغز پریشان وہین مشک ختن کا کھل جائے جو وہ زلف معنبر کسی صورت

## غزل نعتیہ

ذکر کر ذکر خدا اور ہی تذکیر عبث جز کلام حق کے ہی ہر بات مین تقریر عبث
حمد حق مین ہو یا نعت پیمبر مین رقم پہلے ان دونون سے ہی ہر باب مین تحریر عبث ۲۳۱
لکھ سکے کون یہان حمد خدا نعت رسول جز خدا اور کی اس فن مین ہی تسطیر عبث
لائی ہی باد صبا بوئے قدوم احمد کب خوشی سے ہی ہنسی غنچہ کی تصویر عبث
آئی ہی شاہ کی دنیا مین نوید مقدم قصر شادی کی نہ ہر گھر مین ہی تعمیر عبث
سیکھتے حق سے رہے سارے علوم حکمت یان کے آنے مین نہ تھی شاہ کی تاخیر عبث
پیر کے دن جو ہوئے پیر دو عالم پیدا پیر ایام ہی دن پیر کا نے پیر عبث
نور احمد سے منور ہی دو عالم دیکھو دیکھتے ہو مہ و خورشید کی تنویر عبث
آپ کے عتبۂ عالی کا بیان ہو کس سے عرش کی اُسکے مقابل مین ہی توقیر عبث
روے اسلام سے اُنکے نہ رہا کفر کا نام یاروا اب لت بتان کی بھی ہی تکفیر عبث
اُٹھ گیا ہی کسی گلرنگ کا پردہ مُنھ سے ہی نہ رنگ رخ گلشن مین یہ تغیر عبث
آپکے بخشش و انعام کی کچھ حد ہی نہین ہی قلیل آپ کا بس اور کی تکثیر عبث

چاہیے عشقِ محمد مین مسخر ہونا
کیا کرین ملک سلیمان کی تسخیر عبث

دل مین کافی ہی خیالِ رخِ انور تیرا
شمع د مصباح کی اُس گھر مین ہی تنویر عبث

جسم اپنا نہوا ہاے مدینے کا غبار
اِس مسِ عیب کے حق مین ہوئی اکسیر عبث

دیکھیے کب ہو میسر مجھے وصلِ محبوب
ہوگئی اب تو مری آہ کی تاثیر عبث

شکل کو بھی تو نہ چاہا کہ ہو شبہ محبوب
منع کی حق نے کہ ہی کھینچنی تصویر عبث

## غزل

ہوکے بس شیفتہ نقشۂ تصویر عبث
جان بے جان کو دیکر نہو دلگیر عبث

خواہشِ نام و نشان یہان کا ہی اے میر عبث
مثلِ امواج کے پانی پہ ہی تحریر عبث

ہوگئے سیکڑون گھر مثل بگولہ برباد
بس بلند اتنی یہان کرتے ہو تعمیر عبث

مثل انجم کے ہین گردش مین یہان اہل فروغ
ہی فلک سے طلب عزت و توقیر عبث

چین و آرام ہی کس کو کہو اِسکے نیچے
چرخ سے ہی ہوسِ راحت و تیسیر عبث

دیکھ غنچے کو کہ آخر ہی گلِ پژمردہ
اے جوان ہنستا ہی کیا دیکھ کے سوے پیر عبث

بلبلا سا نہ اُبھر بحرِ جہان مین اتنا
دم مین ہوگا یہ ترا نقشۂ تعمیر عبث

مارتا آپ کو تا کیمیا خود بن جاتا
مارا گر پارے کو اے صاحبِ اکسیر عبث

لطف جینے کا اگر پاس ہو جان بخش اپنا
ورنہ جون خضر ہی بس عمر کی تکثیر عبث

کیمیا اپنی ہی خاکِ قدمِ یار اے دل
کس لیے کرتا ہی پھر خواہشِ اکسیر عبث

ڈھونڈھتا پھرتا ہی دو شمع لئے کچھ تو ضرور
یہ فلک کی نہین دن رات کی تدبیر عبث

اے عروضی مری موزون طبع کے آگے
تیری فعلن فعلاتن کی ہی تقریر عبث

مسکن اس بحر فنا مین نہ بنا تو امداد
صورتِ بلبلا پانی مین ہی تعمیر عبث

## غزل

ہو کے مین شیفتۂ زلف گرہ گیر عبث
لی بلا سر پہ ہوا پا بزنجیر عبث

ہمنفستے ہو کیا مری گرہ ہو گئی تدبیر عبث
جملہ تدبیر کو کر دیتی ہی تقدیر عبث

گردش بخت سے اپنے ہین ستائے ہم آپ
پھر تو پھر پھر نہ ستائے فلک پیر عبث

آپ کی چین پہ جبین ہمکو سلاسل بس ہی
پا بزنجیر کو پھر کرتے ہو نخچیر عبث

سر بکف مین ہون میان آپ ہین شمشیر بکف
اب شہادت مین مری کرتے ہو تاخیر عبث

تیغ ابرو کا اشارہ ہی تمہارا کافی
تیز کرتے ہو مرے قتل کو شمشیر عبث

ضعف تن سے ہون ہوا سانہ پھنسونگا ہر گز
زلف پر باد سے دکھلاتے ہو زنجیر عبث

خواب غفلت سے جگاتے ہین یہ جون حشر کا صور
تیرے ستون کی نہین نالۂ شبگیر عبث

قوس ابرو کو ذرا تیر نگہ کو چھوڑو
لونگا سینہ پہ نجائیگا ترا تیر عبث

عشق کہتا ہی کہ کر نہر لہو کی جاری
تو روان کرتا ہی فرہاد جو شیر عبث

چشم بد بین دل بدخواہ مین مارہ اسکے امداد
چرخ پر مارتا ہی آہ کا کیون تیر عبث ۲۳۳

## غزل

گرچہ سر مارا بہت سب گئی تدبیر عبث
سچ ہی پیشانی کی ہوتی نہین تحریر عبث

قسمت الٹی نے مری لا اسے در سے الٹا
ہو گئی جذب محبت کی وہ تاثیر عبث

دلمین آئے غم دلبر تو رکھون آنکھو نمین
ایسے مہمان کی کیونکر کرون تحقیر عبث

انکی زلفونکے تصور مین ہی یہ آہ و فغان
کب ہی نالہ مرا پابستۂ زنجیر عبث

ضرب اک مارتا خسرو کے دل سنگین پر
کوہکن تیشہ سے کی کوہ کی تکسیر عبث

مجھسا دیوانہ بھی زندا نمین ٹھہرتا ہی کہین
یار وپا نو نمین مرے پڑتی ہی زنجیر عبث

## غزل

نام اسکا وفر عشق مین ہرگز رقم نہین
اول قدم پہ جسکا یہان سر قلم نہین

بے مرگ زندگی وصالِ صنم نہین
موجود کب وہ ہو ہی جو اول عدم نہین

ہی کون ساقیا ترا جسپر کرم نہین
مخمور تیرے دور سے پر ایک ہم نہین

کرتا ہی تو کبوترِ دل کو جو میرے ذبح
کیا تجھکو پاس حرمتِ صیدِ حرم نہین

ہمپر جفا و جور جو کچھ ہی نصیب سے
ورنہ طریق یار کا جور و ستم نہین

پھولا نہ تخمِ عشق مرا ورنہ چشم و دل
گرمی مہر و ابرِ بہاری سے کم نہین

غمگین ہمارے غم مین ہی عالم مگر ہمین
غم ہی تو بس یہ غم ہی کہ کچھ بھی تو غم نہین

روتی ہی خلق میری خرابی کو دیکھکر
روتا ہون مین کہ ہائے مری چشم نم نہین

اے شمع جان صحبتِ پروانہ مغتنم
ورنہ یہ پھر معاملہ تا صبح دم نہین

منعم نہ کر غرور کہ بازارِ عشق مین
جز نقدِ جان پرسشِ دام و درم نہین

امداد رکھ کے سر نہ اٹھا در سے یار کے
اور اس سے زیادہ کوئی جگہ محترم نہین

## غزل

۲۲۴

عرشِ برین پہ آپ ہین نہ بر زمین ہو نہین
ملنا کہا نسے ہو کہ کہین تم کہین ہو نہین

گر تختِ حسن و ناز پہ ہین آپ جلوہ گر
اقلیمِ عشق مین شہ مسند نشین ہو نہین

مثلِ نظر ہی آپکا آنکھون مین میرے گھر
باوصف ایسے قرب کے بس دوربین ہو نہین

ہی بو و گل کیطرح سے مجھہ تجھہ مین ربط آہ
پھر ڈھونڈتا غضب ہے کہین کا کہین ہو نہین

اے وائے بے نصیبی کہ ملنا نہین نصیب
سایہ کی طرح گرچہ جہان تم وہین ہو نہین

رہ تیری تکتے تکتے دم آنکھون مین آرہا
آجا نظر کہین کہ دمِ واپسین ہو نہین

دامِ بلا مین کسکی تو امداد جا پھنسا
مدت سے جو پتا ترا پاتا نہین ہو نہین

## غزل

دیکھے ذل دلدار کو جب ہو گئے آزاد ہم
آفرین وہ ہمکو دین انکو مبارکباد ہم

خانۂ ہستی کہ ہی بس تنگ جڑ سے کھود کر
ڈالتے ہین اب تو قصرِ عشق کی بنیاد ہم

خاک ہو کر آپڑے ہین اب تو کوئے یار مین
پر یہی ڈر ہے نہ پڑ جائین بدست باد ہم

ہین وہ ہم صیدِ ہوس پھر جا کے پھنستے دام مین
چھوٹ جاتے گر قفس سے تیرے ای صیاد ہم

چرخ مین ہین جیسے کھائی عشق کی ہم نے ہوا
ہو رہے ہین اب تو گویا آسیائی باد ہم

مرغِ دل اپنا جو اُسکے دام زلفون مین پھنسا
پھنس گئے پر سب بلاؤن سے ہوئے آزاد ہم

ہم تڑپنے سے چھٹینگے تو ہماری فکر سے
ذبح کر احسان ترا مانینگے اے صیاد ہم

بس ہے اپنا ایک بھی نالہ اگر پہونچا وہان
گرچہ کرتے ہین بہت سے نالہ و فریاد ہم

ہین کفن بر دوش سر بر کف تامل کیا ہے پھر
قتل کر ہمکو ترے قربان ہون اے جلاد ہم

بال بال اپنا ہے نشتر ہر بنِ مو سے لہو
ہے روان خود کیا کرین پھر تجکو ای فصاد ہم

قصرِ جنت کا رہے تمکو مبارک داعظو
ہو چکے ہین ابتو کوے یار مین آباد ہم

زہد و تقویٰ و عبادت کا سہارا ہے تمہین
اور یہان رکھتے نہین جز فضلِ حق کچھ زاد ہم

آہ اپنے آپ کو کرتے ہین بس خوار و تباہ
اپنے دشمن آپ ہین پھر کس سے چاہین داد ہم ۲۳۵

ہم نہ شاعر ہین نہ ملا ہین نہ عالم ہین وُلے
رکھتے ہین ہر باب مین اللہ سے امداد ہم

اے خدا بخش اس زمین مین لکھ غزل اک اور تو
تاکہ جانین شعر گوئی مین تجھے استاد ہم

## غزل

اپنے ہاتھون سے ہوئے جاتے ہین بس برباد ہم
یا الٰہی کس سے تجھ بن جا کرین فریاد ہم

آپ پر کرتے ہین ظلم اور اپنے ہی منقاد ہم
آپ ہی مظلوم ہین اور آپ ہی بیداد ہم

بلغ عالم مین ہین یا آہ و فغان آزاد ہم
آپ ہم قمری ہین اور ہین آپ ہی شمشاد ہم

داغِ دل گلشن ہے اپنا مرغِ دل ہے نالہ گر
آپ ہی ہم گل ہین اور ہین بلبلِ ناشاد ہم

عشق کے صحرا مین اپنا آپ کرتے ہین شکار
آپ ہی ہم صید ہین اور آپ ہی صیاد ہم

ہو گئے جب محو دلبر عشق پھر کس کا رہا
آپ ہی شیرین ہوئے اور آپ ہی فرہاد ہم

قتل اپنے آپ کو کرتے ہین بے تیغ و تبر
آپ ہی مقتول ہین اور آپ ہی جلاد ہم

وے ہین اپنے آپ کو فقر و فنا کا ہم سبق
آپ ہی شاگرد ہین اور آپ ہی اُستاد ہم

آپ ہی چھپے ہین اور ہین آپ ہی سب سے بڑے
الغرض جو کچھ ہین پر ہین جامع اضداد ہم

بے نشان بے نام ہین ذیشان ہین اور ہین نامور
جو کہو سب کچھ ہین پھر ناچیز بے بنیاد ہم

علم اپنا جہل ہی اور جہل اپنا علم ہے
ہین اسی دانش سے یار و صاحب ارشاد ہم

اپنے دشمن آپ ہین اور آپ ہی ہین اپنے دوست
آپ کو کرتے ہین ویران تاکہ ہون آباد ہم

کیون نہو گل خار مین ظلمات مین آب حیات
ہو گئے آباد تر جتنے ہوئے برباد ہم

ہی بہار ہمکو خزان مین اور خزان اندر بہار
غم ہی شادی مین ہمین اور غم مین ہین بس شاد ہم

شادی و غم اپنا محو لطف و قہر یار ہی
ہی مساوی ہمکو گر ہون شاد یا ناشاد ہم

ہی برابر ہمکو قہر ہجر و لطف وصل یار
عاشق ذاتی ہین اُنکے ہر طرح منقاد ہم

ہمسے ہمپر آپ ہی ظلم و ستم ورنہ بحق
یار کو کب جانتے ہین ظالم و بیداد ہم

ہین نہ یہ شعر و غزل ہی اپنی مجذوبانہ بڑ ۲۳۶
بڑ نہین عشاق کو کرتے ہین کچھ ارشاد ہم

ڈر ہی کیا فوج گنہ سے ہی خدا بخش اپنا نام
اور تسبیر رکھتے ہین اللہ کی امداد ہم

## غزل

غم جانان نہ لین کیون جان مین ہم شادمان ہوکر
کہ یہ وہ درد ہی دل مین رہے درمان جان ہوکر

رہو ہو پردہ دلمین مرے پیارے نہان ہوکر
ذرہ تو جلوہ گر ہو جاؤ آنکھو نمین عیان ہوکر

نہ رکھین کیون نہ ہم پوشیدہ سر الفت جانان
کہ عظمت اسم اعظم کو ملی آخر نہان ہوکر

نہ کیون ہو تخم ملکر خاک مین سرسبز و بار آور
ہوئے ہم نامور ذیشان بے نام و نشان ہوکر

نکالین بحر الفت سے دُر مطلوب وہ جنکے
نکلکر بہ گیا آنکھونسے دل اشک روان ہوکر

اٹھایا بار غم تونے دلا صد آفرین تجکو
لیا کوہ گران سر پہ ضعیف و ناتوان ہوکر

ہمارے غم کے گھر مین خواب راحت آسکے کیونکر
کہ صورت آنکی آنکھو نمین بسے ہی پاسبان ہوکر

ادب بند نہان ہی یا ہون کچھ کہہ نہین سکتا
کہ دلکے دلمین رہجاتے ہین بس شور و فغان ہوکر

ہمین پرواہ کب ہی لالہ و گلزار و گلشن کی
دکھاتا داغِ دل ہی سیر ہمکو بوستان ہوکر

کہان جاوے کہ کرکے ترک جو گھربار کو اپنے
درِ جانان پہ آ بیٹھا ہو نقشِ آستان ہوکر

کہان جاوے کسے ڈھونڈھے نہو جسکا کوئی تجھ بن
پڑا ہو جبکہ آور پر ترے بے خانمان ہوکر

ترے قربان پیارے مت اُٹھا امداد کو در سے
مریضِ عشق تیرا آپڑا ہی ناتوان ہوکر

ملے ہی گوہرِ مطلوب بحرِ عشق سے اُنکو
کہ جنکے بہ گیا آنکھونسے دل اشکِ روان ہوکر

## غزل

صوفی نہ شیخ عالمِ مسند نشین ہون مین
بندہ ضعیف و عاصی و سب کمترین ہون مین

عاقل ہون یا دیوانہ ہون مجنون ہون یا بیہوش
جو کچھ کہ ہون پہ عاشقِ ماہ جبین ہون مین

گمنام بے نشان ہون ذلیشان ہون نامور
سب کچھ ہون اور جو پوچھو تو کچھ بھی نہین ہون مین

ظاہر ہون اور چھپا بھی ہون آنکھون مین جیسے نور
عالم مین سیر کرتا ہون خلوت گزین ہون مین

۲۳۷ سرمین ہوا کے آہ ہی اے ناصح اسلیے
دردر پھرون ہون اور کبھی خانہ نشین ہون مین

مت کر زکوۃِ حسن سے محروم بہرِ حق
مسکین غریب عاجز و اندوہگین ہون مین

گرچہ ذلیل و خوار ہون امداد سا ولے
انگشتریِ خلق مین مثلِ نگین ہون مین

## غزل

تپِ غم سے جو دیدہ تر مین ہوتا خشک پانی ہی
تو بے آبی سے باغِ دل مین اک سوزِ نہانی ہے

ہوا یا نارِ شوق اب گرم ہی وہ شمع رو کس جا
کہ جان اپنی ہمین اس آتشِ رو پر جلانی ہے

نہ جانا ہو کس لیے قاتل سے مین اپنی شہادت کو
کہ وان آبِ دمِ شمشیر یان تشنہ دہانی ہے

نہ اپنی آہ سوزان ہی دھوان سارا یگان جاتا
کہ پہونچانے کو کعبہ وصل تک مرکب دخانی ہے

مین طورِ عشق پر تیرے ہون گرچہ دفترِ ارنی
نہین لاتا زبان پر کیونکہ خوفِ لن ترانی ہے

ادب بندِ زبان ہی عرضِ مطلب مین مری ورنہ
گرہ مین اپنے خامشی کی شکایت کی کہانی ہے

ہمارے کاروان مین کب ہی جرسِ قیل و قال اے دل
کہ راہِ کشف مین گرہ دلیلِ طی لسانی ہے

ہی آوازِ جرس گویا جگانا رہزنون کا بس — زبان کا کھولنا غارت گرِ سترِ نہانی ہے
صدف کی جون رہیگا منہ کھلا اُسکا قیامت تک — جہان خامہ سے دائم مثلِ دریا دُرفشانی ہے
جو ہین ہم صاف مشرب سمجھے ہی ہر قوم اپنا سا — کہ اپنے رنگ پر ہر ظرف لیتا صاف پانی ہے
غزل اور اِس زمین مین پڑھکے امداد آلہی سے — حلاوت بخش عالم کو تری شیرین زبانی ہے

## غزل

تپِ ہجران مین جی جلتا ہی جا آنکھو نسے پانی ہی — ابھی دیکھو تو اِس بارش مین کیا آتش فشانی ہی
حریفِ نفس کب ہو عقل جو بحرِ معانی ہی — کہ روغن پر کبھی غالب نہین ہو سکتا پانی ہی
ہی اپنا نطق ہر نکتہ مین سو تنگِ شکر رکھتا — حلاوت بخش تلخون کو مری شیرین تر بانی ہی
ہی بیدردون سے اپنے درد کی کرنی دوا ایسی — کہ نوکِ خار پا کو نیش کژدم سے اُٹھانی ہی
نہین ہی کسرِ شان ہونا مقید بند عزلت مین — مثالِ اسم اعظم بلکہ خود عظمت بڑھانی ہی
گل آسا صبح پیری مین وہ بے حسرت کے خمیازے — جو کھوتا خوابِ غفلت مین شبِ قدرِ جوانی ہی ۲۳۸
جو زرِ آتش مین گم ہو جا تو خاکستر سے ملتا ہی — جوانی کا عمل پیری مین پیری مین جوانی ہی
لیے جاتا ہی کوثر ساتھ صحرائے قیامت مین — کہ جو اشکِ ندامت سے لیے آنکھو نمین پانی ہی
ہمارے جرم سے چین بر جبین کیون عفو ہو سکا — کہ آئینہ کو بد صورت سے کب ہوتی گرانی ہی
سکے ہی دیکھنا با دیدہ کثرت نورِ وحدت کو — کہ حرف و جسم ہر اک شاہدِ روح و معانی ہی
نہ کیون ہو زنگِ آئینہ کا رہبر سوے روشن گہ — مجھے زشتی سے حاصل کعبۂ مقصود جانی ہی
عبث کھاتا ہی فکرِ رزق مین غم سخت انسان کیون — کہ تابِ خور سے پتھر مین غذائے لعل کانی ہی
بڈا دین قہر سے گر وہ نہین شکوہ ہمین اُنسے — بلا دین مہر سے ابھی تو اُنکی مہربانی ہی
بلا دین مہربانی ہی بڈا دین کچھ نہین شکوہ — ہمین اونکی بہر صورت بجا مرضی کو لانی ہی
مثالِ جان و تن ہی مجھ مین ہمین اپنے قرب پھر دوری — نہین کھلتا ہی ای امداد کیا سرِ نہانی ہی
نہ روتا شام کو آرام دن کو اور نہ شب کو تم — ابھی اے دل تمہین کیا عادتِ ایذا رسانی ہی

رخ سے کاکل اٹھا دیا کسنے | رات مین دن دکھا دیا کسنے
لاکھ کو ایک ایک کو لاکھون | کرکے ظاہر چھپا دیا کسنے
عرشی و فرشی جسکو پا نہ سکین | میرے دل مین سما دیا کسنے
ڈھونڈنے نکلے آپ کو کھویا | مجکو اُسمین گما دیا کسنے
ابرِ گریان مین برق حُسن دکھا | روتے روتے ہنسا دیا کسنے
مُنہ تو عاشق سے پھیرا تونے اُسے | ہنستے ہنستے رولا دیا کسنے
ہائے نہ عالم مین وہ تو عالم مین | شور اُسکا مچا دیا کسنے
نغمۂ سرمدی سُناکے ہمین | مست و بیخود بنا دیا کسنے
شعلۂ رخ دکھاکے اپنا ہمین | سر سے پا تک جلا دیا کسنے
عشق معشوق عاشق اک کرکر | سرِّ وحدت سجھا دیا کسنے
مین تو نام و نشان مٹا بیٹھا | شہرہ میرا اُڑا دیا کسنے
اول آخر عیان نہان ہوکر | حرف شرکت مٹا دیا کسنے
شخص واحد ہے سیکڑون ہین نام | ایک کو بہو بنا دیا کسنے
ہنستے ہنستے جو دم مین رونے لگی | شمع تجکو جلا دیا کسنے
حسنِ لیلےٰ دکھاکے اے امداد | تجکو مجنون بنا دیا کسنے

۲۳۹

## غزلیات فارسی

اگر چہ بےخود و مستم ولے ہشیار میگردم | بباطن شاہ کونینم بظاہر خوار میگردم
مرا بطیست با جانان چو نورِ خور بقرآن | بصورت زو جدا من گرچہ سایہ وار میگردم
جو دیدم روے خویش را ہر جائے بہر دیگے | ازین در بحر و برّ و کوچہ و بازار میگردم
عجب بیخود و بد مستم کہ طرفہ ماجرا این ست | کہ دلدارے ببر دارم پئے دلدار میگردم

ز چشمت می بمیخواران رسید از لب بمستان قند — چو من با این نه با آنم ز حرمان خوار میگردم
چو شد منظور قتلِ من تغافل چیست آقاتل — که سر بر کف کفن بر دوش گرد دار میگردم
شراب شوق عالم را تو سیطلبی ہمے بخشی — مگر محروم گردِ خانۂ خمار میگردم
مرا نافع نخواہد شد نصیحت ناصحا ہرگز — که سودا ایش بسر دارم نه من بیکار میگردم
بیا نورِ محمدؐ کن دلِ آمداد را روشن — که عکس نور بے کیفم سراپے انوار میگردم

## جواب خط شاہ سید علی احمد صاحب تخلص صل اللہ علی احمد انبیٹھوی

چو آمد ساقیِ مشکلکشا دشوار کار من — بیک جرعه ز مے بکشود عقدِ دلفگار من
صبا آورد چون بوئے گلِ وصلِ نگارِ من — بر آمد بر ہواے شوقِ این مشتِ غبارِ من
بحمد اللہ چه راحت یافت جانِ بیقرارِ من — که آمد ناگہان نامه ز کوے شہر یارِ من
خبر آمد خط آمد قاصد آمد ہم پیام آمد — دلم حیران که باشد بر کدامی جان نثار من ۲۴۰
باین شکرانه بر دیده نہادم پاے قاصد را — که از نامه منور کرد چشمِ انتظارِ من
چو من منظورِ جذب اشتیاقم در جناب تو — بجرم دوستان گوئید و بس عز و وقارِ من
پس از مدت بر آمد آرزوئی جان و دل یعنی — سحر گردید از مہرِ خطت شبہاے تارِ من
بدے ذوقِ حیاتِ من بسا تلخ از غمِ ہجران — خوشا این طالعِ شیرین که گشتے غمگسارِ من
بدیده گریه لب نالان بجانم سوز تن لرزان — ہمین تسکینِ دل بودے ہمین صبر و قرارِ من
بعین گریه من خندان و ہم در خنده من گریان — بہار اندر خزان بود و خزان اندر بہارِ من
گہے گریان و گہ خندان گہے حیران گہے نالان — بجز این شغل یک لحظه نبودے روزگارِ من
نمیگردد بیانِ شوقِ وصل و شکوۂ ہجران — غرض جز ذکر و فکرِ تو نبودے ہیچ کارِ من
که آمد نامۂ خوش ناگہان صل علی احمد — یکا یک رفت غمہاے دلِ اندوه گارِ من

اداے شکر آن ساقی نہ گردد از زبان و دل / کہ از یک جرعہ زان می برد کل رنج و خمار من
بیاد خود نگہدارش ز مشغولی غیر حق / باحسانیکہ یادم کرد اے پروردگار من
ز لطف چشم آن دارم کہ دایم ہمچنین جاری / بماند در دولت یا دِ دل امید دار من
کنم تحریر اے امداد تا کے شوق وصل او / رسد اے کاش جائے نامہ آن نامی نگار من

## غزل شوقیہ ارکان حج

رفتم چو بکہ ہوس کوے تو کردم / دیدم رخ کعبہ ذکر روے تو کردم
محراب حرم گرچہ بہ پیش نظرم شد / من سجدہ ولے در خم ابروے تو کردم
چون حلقہ در کعبہ بصد عجز گرفتم / در گردن خود سلسلہ گیسوے تو کردم
سر میدہد عالم پئے بوسہ حجر اسود / من میل بخال سیہ ہندوے تو کردم
در سعی و طواف و بحطیم و بمقامے / ہر سمت تمنا رخ نیکوے تو کردم ۲۴۱
لبیک و دعا خوان ہمہ مخلوق بعرفات / چون قبلہ نما من دل خود سوے تو کردم
در عرصہ عرفات بپا حشر نمودم / چون یاد من آن قامت دلجوے تو کردم
قربانی حیوان بمنیٰ میکند عالم / قربان سر خود من بسر موے تو کردم

## عرضی عبداللہ مسکین در مدح شریف عبداللہ بن عون بصنعت توشیح

شاد باش اے شاہ اقلیم عرب / رحمت حق بر تو بادا روز و شب
یا الٰہی دار سایش را دراز / فیض بخشش بر سر اہل حجاز
عون حق با تو بود اے ابن عون / باد خوش از تو غذا اے ہر دو کون
دوستت خوش دشمنت برباد باد / اہل حرمین از تو نیس دل شاد باد
لنگر انعامت اے شاہ کرم / ہست جاری دائما بر ہر امم

این دعا گو ہم زخوانِ عامِ تو — بود نعمت خوار از انعامِ تو
نیست قوتش شد کنون محتاج سخت — عین رحمت برکشا اے نیک بخت
در دما کن جاری دہ لقمہ مرا — نعمتِ دارین بخشد حق ترا
نام ممدوحت چو خواہی اے امیر — حرفِ اول از سرِ ہر مصرع گیر

## شجرۂ قادریہ قمیصیہ منظومہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

تمامی حمد اے محبوبِ مطلق — بذاتِ تو سزاوار است لائق
خداوندا بحقِ ذاتِ پاکت — پذیرا کن مناجاتم برحمت
بآنکہ اسمہ احمد محمد — امام انبیا سلطان سرمد ۲۴۲
بحقِ مرتضیٰ شاہِ ولایت — خداوندا نما راہِ ہدایت
بحقِ شیخ حبیب عجمی شاہِ دین — دعایم را بفضلِ خویش بگزین
بحقِ خواجہ معروف کرخی — مرا محفوظ دار از شرِ چرخی
بحقِ شہ جنید آن شیخ بغداد — ز قیدِ دو جہان ما را کن آزاد
بحقِ عبد واحد بوالفضل شاہ — خداوندا کن از اسرار آگاہ
بحقِ بوالحسن ہنکاری حق — بہ تیغِ عشقِ خود کن بسملم شق
خداوندا بحقِ شاہِ جیلان — محی الدین غوث قطبِ دوران
بتاج الدین شاہِ عبدالرزاق — بدہ جا الٰہیم در راہِ عشاق
بحقِ شیخ یحییٰ زاہدِ حق — مشرف ساز از دیدارِ مطلق
بآن عبدالوہاب بحرِ ثانی — مرا کن غرق در موجِ معانی

پس از حمد و ثنا صلوات بے حد — بدرگاہِ تو بندہ عرض دارد
خداوندا بحقِ شاہِ لولاک — مرا کن از غمِ دنیا و دین پاک
عطا فرما طریقت با شریعت — دلم روشن کن از نورِ حقیقت
بحقِ شیخ حسن بصری الٰہی — ز سرِ خویش کن آگہ کماہی
بحقِ حضرت داؤد طائی — مرا از قیدِ ہستی دہ رہائی
خداوندا بحقِ سری سقطی — ثباتم دہ براہِ نیک بختی
بحقِ خواجہ بوبکر شبلی — بکن بر عاشقانِ خود تجلی
بحقِ بوالفرح آن شاہِ طرطوس — مکن ما را ز رحمتِ خویش مایوس
بحقِ بوسعید آن شاہ بوخیر — بکن محو از دلِ من الفتِ غیر
بکن خالی مرا از ہر خیالے — ولیکن آنکہ زو پیدا ست حالے
بحقِ شاہ زین الدین والا — مزین کن مرا از دین و تقوا
خداوندا بحقِ شاہ موسیٰ — بنامِ بیروت دائم جبین سا ما
بحقِ عبدالقادر راسی آنہا — بملکِ معرفت کن شاد ما را

۲۴۳

بحقِ احمدِ قدسی عاقل
بحقِ شاہ عبدالحق عالی
بحق حضرت قیص الاعظم
بحق شاہ محمد غوث ثانی
بحق شاہ سیّد عبدرزاق
بشیخ عبدالرحیم آن شاہ شہدا
خداوندا بحقِ جملہ پیران
بغوث و فردِ وابرار و باوتاد
بجود مشغول دارا اندر حیاتم
خداوندا باین پیران عظام

نشان ما سوا مگزار در دل
دلم را کن ز حبِ غیر خالی
بگریۂ چشم را دہ عشق با ہم
مدہ درد و غم و سوز نہانی
بوصلِ خویش ما را دار مشتاق
شہیدم کن بہ تیغِ عشق شاہا
مرا ہم در طریق شاہ بمیران
بعشّاق و بعبّاد و بزہّاد
اگر میرم بدہ یارب نجاتم
بوقت مرگ کن بالخیر انجام

بحقِ شاہ مولانا مغربؒ
خداوندا بحق شاہ الیاس
بحقِ بو محمدؒ شاہ محمدؒ
بحقِ شاہِ عبدالحق کامل
خداوندا بحقِ رحم علی شاہ
بحقِ حضرتِ **نورِ محمدؒ**
بحق آل و ازواج و اصحاب
ز دستِ نفس کافر کیش خصم خوار
بعصیان میشوم برباد اللہ
ہر آن شخصے کہ این شجرہ بخواند

بگردان مدفنم در خاک یثرب
پناہ خواہم تبو از شر خناس
عطا فرما مرا عرفان بیحد
جمالِ خویشتن چشم ساز شامل
باسرار لدنّی ساز آگاہ
منور کن دلم از نور بیحد
بجملہ اولیا ابدال و اقطاب
الٰہ العالمین ما را نگہدار
بیا و جلد کن **امداد اللہ**
مرا ہم از دعائے یاد آرد

## رباعی

ہے برا اچھا جو سمجھے آپ کو
مردم دیدہ سے سیکھ امداد تو
اور بالا سب پہ کھینچے آپ کو
سب کو دیکھے اور نہ دیکھے آپ کو

## عیدی

عیدگاہِ ما غریبان کوے تو
صد ہلالِ عید قربانت کنم
انبساطِ عید دیدن روے تو
اے ہلالِ عیدِ ما ابروے تو

## کتب از تالیفات حضرت مولانا شاہ اشرف علی صاحب تھانوی

| کتاب | قیمت |
|---|---|
| **کلید مثنوی** شرح اردو مثنوی مولانای روم دفتر اول حصہ اول نہایت عمدہ شرح ہے۔ | ایک روپیہ دو آنہ |
| **ایضاً** دفتر اول حصہ دوم | ایک روپیہ دو آنہ |
| **رونمای مثنوی** یہ صرف دیباچہ کی اردو شرح ایک نظم اور ایک نثر مین ہے | ایک آنہ |
| **تعلیم الدین** عقائد اعمال اخلاق آداب معاشرت معاملات تصوف وغیرہ مین اس سے اچھی کتاب نہ ہوگی | چھ آنہ |
| **فروع الایمان** ایمان کے ستر شعبے قرآن وحدیث سے ثابت کیے ہین بے مثل کتاب ہے ۲۴۴ | دو آنہ |
| **جزاء الاعمال** بھلے اور برے اعمال کے دنیاوی منافع اور مضرتین بہت مدلل تحریر فرمائی ہین جسے فوراً جی قبول کر لیتا ہے | ڈیڑھ آنہ |
| **اصلاح الرسوم**۔ پیدائش سے وفات تک جس قدر رسوم رائج ہین انکی اصلاح بدلائل شرعیہ فرمائی ہے۔ | چار آنہ |
| **صفائی معاملات** | ڈیڑھ آنہ |
| **حقوق الاسلام** مسلمانون پر کیا کیا اور کس کس کے حقوق ہین اکثر مسلمان ان باتون سے ناواقف ہین | آدھ آنہ |
| **بہشتی زیور** عورتون کی تعلیم کے لیے تالیف ہوئی ہے اسکے دس حصے ہین اسمین الف بے سے لیکر تمام ضروری مسائل وحقوق وطریقہ تربیت اولاد طرز معاشرت وقواعد تجوید واصلاح رسوم مروجہ واصلاح باطن وتہذیب اخلاق وذکر قیامت ونیک بیبیون کی حکایتین وغیرہ اردو مین نہایت عمدہ تحریر فرمایا ہر فی حصہ | ساڑھے تین آنہ |
| **سبق الغایات فی نسق الآیات** عربی | آٹھ آنہ |
| **الاقتصاد فی بحث التقلید والاجتہاد** | ڈھائی آنہ |
| **زاد السعید مع نیل الشفا** اسمین نعل شریف کا نقشہ اور مجرب درود شریف مع اسناد صحیحہ تحریر فرمایا ہے | دو آنہ |
| **مناجات مقبول مترجم** مع اضافہ کاغذ سفید گندہ اسمین قرآن وحدیث کی دعائین جیبی دستی ہین | چھ آنہ |
| **ایضاً** کاغذ سرخ عمدہ | سات آنہ |
| **بہشتی گوہر** | پانچ آنہ |
| **شوق وطن** | تین آنہ |
| **القول الصواب فی مسئلۃ الحجاب** | دو آنہ |
| **مکتوبات امدادیہ** | سوا دو آنہ |
| **اصلاح الخیال** | سوا دو آنہ |
| **قصد السبیل** | ڈیڑھ آنہ |
| **تعلیم الطالب** | سوا آنہ |
| **اکسیر فی اثبات التقدیر** | چھ آنہ |
| **تحقیق تعلیم انگریزی** | پاؤ آنہ |
| **تجوید القرآن** | ایک آنہ |
| **تفسیر بیان القرآن** جلد اول | ڈیڑھ روپیہ |
| **ایضاً** جلد دوم | ڈیڑھ روپیہ |
| **ایضاً** جلد سوم | سوا روپیہ |
| **ایضاً** جلد چہارم | ایک روپیہ چھ آنہ |
| **ایضاً** جلد پنجم | ایک روپیہ دو آنہ |
| **ایضاً** جلد ششم | سوا روپیہ |
| **ایضاً** جلد ہفتم | ایک روپیہ |
| **ایضاً** جلد ہشتم | ایک روپیہ دو آنہ |
| **ایضاً** جلد نہم | ایک روپیہ چار آنہ |
| **ایضاً** جلد دہم | ایک روپیہ چھ آنہ |
| **الانتباہات المفیدہ عن الاشتباہات الجدیدہ** یعنی حکیم الامۃ حضرت مولانا محمد اشرف علی صاحب مدظلہ کا علم کلام جدید جس مین شبہات جدیدہ (فلسفہ وغیرہ) کی اصلاح کرنے والا اور نو تعلیم یافتہ حضرات کی رہنمائی کرنے والا نہایت مفید اور بے مثل رسالہ ہے قیمت | بارہ آنہ |
| **ایضاً** کاغذ قسم دوم | نو آنہ |
| **مجموعہ رسائل مفیدہ** اسمین رسالہ حفظ الایمان وخاتمۃ الخیر اور ایک نئے سوال کا جواب جس میں روح اعظم و تجلی سے دیکھنے کا مضمون ہے جمع کیا گیا ہے | سوا آنہ |

# رسالۂ درد غمناک

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سنو یارو عجب قصہ ہمارا ۔ بیان کرتا ہون مین جو غم کا مارا

سناتا ہون تمھین اسکو سراسر ۔ گذرتا ہی جو کچھ اب میری جان پر

گذرتا ہے جو مجھپر اندنون حال ۔ نہ تھا کچھ اس سے پہلے غم کا جنجال

پڑا سوتا تھا مین خواب عدم مین ۔ نہ تھا کچھ مبتلا ہستی کے غم مین

سو آکر عشق نے مجھکو جگایا ۔ جگا کر سو مصیبت مین پھنسایا

کچھ ایسا اسنے پھر نقشہ دکھایا ۔ کہ جس نے مجھکو سودائی بنایا

عجب اک عشق نے رنگت دکھائی ۔ کہ جس مین عقل تک مین نے گنوائی

۲۴۵

شراب شوق کا اک گھونٹ دیکر

کیا رسوا مجھے عالم مین در در

خزانہ مفلسی کا مجھکو دیکر

غم و درد و الم کی فوج کر ساتھ

خزان آباد کے قلعہ مین لاکر

وزیر اک کرکے نادانی کا ہمراہ
بنایا عشق کی اقلیم کا شاہ

ہزاروں غم کی لا آتش لگائی
مری سب عیش کی پونجی گنوائی

گیا اُس سے سونا اور کھانا
ہوا میں غم کے تیروں کا نشانا

ابھی جسکے ہو دل میں درد فرقت
اُسے کب ہووے خواب و خور کی فرصت

وہ کیا جانے ہے اس درد و الم کو
نہ دیکھا جسنے ہو فرقت کے غم کو

اُٹھا چھاتی میں درد عشق جسکی
اُسے پھر نیند کسکی بھوک کسکی

پڑا جو غم کا لشکر لپٹ آ لوٹ
متاع صبر و تسکین لے گیا لوٹ

تڑپ کر غم میں شب کو صبح کرنا
صبح سے شام تک رو رو کے مرنا

وہ جن آنکھوں میں خار ہجر ہووے
بھلا وہ عمر بھر کیونکر نہ رووے

گیا سب بھول کھانا اور پینا
پڑا مشکل مجھے اب اپنا جینا

لگی کہنے مجھے خلقت دیوانہ
کسی نے درد کو میرے نہ جانا

سمجھ کر مجھ کو سودائی جہان نے
کیا ٹھٹھا ہر اک پیر و جوان نے

جو آئے درد دل اپنا زبان پر — پڑے آفت کا ٹکڑا اک جہان پر

حقیقت دل کی گر اپنے دکھاؤن — ہنسون مین اور عالم کو رلاؤن

نہ کہہ سکتا ہون کہ اب کیا کرون مین — نہ ہو سکتا ہے جو چپکی رہون مین

ہوئی ایسے ستمگر سے محبت — نہین ہے اس مین اصلا بوے الفت

تڑپتا ہون مین جسکے غم سے دن رات — خبر اسکو نہین ہیہات ہیہات

ارے یارو کہو ہو جس کو الفت — مصیبت ہے مصیبت ہے مصیبت

محبت نام جسکا یان رکھا ہے — بلا اوپر بلا اوپر بلا ہے

کہے ہی عشق جسکو ساری خلقت — قیامت ہے قیامت ہے قیامت

ارے یارو کسی کو دل نہ دیجو — جو دو امید جینے کی نہ کیجو

کیا جب عشق نے بیتاب مجکو — کہا مین نے یہ اس پیارے سے رو رو

کہ صبر آئے دل غمگین کو کیون کر — ہو تسکین عاشق مسکین کو کیون کر

نہ دیکھے جب تلک دیدار دلبر — قرار اور صبر ہووے اسکو کیون کر

اگر تم بیوفائی جانتے ہین
تو پھر کیون خاک در چھانتے ہین

نہ دیتا چھوڑ عاشق کو سدھارے
کوئی ایسا بھی کرتا ہے پیارے

تو کی تھی مجھ سے پھر کیون آشنائی
جو تھی منظور کرنی بیوفائی

پھر آئے کیون نہین ہو گھر ہمارے
کہان تھی جو تم سے پہلے

کرون صبر اب کس کس بلا پر
ہے بہتر جاؤن اس غم سے کہین مر

کہ تیرے عشق نے مجھکو ستایا
مرے دل کو پھر اک دشمن بنایا

اجی جسکا ہو دشمن دل سا پیارا
بچے کیونکر کہو پھر وہ بچارا

خدا کے واسطے جلدی خبر لے
کہین یہ آپ خون اپنا نہ کر لے

جو اپنی جان کی جان سے جدا ہو
نہ کیون اس زندگانی سے خفا ہو

اگر آنے مین ہوگی دیر تجھ کو
نہین پا نکلے زندہ پھر تو مجکو

کہ بس جب پاس اپنے لے رہا ہو
فنا ہونے سے پہلے وہ فنا ہو

طبیب درد دل ہیگا مرا تو
کرون کس سے علاج اپنا بتا تو

جو کوئی عشق کا بیمار ہووے
علاج اسکا نہ جز دلدار ہووے

مین دام زلف مین تیرے پھنسا ہون
خلاصی تو بتا مین کس سے چاہون

محبت مین بلا کی جو پھنسا ہو
وہ جز دیدار دلبر کب رہا ہو

خدا کے واسطے جلدی سے آؤ
تڑپ اور بیقراری کو مٹاؤ

بہت سر ہم نے ترے خاک در پہ چھانی ہین
نہ گذرا تو مگر اپنی ادا سے
ہر اک صورت مین [illegible]
[illegible] کچھ کو نہ مجھ پہ رحم آیا

۲۴۹

خدا کے واسطے اب مت ستم کر
خدا کے واسطے اب تو کرم کر

اگر رونا مرا خوش آوتا ہے
یہ درد و رنج تجھ کو بھاوتا ہے

تو درد و غم سے نت ستا رہونگا
تری اُلفت مین جی کھوتا رہونگا

جو ہوگا شعلۂ رخ کا ترے دھیان
تو ہونگا خاک جل جھنکر مین آن

جو یاد آئیگی وہ زلفِ پریشان
تو پیچ و تاب کھائیگی مری جان

تصوّر تیری پیشانی کا گر ہو
تو ہو دیوار غم اور میرا سر ہو

جو آئے تیرے گوش و چشم کا دھیان
کرون مین گوہر اشک اُسپہ قربان

خیال اُس تیغ ابرو کا اگر ہو
وہین قربان اُسپر میرا سر ہو

تصوّر تیری مژگان کا گر آئے
ہزارون برچھیان دل مین لگائے

دُرِ دندان کو تیرے یاد کرکے
بہاؤن اشک سے ٹکڑے جگر کے

جو خالِ رخ کا ہو تیرے تصور
سیہ داغون سے ہو سینہ مرا پُر

جب آوے یاد تیرا قد و قامت
کرون برپا وہین شور قیامت

یہ ناز و شوخیان پیارے تمھاری
کرو گے جو اٹھا دینگے وہ ساری

ولے اتنا تو کہا ہی گا جانی
کرو ہم پر کرم سے مہربانی

یہ جانو تم تڑپتا ہی بچارا
نہین تم بن اسے اک دم گذارا

کبھی تو سامنے ہوگے ہمارے
رہو گے کب تلک پردے مین پیارے

ذرہ تو روبرو ہو جا ہمارے

رہو پردے مین یون باتین بناتے
نہین صورت ولے اپنی دکھاتے

ذرہ بھر خدا پردہ اٹھاوے
وہ مکھڑا چاند سا مجھکو دکھاوے

بہت نزدیک ہون دل سے تو ای یار
ولے تجھ تک پہونچنا ہی ہی دشوار

ہی بو گل کی جو مجھ تجھ مین قربت
نہین معلوم پھر کیون ہی یہ فرقت

مین ہون سایہ نمط ہمراہ تیرے
نہین ہی وصل قسمت مین میرے

رہے دل مین مرے پیارے سدا تو
ذرہ تو سامنے آنکھون کے آ تو

مجھے چھاتی سے ٹک اپنی لگاؤ
یہ شعلہ عشق کا میرے بجھاؤ

ہو تو نزدیک میرے مجھ سے ای یار
غضب ہی تسپہ بھی ملنا ہو دشوار

ہی مجھ مین اور تجھ مین ربط ایسا
روان ہووے بدن سے خون جیسا

اجی کسکی ہی پھر یون انتظاری
یہ کیسی ہی تڑپ اور بیقراری

قریب اتنا ہو اور پھر دور ایسا
نہین کھلتا ہی یہ پردہ ہی کیسا

یہ پردہ دور ٹک اللہ کر تو
مجھے اس بھید سے آگاہ کر تو

سبھون پر ہے کرم پیارے تمھارا — نہین ہے فکر کچھ لیکن ہمارا

کرو غیرون پہ لطف و مہربانی — ہمارے نام سے نفرت ہو جانی

نہین تدبیر کچھ ملنے کی تیرے — خدا جانے ہے کیا قسمت مین میرے

نہ جانون ٹھوکرین کھاؤنگا کب تک — یہ ایذا ہجر کی پاؤنگا کب تک

ملیگا یا نہ تو مجھ سے ملے گا — خدا جانے مقدّر کیا کرے گا

نہ اب تقصیر اس مین کچھ تری ہے — نصیبون مین لکھا میرے یہی ہے

ہے تیرے وصل کی منزل بہت دور — اثر ہے لنگ اور ہمت ہے رنجور

کشش مین کچھ اثر میری جو ہوتا — گذر بیشک ادھر بھی تیرا ہوتا

جو کرتا شوق میری رہنمائی — تو ہوتی کیون مری تجھ سے جدائی

کہون مین آہ کیا تیری حقیقت — مصیبت ہے مصیبت ہے مصیبت

نہ میرے درد و غم کا کوئی غمخوار — ہر اک ہے اپنی اپنی بوجھ کا یار

کہو کس سے کہون مین اپنا احوال — کہ ہے غیرون سے کہنا جی کا جنجال

بس اب اللہ بس اللہ بس ہے
سوا حق کے جو ہے باقی ہوس ہے

# تمت

الحمد للہ والمنۃ کہ رسالہ درد غمناک مصنفہ جناب حاجی الحرمین الشریفین حضرت حاجی محمد امداد اللہ صاحب نور اللہ مرقدہ بعد انتقال ... از قلم ... مطبع ... ۲۵۲

اگرچہ ہون برا پہ ہون تمھارا
نہین بن تم مرا اکدم گذارا

تمام امداد کر یہ درد نامہ
کہین ایسا نہو پھٹ جاوے خامہ

یہ درد اپنا بس اب اظہار مت کر
خدا کے واسطے رکھ جی کے اندر

کہ تیرے درد اور اس غم کو سنکر
بجھا جاتا ہے دل عالم کا یکسر

بس اب ٹک شکر مت ہو لوانہ
کہ بہتر درد دل کا ہے چھپانا

نہو ایسا تری گستاخیون پر
خفا ہو جاوے تیرا تجھ سے دلبر

وہ تیرے حال سے ہی خبردار
نہ کر اب شور و شر زنہار زنہار

نہ کر غل صبر کر یہان میری
کہ تا امید بر لاوے وہ تیری

بس اب خاموش ہو گفتار کم کر
ملال آوے نہ شاید اسکے دل پر

اسی پر سونپ دے اب کام سارے
وہ چاہے سو کرے تو دم نہ مارے

رضا گم اپنی کر اسکی رضا مین
نہ پڑ ہرگز خودی کی تو بلا مین

وہ مالک ہے کرے جو کچھ کہ چاہے
خلاف اسکے نہ تو دم مار گاہے

بس اب خاموش ہو گفتار کر کم
تو کہہ اللہ ہی اللہ دل سے ہر دم

# اللّٰہُ الصّمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الٰہی تو ہے وحدہٗ لا شریک
بنایا ہے تونے ہر اک شے کو ٹھیک
عدم سے تو ہستی میں لایا ہمیں
یہاں آب و گل میں پھنسایا ہمیں
ضعیفی سے ہم کو توانا کیا
تھے ناداں ہم تونے دانا کیا
کری ہم پہ نازل یہ روشن کتاب
کیا اُس میں امر و نہی کا خطاب
نہ کی نیک اور بد میں ہم نے تمیز
رہے اپنی غفلت سے ہم بے تمیز
رہی وہ ہی ہم پر کرم کی نظر
وہ نور ہدایت رہا جلوہ گر
ہے روشن اگرچہ ہدایت کا نور
دئے کیا ہو حاصل کہ ہیں ہم تو کور
عطا کر وہ بینائی ہم کو الٰہ
ملے جس سے ہم کو ہدایت کی راہ

## مناجات بجناب قاضی الحاجات

الٰہی الٰہی الٰہی الٰہ
میں ہوں اپنے اعمال بد سے تباہ
الٰہی میں عاجز ہوں بندہ ترا
گناہوں سے ہے حال بدتر مرا
الٰہی سراپا ہوا میں گناہ
ہوئی مجھ سے گم آہ نیکی کی راہ
الٰہی مجھے ہے یہ شرمندگی
کہ بن آئی مجھ سے نہ کچھ بندگی
میں شرمندہ ہوں اپنی اس عقل سے
کہ غافل رہا جو رہ وصل سے
خرد وہ کہ جو بندۂ یار ہو
بجز یار آنکھوں میں سب خار ہو
خرد وہ کہ خوش تجھکو رکھے مدام
رہے حکم میں تیرے وہ صبح و شام
کیا عمر بھر میں ترے برخلاف
بھلا اس سے زیادہ ہو کیا ظلم صاف
رہا میں سدا بحر غفلت میں غرق
نہ سمجھا کبھی نیک اور بد میں فرق
الٰہی مری عمر دشمن نے لی
رہی شہوت اور حرص باقی وہی
ہوئی حرص زیادہ ہوا میں تمام
نہ افسوس کوئی کیا نیک کام
الٰہی میں کی گرچہ کوشش بڑی
ولے ساری تدبیر اُلٹی پڑی
الٰہی میں بھٹکا بہت دربدر
ترے در پہ آخر پڑا آن کر
کہاں جاؤں تیرے سوا کون ہے
کروں جس سے جا التجا کون ہے
الٰہی نہ تیرے سوا ہو جسے
نہ ڈھونڈے تجھے پھر وہ ڈھونڈے کسے

الٰہی نہ جانی تری قدر آہ
جوانی تو کیا زندگانی چلی
الٰہی ہے کیا تیری رحمت کا جوش
الٰہی بہت اس سے خجلت مین ہون
بیان کیا کرون اپنی شرمندگی
الٰہی بہت ہی برا بندہ ہون
الٰہی ہوا ہون سراپا خطا
ترے در پہ آخر سرافگندہ ہون
نہ مجھسا گنہگار شرمندہ ہو
وہین رزق دیتا ہے شام و پگاہ
الٰہی عجب تیری رحمت ہے واہ
کرون مین گنہ شاد کرتا ہے تو
الٰہی ہے تیرے کرم سے امید
الٰہی تری ہے نظر عفو پر
ترے عفو کے آگے میرے گناہ
تو ہون سنگریزے بھی بشکل قمر
گناہ میرے اور تیری بخشش بھلا
کہان تیری خاک اور کہان آسمان
مرا عذر ہو اب الٰہی قبول
الٰہی ترے در پہ رکھا ہے سر
کرینسے مین گنہ جہل اور سہو سے لیئے

کری عمر لہو و لعب مین تباہ
کرے میرے تو ٹکڑے ٹکڑے اگر
کہ دیکھے گناہ اور رہو پردہ پوش
الٰہی ہر اک آن حاضر ہے تو
کہ دیکھے ہے تو یہ مری زندگی
الٰہی خبر لے مری تو شتاب نہین
نہ بخشے تو گر ہو مرا حال کیا
ہون اس بندہ کہنے سے شرمندہ سخت
خدا پاک کا پاک ہی بندہ ہو
کرے مین گناہ آہ بے خوف ڈر
عجب حلم ہے تیرا ای بادشاہ
کرم تیرا گر دستگیری کرے
سیاہی کو میری کرے تو سفید
خس و خاک سے تیرہ ہو بحر کب
شب تار جون پیش خورشید و ماہ
کیا مین گناہ گر بڑے سے بڑا
برابر کہان ہو سکے اے خدا
کہان ظلمت شب کہان آفتاب
مجھے خوار و رسوا نہ کر اور ملول
نہ سر کو جھکاؤن کہین جا کے مین
اور اس حرص نفسانی و لہو سے

ہوا افسوس عمر جوانی چلی
الٰہی مین لائق ہون اسکے مقر
الٰہی مین پردہ ہن غفلت مین ہون
مین کرتا ہون جو فعل ناظر ہو تو
الٰہی گنہگار شرمندہ ہون
ہوا حد سے زیادہ بس اب تو خراب
ہون گر نیک یا بد ترا بندہ ہون
شہ نیک کا بندہ ہو نیک بخت
الٰہی تو دیکھے ہے میرے گناہ
رہی وہ ہی رحمت کی مجھپر نظر
مین غافل مجھے یاد کرتا ہے تو
تو پھر کیون نہ بندہ امیری کرے
گناہون پہ بندون کے کب ہے نظر
ہو چشم فلک گرد سے خیرہ کب
تو وہ خور ہے تیری پڑے گر نظر
ولے تیری بخشش کے آگے ہے کیا
الٰہی کہان جرم بخشش کہان
کہان ہے سیاہی کہان ماہتاب
بہت پھر پھرا کے مین اب آن کر
سوا تیری درگاہ والا کے مین
ولے تیری رحمت سے امید ہے

بدی کے عوض مجھکو نیکی ملے
نہ رسوا کیا ہے جو تونے یہان
ہے کیا چیز آگے ترے میرے رب
کہان جائے اب بندہ تیرا بتا
الٰہی کرون عرض پھر کس سے جا
ترے بندے ہین مجھسے بے انتہا
تو بس ہو چکا مین الٰہی تباہ
کیا مین جو لائق مرے کام ہے
کرم عفو بخشش ترا کام ہے
الٰہی بحق محمد رسولؐ
الٰہی تو کر رحم اس پر مدام
تو فتاح و غفار و رزاق ہے
الٰہی یہ بندہ ہے تیرا ذلیل
الٰہی تو ہے شاہ اور یہ گدا
تو ہے دادگر اور یہ مظلوم ہے
الٰہی یہ طالب تو مطلوب ہے
بحق محمدؐ شہ دوسرا

## نعت شریف

محمدؐ سا مخلوق مین کون ہے
نہوتا دو عالم کا ہرگز ظہور
محمدؐ کی طاعت جہان پہ ہے فرض

گنہ میرے جانے ہے تو علم سے
الٰہی تو رکھیو مری شرم و ان
بدارے مجھے یا بلائے مجھے (بس)
کسے ڈھونڈھے جو بندہ تیرا بتا
الٰہی برا یا بھلا ہون ترا
مرا ہے بتا کون تیرے سوا
بدارے مجھے اپنے در سے تو گر (بس) نکالے
تو وہ کر جو تجھکو سزاوار ہے
بدی جہل و غفلت مرا کار ہے
دعا ہوئے امداد کی اب قبول
الٰہی غنی تو ہے اور یہ فقیر
یہ بدکار و فجار و فساق ہے
الٰہی تو رزاق یہ مرزوق ہے
الٰہی تو مولیٰ یہ بندہ ترا
الٰہی یہ عبد اور تو معبود ہے
الٰہی محب یہ تو محبوب ہے
الٰہی دعا ہو اب اسکی قبول
محمدؐ ہے ممدوح ذات خدا
اُسی کا طفیل ہے یہان جون ہے
محمدؐ خلاصہ ہے کونین کا
محمدؐ کی طاعت سے جادل کا مرض

کہ ہے پردہ پوشی سدا حلم سے
الٰہی ہمارا بد و نیک اب
الٰہی نہ چھوڑون گا در کو ترے (ہنکا دے)
نہ تونے سُنی گر مری التجا
سوا تیرے ہے کون بتلا مرا
نہ کی تونے گر اب کرم کی نگاہ
الٰہی بتا پھر مین جاؤن کدھر
گنہ جرم و عصیان مرا کام ہے
تجھے عفو بخشش سزاوار ہے
الٰہی یہ عاجز ہے تیرا غلام
الٰہی قوی تو ہے اور یہ حقیر
الٰہی تری ذات ہے بس جلیل
الٰہی یہ عاشق تو معشوق ہے
الٰہی تو راحم یہ مرحوم ہے
الٰہی تو ہی اسکا مقصود ہے
الٰہی تو کر اسکی حاجت روا
بحق صحابؓ اور آل رسولؐ
محمدؐ کا ہو وصف کس سے ادا
نہ پیدا اگر ہوتا احمدؐ کا نور
محمدؐ وسیلہ ہے دارین کا
پڑے کفر اور شرک مین ہم تھے سب

محمدؐ سے ہم کو ملی راہ رب
گرفتار تھے نفس و شیطان کے ساتھ
محمدؐ نے دی ہم کو ان سے نجات
خبر دی رہِ دین و ایمان سے
کہ تا ہم بچین نفس و شیطان سے
بتائے ہمین ایسے وہ داؤ گھات
کیا ہم نے جس سے عدو ان کو مات
محمدؐ کی طاعت کر آٹھون پہر
کہ تا وصل سے حق کے ہو بہرہ ور
محبت محمدؐ کی رکھ جان مین
محمدؐ محمدؐ کہہ ہر آن مین
محمدؐ کی اُلفت سے اور چاہ سے
ملے گا تو امداد اللہ سے
محمدؐ کے ہین خاص حق کے ولی
ابو بکرؓ عمرؓ اور عثمانؓ علیؓ
محمدؐ کے اصحابؓ ازواجؓ و آلؓ
ہر اک ہے ہدایت کا بدرِ کمال

## افسوس اور ندامت کرنا اسپر کہ عمر غفلت مین چلی جاتی ہی اور تنبیہ کرنا نفس سرکش اپنے کو سرکشی حکم اللہ تعالیٰ کی سے اور رجوع کرنا اُسکو طرف فرمان برداری معبود حقیقی اپنے کے اور جواب در جواب اُس کے

سنو دوستو گوشِ دل سے ذرا
سناؤن تمھارا تمھین ماجرا
کہ اندر وجود آدمی کے سدا
ہے جنگ ہی نفس اور روح کا
رہو تم خبردار دونون کے اب
نہین تو پڑے تم پر آخر غضب
علاج اُسکا خوب ہی بتاتا ہون مین
تمھین راہ سیدھی دکھاتا ہون مین
کروگے گر اُسپر عمل جان سے
رہو گے بچے نفس و شیطان سے
بیان حال اب اپنا کرتا ہون مین
کہ جس فکر مین روز رہتا ہون مین
مجھے آگیا جو خیال ایک رات
لگا سوچنے اپنے دل مین یہ بات
کہ افسوس غفلت مین جاتی ہی عمر
سدا کوس رحلت بجاتی ہی عمر
مجھے فکر کل کا ہوا آج یون
کہ کی دولتِ عمر برباد کیون
نہ سویا شب اس فکر مین ایکدم
رہا رات بھر اس سبب سے مین چشم نم
اسی مین گئی رات ساری گذر
کشمکش و پیچ کرتا رہا تا سحر

### تنبیہ کرنا اور ڈانٹنا نفس مردود کو

کہا نفس کو آخرش مین نے رات
کہ کیا ہو گیا تجھکو اے بدصفات
خبر حال کی تجھکو اپنے نہین
کہ آیا تھا یان کس لیے اے لعین
کیون آیا ہے یان کیون تو پیدا ہوا
کدھر جا رہا ہے کس پہ شیدا ہوا
بتا تجھ سے کیا حق کو منظور تھا
یہان آکے کیا کام تو نے کیا
تجھے جس لیے حق نے پیدا کیا
بتا اس مین یہان آکے کیا کیا کیا

کیا حق نے پیدا تجھے کس لیے
مرے کہنے کا بھی اثر کچھ نہین
یہی آدم آئینہ اُس کا ہوا
مین ایمان اسپر رکھون ہون مدام
ہی دشمن حقیقی مرے دل کا تو
محبت کہ ہو جس سے دل شادمان
تو پھر کیون گناہون پہ عاشق ہی تو
کہا اُسنے ہے وہ رحیم و غفور
وہین پل مین مقبول درگاہ ہون
گناہون کی ہی دل مین الفت بھری
طریق شریعت پہ چل ای ذلیل
کہا حق نے مجھکو ظلوماً جہول
مرے سامنے لاتا ہی ای دروغ
کیا تجھکو آگاہ اس واسطے
نہ مغرور ہو کام کا کا... کر
نہ تجھسا کہے یہ کہ جاہل ہون مین
تو وہ اور چلنے مین ہوتا ہی سست
یہ سنکر وہ شرمندہ ایسا ہوا
مین جانا کہ کچھ اسکو آیا ہی جوش
کہا مین ہوئی تجھپہ حجت درست
ہی کب اس مین دخل عقل و تدبیر کا
نہین کرتا وہ کام تو کس لیے

## جواب دینا نفس کا

یہان مظہر اپنا بنایا مجھے
ہی توحید سے اسکی دل شادکام
بتاتا ہی کیون تو یہ باتین دروغ
کہان ہی وہ تجھ مین مجھے دے نشان
کرے ہی کب عاشق خلاف حبیب
گنہ میرے سب بخش دیگا ضرور
کہا مین فریب اب مجھے دے ہی کیا
فریب حق کو دیتا ہی تو ای شقی
کہا تنگ مت کر تو آنا مجھے
نصیحت سے تیری ہوا اب کیا حصول
ظلوماً جہولا حق نے تجھکو کہا
کہ تا تو گناہون سے بچتا رہے
کسی کو اگر کہیے جاہل ہے تو
پڑھے ون کس طرح علم کاہل ہون تو نہین
اور ہووے اگر اسپ نیکو نہاد
گویا اُسکے تن سے ہوئی جان ہوا
اب اور ایک چابک لگا جلد تر
تو طاعت مین اب کیون نہین ہوتا ہے چست
کری حق نے مجھ تجھ سے پہلی نشست
تجھے آہ اپنی خبر کچھ نہین
کہا اُسنے وہ تھا خزانہ چھپا
محبت کا جامہ پہنایا مجھے
کہا مین کہ ای نفس بد زشت خو
تری بات ہرگز نہ رکھے فروغ
ہوا یان جو الفت مین صادق ہی تو
نہین تجھکو اُسکی محبت نصیب
کرون مین گناہ پھیر توبہ کرون
دغا کی ہو توبہ سے کیا فائدہ
تو اس جہل اور مکر ہی سے نکل
مین ناچار ہون حق کی تقدیر سے
کہا مین وہ ہے حجت بے فروغ
کہ ہی عیب اور نقص تجھ مین چھپا
مت اسپر تو آنا اب اصرار کر
تو وہ جہل سے بھاگے بے گفتگو
گدھے کے جو چابک لگے خوب چست
اشارہ سے چلتا ہی وہ مثل باد
جو اس بات سے اسکو دیکھا خموش
کہ شاید یہ آوے کہین راہ پہ
وہ بولا جو ہے حکم تقدیر کا
نصیبون مین ہر اک کے ہی خوب و زشت

لکھا جو گیا حق کی تقدیر سے
تو چاہے سو کر اب بُرا یا بھلا
کہا مین کہ اے نفس بد بیحیا
اُٹھا یا وہین پھیر غفلت سے سر ہوسے
عمل نیک پر جسکو قائم رکھا
خدا کا غضب اُسپہ نازل ہوا
نجانے تو گر حق کی تقدیر کو
کہ دوزخ مین رکھونگا تجھکو ضرور
کہا تھا خدا نے جو کچھ تجھکو یار
خیالِ عبث پر جو باندھی کمر
کرا ابلیس و بلعم کے اوپر قیاس
جو آوے قضا بد شقاوت کرے
کہا مین اسی سے تو رکھتا ہو ڈر
کیا حق نے درگاہ سے انکو دور
سمجھ لے یہ ہے بے نیازی کی شان
عبادت سے حق کے ہوئے کامیاب
بہت عابد و زاہد و متقی -
گیا تو وہ عابد کے نقصان پہ
کرے تو گناہ اور نہ چاہے نجات
سمجھتا ہے پھر آپ کو راہ پر
ترے آگے درندہ ہو شیر گر

مٹا کب سکے کوئی تدبیر سے
کرے گرچہ شیطان کی جون تو بچو
یہ مکر و فریب اور لایا نیا
عمل بھی تو تقدیر سے سب ہین جان
سمجھ لے کہ حق اُس سے راضی ہوا
ہوا اور رحمت سے وہ بر ملا
رضا کا نشان ڈھونڈھ گر نہو
کہا ہے ولے حق نے یہ بیخلل
ہوا اُس سے گمراہ تو زینہار
کہا سیکڑون نے عمل خوش کیے
اسی سے مرے دل مین ہین ہراس
مرے کفر مین اور عمل ہوتے حبط
کہ کی تو نے دو عابدون پر نظر
نہ کی کچھ عبادت پہ اُنکے نگاہ
کرے ایسے بندون کو جو بے نشان
کرورون مسلمان طاعت کرین
ہوے نیک اعمال سے جنتی
بگڑ کے دو ملعون کی تو سند
عجب ہے حق تیرا اے بد صفات
اگر اُسکی ہے بے نیازی کی شان
نہ بھاگے تو دے جان اُسکو مقر

نہین مٹتا جو کچھ قلم لکھ چکا
جو تقدیر بد ہو تو کیا ہووے سود
نہ سمجھا تو کچھ بھی اب اے حیلہ گر
مقدر کا ہووے عمل ہی نشان
دیا جسکو شہوت کے اندر پھنسا
عمل بد مین جو ہو گیا مبتلا
کہا حق نے کب تجھ سے اے بے شعور
رضا کی نشانی ہے اچھے عمل
ہے تُف تیری عقل و فہمید پر
جو تقدیر بد تھے سو کافر مرے
اگر عمر ساری عبادت کرے
اسی فکر سے عقل ہے میری خبط
ہوا عمر مین اُنسے جو اک قصور
کیا اک گنہ سے اُنھین یون تباہ
ہزارون نبی اور ولی بیحساب
ہوے حق کے مقبول اور کاملین
نہ ان سب کی کی فائدون پر نظر
لگا کرنے بے خوف اعمال بد
ہزارون کرے جرم شام و سحر
نہین تجھکو پھر کس لیے خوف جان
خفا ہو کے بولا وہ غفار ہے

غفور اور حلیم اور نکوکار ہے
گنہ میرے ہون گرچہ بے انتہا
وہ غفّار ہے بخشدے گا مگر
ہے اللہ بیشک غفور اور حلیم
جمال اور جلال اُسکی ہین دونون شان
تو بخشے تجھے وہ کہ غفّار ہے
نہ سمجھا وے اُس کے انجام کو
کرے ہے گناہ آہ بے خوف ڈر
خدا کی وہ بخشش کے قابل نہین
کرا چھے عمل یار شام و پگاہ
کہ یہ اُسکی عادت ہی جاری قدیم
بھلا جہل ہو اس سے زیادہ کسے
تری خود ہی اس مین ہرا سہ خطا
گنہ میرے گرچہ ہین کوہ گران
وہ اللہ ہے اکرم الاکرمین
کہا مین کہ یہ تو کہا تو نے سچ
کریم اور رحیم اور ستّار ہے
ولے حیف ہی ایسے غفار کو
وہ آزردہ کرنے کے قابل نہین
وفادار سمجھے کرے پھر گناہ
وہ لائق عبادت کے ہی اے لئیم

ہی قرآن مین ہر جا غفور اور حلیم
پر اس سے ہی سَو درجہ رحمت سوا
کہا مین تو نازان نہو اے لعین
ولیکن ہے قہار بھی اے لئیم
کرے سہو و غفلت سے گر تو گناہ
نہ بخشے اگر چاہے قہّار ہے
کرے جہل و طُغیان سے یہ کار تو
نہین عجز و زاری کا تجھ مین اثر
وزہ کرکے توبہ کو اچھے عمل
اگر ہو گیا کوئی تجھسے گناہ
ملا ایک کو گر خزانہ مین گنج
بس اب چھوڑ حیلہ رہِ راست لے
ہین نیک عادت اُسکی کو ہون جانتا
ولے اُسکی بخشش ہی جون آسمان
مجھے کس لیے تنگ کرتا ہی آہ
ولے ایسے باطل ارادہ سے بچ
گنہ تیرے اور اُسکی بخشش میان
کیا تو نے آزردہ ای زشت خو
جو جانے ہی تو حق ہی نیک صفات
خطا پر خطا یہ تو کرتا ہے آہ
کرے ذات ایسی کو آزردہ جو

وہ بیشک ہی رب الرؤف الرحیم
گنا ہون سے اپنے نہین مجھکو ڈر
کہ حیلہ یہان کام آتا نہین
کرے بخشش اور قہر بھی بیگمان
اور ہو جائے تجھ سے خطا گاہ گاہ
ہی تو اک طرف اپنے آرام کو
گنا ہو نپہ کرتا ہے اصرار تو
جو ایسا ہو گمراہ و سرکش کہین
خدا کے لیے مت پڑ اندر خلل
یقین جان اُس وقت ہی وہ کریم
تو کب اور کھیتی کا چھوڑینگے رنج
کہا اُسنے مجھپر نہ کر تو جفا
ہون عفو و کرم اُس کا پہچانتا
گنہ میرے بخشش سے زیادہ نہین
وہ مجھسے بھی بدتر کے بخشے گناہ
بلاشک وہ ایسا ہی غفّار ہی
برابر نہو سکتی ہے بے گمان
جو ہو ایسا سُن ارحم الراحمین
نکو دوست عافی ہی اور نیک ذات
جو ہو ذات ایسی غفور اور حلیم
وہ گردن زنی کے ہی لائق سنو

## نفس ہی عاجز اور تنگ ہو کر جانا اپنا طرف سلطان روح کے اور مدد چاہنی اس سے

جو دیکھا کہ ہے اُسکی حجت قوی
گیا آخرش مین طرف روح کی
کری عرض جا کر کہ ای نیک بخت
تجھے ملک و تن کا ملا تاج و تخت
خلیفہ ہی اس ملک مین حق کا تو
پہونچ بہر حق میری فریاد کو
کیا تنگ ہی اس شقی نے مجھے
پکڑ جلد اور مار گردن اسے
کہا یہ کمینہ کہان مین کہان
مقابل ہون اُسکے مری کیا ہی شان
کہا مین کہ کیا چاہتا ہے یہ تو
کہ لیوے یہ باغی ترے مُلک کو
رعیت سے محصول لیوے بزور
زمین بدن مین پڑے شر و شور
کرے ہفت اقلیم تن مین مرے
تصرف تسلط بہت ظلم سے
اگر تختِ دل پر گیا بیٹھ آہ
رعیت کو کر دے گا دم مین تباہ
یکایک وہ لے توڑ تیرے امیر
کرے قتل یا رکھے اُن کو اسیر
ترے سب امیرون کو بہکا کے وہ
کرے مُلکِ تن مین عمل آ کے وہ
ہے پھر یہ کہ شان و شوکت تجھے
دکھاوے بہت سی وہ ذلت تجھے
تجھے حق نے کیون ہی خلیفہ کیا
یہ کیون بادشاہی کا رتبہ دیا
تو مُلکِ بدن کا ہی حاکم اگر
ذرا مجھ سے مظلوم پر کر نظر
وزیر خرد کو بُلا کر کہین
کرو ایسی تدبیر ای شاہ دین
کہ ہو دور جس سے یہ فتنہ فساد
ہے مُلکِ تن پھر ہمیشہ کو شاد
مری عجز و زاری کو سُنکر ہوش
شہِ روح کو آگیا دون ہی جوش
بدن مین لگی اُسکے غیرت کی آگ
کہا مین مٹاتا ہون مین اسکا راگ
گیا حکم تا جلد آوے وزیر
کہ تدبیر اس کی بتاوے وزیر
یہ سنتے ہی آیا وزیر عقل کا
سب آداب شاہانہ لایا بجا
مرا حال سُن اور افسوس کر
وزیر خرد بھی ہوا چشم تر
یہ سلطان روح سے کہا اُسنے جا
کہ یہ فتنہ اتنا نہین کچھ بڑا
کہ ہو شہ کے اقبال ہی دم مین گم
رکھو اپنی خاطر کو اب جمع تم
یہ ہو حکم آوین امیران فوج
ہین مستعد جنگ کو مثل موج
کرین قتل لین اُسکا اسباب لوٹ
غرور اس لعین کا وہین جاوے ٹوٹ
جو ہو جاوے غالب تو پھر یون کرین
رکھین شرع کی بند و زنجیر مین

## خبر کرنی جاسوس وسواس کی کہ نفس کی طرف سے ملک تن مین تباہی نفس کو

تھے اس مین کہ جاسوس وسواس نام
کہ تھا نفس سے مُلکِ تن مین مدام
سُنی چھپ کے جو یہ حکایت تمام
کری نفس سے جا شکایت تمام
کہا کیا تو سووے کہ سلطان روح

شہِ مُلکِ دل وہ ہو پُر فتوح
کوئی دم مین لیویگا تجھکو پکڑ
اسی فکر مین جان کو کھو دیا
ولیکن بمقدور کوشش کرون
عدوؤن سے اپنے جھگڑنیکا فکر
جو اپنی شجاعت دکھاؤن اُسے
مین روزِ ازل سے ہون قابض یہان
غنیمت نہین جانتا ہے وہ کیون
تماشا اُسے دم مین دکھلاؤن مین
کیا ہے اگر اُسنے سامانِ جنگ
پڑا میرے اوپر یہ اب سخت کام
جو شیطان سنگھ ہے قدیمی وزیر
کہ جس بات مین ہو ہماری فلاح
کہا لطف سے تیرے اے تاجدار
کہ جس سے تو ایسا دل افگار ہے
ترے پاس لاکر کے اے ارجمند
کرے کام سلطان روح کا تمام
مین بھیجون اُسے تا تباہی کرے
روانہ کیا ملک کو روح کے
رہ چشم سے آگیا ناگہان

کرے ہو ترے قتل کے واسطے
شریعت کی زنجیر مین لے جکڑ
کہا ہائے تدبیر اب کیا کرون
کہ تا اُسکے صدمہ سے بچتا رہون
کرون اس طرح مین بھی سامانِ جنگ
عدم کا مین رستہ بتاؤن اُسے
تسفور ہنرئی کا ہے میرا شعار
کہ مین چھوڑ رکھا ہے اُسکو جیون
مچاؤن فساد ایسا اور شور و شر
تو یان بھی نہین جنگ سے کچھ درنگ
کہ سلطان روح کی بڑی شان ہے
کہ ہر کام مین ہے ہمارا مُشیر
یہ سُنتے ہی ابلیس آیا ادب
ہماری ہو مشکل سب آسان کار
ہو آسان سب تیرے اقبال سے
کرون حرص کی قید مین اُسکو بند
وہی بخشی مُلک کا فی ہے بس
سپیدی کو اُسکے سیاہی کرے
جو تھے مُلکِ تن کے نگہبان چند
لیے ساتھ غصہ کی فوج گران

تمام اپنے لشکر کو آراستے
یہ سُنکر خبر نفس نے رو دیا
کہ تا ہاتھ سے اُسکے جیتا رہون
کرون مین بھی اب اُس سے لڑنیکا فکر
جسے دیکھ فوج اُسکی ہو جاوے دنگ
بھلا مُلکِ تن چھوڑ جاؤن کہان
فساد اور فتنہ مرا کاروبار
جو اُسوقت اپنے پر آجاؤن مین
کرون مُلک کو اُسکے زیر و زبر
یہ کہکر لگا سوچنے پھر وہ خام
نہین لڑنا اُس سے کچھ آسان ہے
بُلا کر کے اُس سے کرو وہ صلاح
بجا لایا آدابِ شاہانہ سب
یہ آتنا نہ کچھ کار دشوار ہے
پکڑ اُسکو لاؤن مین ہر حال سے
امیر ہے تری فوج مین حرص نام
خرابی کو اُسکے وہ وافی ہے بس
شہِ نفس نے دیکے خلعت اسے
کیا ہر طرف راہ کو اُسکے بند

## خبر ہونی وزیر عقل کو اس معرکہ سے اور بھیجنا امیر قناعت کو مقابلہ حرص سنگھ کے اور حلم کو غصہ

## کے اور فتح ہونی انکی

امیرون کے لشکر کو لیکر تمام
کہ آئے ہین لڑنیکو باہم سے اب
کہا عقل نے اے شہ نامدار
کرے حرص کو دم مین ناپید جو
کرو مستعد ایسی جنگی سپاہ
ہوا حرص و غصہ پہ میدان تنگ

وزیر خرد نے سنا یہ جو حال
گیا روح کے پاس با احترام
کہا شہ نے لشکر سے وہ چھانٹ لین
مقابل ہین ان کے پئے کارزار
اگر فوج غصہ کی ہو اسکی سنگ
کہ ہوان جس سے یہ دونون مفسد تباہ
امیر قناعت سے اور حلم سے

ہوا فکر کا اسکے اسکو خیال
کہا حال حرص اور غصہ کا سب
کہ جو قتل ان مفسدون کو کرین
امیر قناعت کو تم بھیج دو
کرے لشکر حلم جا اسکو تنگ
جو ہونے لگی دونون جانب سے جنگ
غضب حرص مغلوب دونون ہوے

## آنا شہوت سنگھ کا مقابلہ وزیر عقل کے مع فوج فسق و فجور کے

وہ شیطان جو نفس کا تھا وزیر
کہ ان دو سے ہوگا نہ یہ فتنہ رد
ہے تجویز شہوت کی جاوے سپاہ
کرو اسکے ہمراہ تم بے قصور
کرے عقل کو جا کے زیر و زبر
تو ہو روح کا ملک سارا تباہ

تبھ دیکھ لشکر کو ہو کر حقیر
وہ اب چاہیے بھیجنی فوج سخت
کرے عقل کے ملک کو جا تباہ
لگا بے حیائی کے ہتھیار سب
ہمارا وہ ہے دشمن سخت تر
کہا لاؤ دیکے خلعت اسے

کہا نفس سے ان کی ہووے مدد
کہ جو لے شہ روح سے تاج و تخت
جمع کر کے سب فوج فسق و فجور
چلے شہوت سنگھ بہر حرب
جو ہو عقل شہوت سے مغلوب آہ
روانہ کرین جنگ کو روح کے

## بھیجنا وزیر عقل کا امیر تقوی کو مع افواج شرم و حیا و صلاحیت کی مقابلہ شہوت سنگھ کے اور فتح ہونا امیر تقوی کی

خبر پہونچی اس حال کی یار جو
ہو فوج صلاحیت اسکی مدد
خبر جا کے اہل شقاوت کی لی
شہ روح کا حکم پھر ان کو ہو
لڑائی کو آپس مین برہم ہوے

کہا خاص اس بخشی ملک کو
کہ ہو فوج فسق و فجور اس سے رد
حیا جنگ اسکا جو ہو اک وکیل
کرین لشکر نفس کو قتل جو
لگی ہونے آپس مین جب وقت جنگ

وزیر ہنرور شہ روح کو
کہ تقوی ہے جسکا لقب بیجد و
سپر تیغ شرم و ثقاہت کی لی
کرو اسکے ہمرہ اسے بے دلیل
غرض آ کے میدان مین قائم ہوے
زمین آسمان دہ گئے دیکھ دنگ

کبھی یہ تھے غالب ی غالب تھے گناہ
لگا ہونے یون ملک تن کا تباہ
پھر آخر ہوئی غالب عقل بصیر
کیا لاکے شہوت کو اپنا اسیر

## غصہ کرنا نفس کا شیطان وزیر پر اور آپ سوار ہونا نفس کا واسطے لڑائی سلطان روح کے سب لشکر لیکر

سُنی نفس نے یہ خبر جس گھڑی
وہین جان پر اُسکے آفت پڑی
بُلایا وزیر تبہ کار کو
سیہ کار شیطان مکار کو
کہا تجھکو لعنت ہوا سُست کار
کیا تونے لشکر مرا خوار و زار
کری تونے سستی جو اے روسیاہ
ہوئی فوت شہوت کی ساری تباہ
کر اب ایسی تدبیر تو اے وزیر
شہِ روح کو جس سے کرلین اسیر
بُلا پہلوانون کو لشکر کے اب
پھر اُن مین سے چھانٹ اہلِ حرب
جو اُن مین سے ہون سخت بیدرنگ
شہِ روح سے وہ کرین جا کے جنگ
وزیرِ خرد اور شہِ روح کو
پکڑ کر کے لاوے مرے پاس جو
مین دونگا بہت خلعت و مال و زر
بٹھاؤن برابر اُسے تخت پر
عزازیل بولا کہ اس جنگ مین
کرونگا نہ ہرگز تصور اب کی مین
اگر ہو شہِ نفس بھی خود سوار
مین ہون اور لشکرِ بیشمار
تو پھر دیکھنا اُس صفِ جنگ کو
کرون پائمال اُس ال سنگ کو
ہے کیا روح کیا عقل دونون کو مین
کرون قتل یا قید دیکھو تو مین
یہ سُنکر شہِ نفس خوش ہوکے یار
ہوا جنگ کے واسطے خود سوار
لی گردن مین تلوار غفلت کی ڈال
رعونت کا خود اور شرارت کی ڈھال
لیا نیزۂ گمرہی اپنے ہاتھ
ہوئی فوج فسق و فجور اُسکے ساتھ
وہ مستی کے گھوڑے پہ ہوکر سوار
چلا مستعد ہو لیے کارزار

## آگاہ ہونا سلطان روح کا اس معاملہ سے اور بھیجنا وزیر عقل کو مع لشکر دین اور تقوی کے اور برابر رہنا دونون لشکرون کا

جو سلطان روح نے خبر یہ سُنی
کہ آیا ہے لڑنے کو نفسِ دنی
اور ہے لشکرِ بیکران اُسکے سنگ
لیے خنجر و تیغ و تیر و تفنگ
وزیرِ خرد کو بُلا جلد تر
کہا کھول دے سب خزانون کے در
نکل آوے سب لشکرِ دین دواد
زمینِ جسد سے اُکھاڑے فساد
ہے مملکت مین نفس سے ملکِ تن
وزیر اُسکا شیطان ہے راہ زن
کسی طرح ان دو کے کٹوا کے سر
جہنم مین داخل کرو سربسر
کمر باندھ لڑنے کو تیار ہو
کرو ترک جو کچھ تمھین کار ہو

جمع کرکے سب فوج و لشکر تمام
کہ تا ملک تن سے ہو یہ فتنہ دور
کہ یہ کام لائق نہین شاہ کے
مین لیتا ہون انکی خبر اس زمان
مین ہون آپ کا ایک ادنی غلام
دیا اُسکو پھر خلعتِ آفرین
سپر نیک بختی کی لا اُسکو دی
دیا حکم اُسکو سپے کارزار
وزیر خرد جنگ کو جب چلا
خلل آیا شیطان کی اوسان مین
ہوئی ہر دو جانب صف آراستہ
گئے آگے میدان مین قائم نشان
زمین بدن گرد لشکر سے آہ
ہوا پانی پانی دل کوہ سنگ
لگی ہونے جس وقت آپس مین جنگ
اُدھر ظلمتِ نفس باشور و شر
کبھی کارِ نیک و کبھی کار بد
نکالے تھی دل سے وہ لڑ بغض و کین
اسی جنگ مین سب جو انی گئی
ہوا النفس کا مفسدہ جا بجا

لڑائی کا تم بھی کرو اہتمام
وزیر خرد نے زمین چوم کر
جو ایسے کمینون سے جا کر لڑے
جو ہوا ایک بندہ سے دشمن تباہ
کرون دم مین سب دشمنونکو تمام
کیے ہوشیاری کے خنجر عطا
دیا ہاتھ مین نیزۂ راستی
کری ساتھ تقوی و دین کی سپاہ
پڑا النفس کی فوج مین زلزلہ
جو خورشیدِ خاور نے کی تیغ علم
کھڑی مستعد جنگ کے واسطے
مقابل دو لشکر ہوے جس زمان
ہوئی ایسی تیرہ خدا کی پناہ
لگی چلنے جو تیغ و تیر و تبر
زمین ہو گئی خون سے سرخ رنگ
سپید و سیہ جمع آکر ہوئے
کبھی زہد و تقوی وگا ہے حسد
کبھی رومیِ رخ سے باوقار
بد اور نیک مین زندگانی گئی

مجھے بھی ہے اب کوچ کرنا ضرور
کیا عرض اے شاہ والا قدر
رہو ملک مین تن کے تم کامران
عدو کے مقابل ہو کیون بادشاہ
یہ سنکر ہوا خوش بہت شاہ دین
ریاضت کا خود اُسکے سر پر دھرا
غرض زہد کے اسپ پر کر سوار
چلا دھوم سے لشکرِ دین پناہ
نکل کر کے جب آیا میدان مین
ہوئے ابر کے جوڑ لشکر بہم
امیرون نے لشکر کی با رعب و شان
پڑا شور اندر زمین و زمان
ہوئے جب مقابل دلیران جنگ
ہوا خون کوہ و زمین کا جگر
تھی اس طرف خورشید روح جلوہ گر
جون حبشی و رومی برابر ہوئے
کبھی فوج زنگی نفسِ لعین
زمینِ بدن ہوتا باغ و بہار
اسی عرصہ مین یہ جنگ قائم رہا

## طلب کرنا سلطان روح کا دیوان گل کو کہ وہ پیر روشن ضمیر ہے اور شامل کرنا اسکا صلاح جنگ وغیرہ مین

شہ روح نے حال دیکھا یہ جب
عدو کو کسی طرح زک ونہ بجیے
وزیر خرد کو کہا چھ بلا
نہ دل نفس ملعون کا خون ہوا
مرے ملک کا ہر وہ دیو ان کل
کہ وہ جو اسپر عمل کیجیے
رہو دل سے مصروف اسلام پر
کہ روشن ہو جس سے بدنکی زمین
بہم ہو کے جا کر لڑو اس قدر
پکڑ لاؤ زندہ مرے روبرو
رکھون اسکو قابو مین اپنے مدام

کہ صورت تباہی کی ہر پیش اب
ہوا ہر ترقی پہ یہ نفس شہ
کیا تو نے ہر چند جنگ و غا
شریک اتو ہوا سے دیر کہیہ
مددے مٹے اسکے یہ شور و غل
رکھو اسکو شامل لڑائی مین تم
کروجی فدا اپنا اس کام پر
مٹا کر کے کفر اور بدعات کو
کہ ہو نفس کا کارزیر و زبر
مرے پاس لاؤ اسے تم پکڑ
مین دوڑاؤن جس طرف جا ہون مدام

کہا اور تدبیر اب کیجیے
گیا پھیل فتنہ فساد ہر جگہ
دلے فتنہ تن سے نہ بیرون ہوا
ہر جسکا لقب پیر روشن ضمیر
صلاح اسکی چلکر کے اب لیجیے
کہ ہو دشمن شوم تا یان سے گم
کرو ایسی ہمت کہ ہو زیب دین
شریعت کی ظاہر کرو بات کو
نہ چاہون کہ ہو قتل وہ زشت خو
شریعت کی زنجیر مین یون جکڑ

آگاہ کرنا جاسوس نفس کا شیطان وزیر کو اس سے اور بھیجنا شیطان کا طول امل سنگھ کو واسطے قتل کرنے عقل و پیر کے زہر دیکر اور نا امید ہونا اسکا

تو شیطان کے جا پاس سر کو دھنا
شہ روح نے یہ کیا اہتمام
کہ تا دشمنون کا کرے کار تنگ
یہ شیطان نے سنکر دلاسا دیا
مین بھیجون اسے جو کرے اسکو رد
نہ دیوان پن سے ہو مطلب مجھے
تو خود پیر بیکار ہو سر بسر
مین بھیجون ہر طول امل جسکا نام

کہا جا کے بیٹھا ہو کیا ای وزیر
کہ دیوان تن پیر ہر جس کا نام
شہ نفس کو جا کے کہہ یہ خبر
کہا شہ سے کہنے کی حاجت ہی کیا
مقابل مین اسکے مین بھیجون اسے
ہر منظور قتل عقل کا اب مجھے
وزیر خرد اور دیوان تن
کہ ہو پیر کا کام جس سے تمام

جو جاسوس نفس نے یہ سنا
کوئی دم مین ہو نفس اور تو اسیر
وزیر خرد کو کیا اس کے سنگ
کہ اس فتنہ کا تو بھی کچھ فکر کر
ہر لشکر مین اسکے وزیر خرد
کہ جو کاٹ سر اسکا لاوے مجھے
خرد اپنے قابو مین ہووے اگر
کرون قید دو نون کو مین بے سخن
وہ دیدیکے وعدہ بہت خوب تر

کرے پیر کا کام زیر و زبر
کرے قتل پھر عقل کو وہ ضرور
کہ مرنے سے جسکے یہ فتنہ ہو دور
چھپا کر کے ایسا اُسے زہر دے
کہ شیطان و نفس اُسکے شر سے بچے
ہوا رخصت اُس سے جو طول امل
پڑے پیر کے کار مین تا خلل

## مطلع کرنا جاسوس دین کا کہ جو مفتیان یقین کے ہین سلطان روح کو اس امر سے اور نگہبانی پیر اور عقل کی روح کو طول امل کے شر سے

جو رخصت ہو طول امل سنکہ چلا
تو جاسوس دین نے سنا بر ملا
ہین جاسوس دین مفتیان یقین
خبر دی یہ جا کہ اے شاہ دین
کہ یہ آپ کا جو وزیر عقل ہے
اسے تیرے ہر کام مین دخل ہے
خبر رکھیو اسکی تم ہر حال مین
عدو کے نہ پھنسن جا کہین جال مین
وزیر اور دیوان تن کو مگر
نہ پہونچا دے صدمہ کوئی حیلہ گر
نہ دیکر کے زہر اُن کو مارے کہین
پھر اُس وقت تین ملک کو تیرے چھین
ہو لشکر مین اک نفس کے حیلہ گر
کہ طول امل نام ہے اُس سے ڈر
ہو کار اُسکا پوشیدہ دشمن کشی
کرے غم الم وان جہان ہو خوشی
ہو دشمن وزیر اور دیوان کا
نگہبان رہیو تم اُن کے سدا
شہ روح نے جب یہ قصہ سنا
تو اس بات کی فکر مین وہ لگا
کہ اب کوئی تدبیر کرنی ضرور
کسی طرح یہ فتنہ ہو یہان سے دور
تھا جس جس کا سلطان کو اعتماد
بلا کر کہا اُسکو اے خوش نہاد
رکھو تم نگہبانی ہر آن کی
وزیر خرد اور دیوان کی
رہو عقل اور پیر کے ساتھ تم
کرو اس سوا اور نہ کچھ بات تم
کیا حکم تا چار شخص پاسبان
نگہبان رہین عقل کے ہر زمان
رہے ایک یا نزع جان
اور رہو دوسرا یاد مرگ جوان
رہے تیسرا یاد تنگی گور
خرد پیر کے ہو نگہبان بغور
ہو چوتھی رہے یاد روز قیام
یہی چار کافی ہین در انتظام
نزع موت اور قبر روز حشر
رہین یاد جسکی یہ شام و سحر
یہ چارون رہین جسکے ہمراہ یار
نہ طول امل کا ہو اُسپر گذار
رہین جو کہ یہ چار جسکے حضور
رہے اُس سے طول امل دور دور
غرض آیا چھپ کر کے طول امل
کہ تا ڈالے اندر خرد کے خلل
بہت گرد راہ حسد سے پھرا
کہ تا عقل کو زہر دے بر ملا
جو چارون طرف تھے نگہبان چار یہ
عدو کا نہ اُسپر ہوا کچھ گذار
طرف پیر کے پھر گیا عزم کر
کہ تا لے حسد سے کچھ اُسکی خبر
ولیکن جو وہ عقل کے پاس تھا
عدو کا نہ اُسپر بھی قابو چلا
وہی پاسبان چار اُسکو نگاہ

عدوون سے رکھتے تھے تنا ہی نگاہ

## ناامید ہو کے پھرنا طول امل سنگھ کا اور بھیجنا نفس کا حسد سنگھ اور بخل سنگھ اور ریا سنگھ اور عُجب سنگھ کو واسطے لڑائی وزیر عقل اور دیوان پیر کے

کہا گرچہ مینے خوب کوشش کری
نہ آیا مرے کوئی پروا ؤ مین
نہ اُن دو سے آیا مرے ایک ہاتھ
تو مید ان مین چل کے اُن کی خبر
نہ رکھ مجھ سے اُمید کچھ اب مگر
کرو جا کے روح و خرد کو تباہ
حسد سے تھا پُر وہ وزیر سیاہ
ہماری بھلا جان بری ہووے کب
گلے مین رسن ڈال کتے کی جون
مرا اور ترا کچھ نہ ہووے نشان
کیا نفس باغی نے پھر انتظام
لڑائی بغیر اب تو چارا نہین
حسد سنگھ اور بخل سنگھ کُبر خان
ہوے جمع میدان مین آکر تمام
لڑائی کو طیار سارے رہو
ہوا آکے میدان مین جنگ جو
کہا عُجب کو مستعد یان رہو
تو پھر ملک مین اُسکے ڈالو خلل

غرض ناامید ہو کے طول امل
پھری میری لیکن نہ خو مین جھری
مین کین گرچہ چھپ چھپ کے تدبیرین
کہ تھے ہر گھڑی پاسبان اُنکے ساتھ
مین کرنا تھا جو کچھ کہ سب کر چلا
تو تدبیر سے اپنی چاہے سو کر
جو یہ بات شیطان سنگھ نے سُنی
یہ دی نفس کو جا صلاح تباہ
جو اس جنگ مین کچھ ہوئی اُنکی ڈھیل
جدھر چاہے دوڑائے ہمکو زبون
یہ سُنکر خبر نفس رونے لگا۔
بُلائے مددگار اپنے تمام
اکٹھے ہوں میدان مین اہل حرب
ریا سنگھ اور عُجب خان پہلوان
ہوا حکم سب کو کہ ای جنگ جو
ہو جیت و کامل نہ ہارے رہو
حسد بخل قائم کیے اک طرف
رہے اُس سے باقی تو اُسکو کہو
یہی چاہئے اب کرین جا کے جنگ

گیا پاس شیطان کے بے خلل
کیے سیکڑون حیلے اور داؤ مین
ولے میرا اُن پر چلا کچھ نہ بس
نہین مار سکتے انھین چھپ چھپ کے پر
ولے میرا بس کچھ نہ اُن پر چلا
جمع کرکے سب فوج و لشکر سیاہ
گیا ہاتھ مُلتا طرف نفس کی
کہ بے رنج و درجان بازی کا اب
مجھے اور تجھے شہ کرے یون ذلیل
رہے ملک تن مین وہ نت کامران
غم دل کو اشکون سے دھونے لگا
کہا ذلت ہمکو گوارا نہین
لڑائی کا سامان ہو جمع سب
غرور اور طمع اور فضول کلام
لڑائی مین شیطان کے ساتھ ہو
نکلکے شیطان وزیر عدو
ریا کو کہا کر عمل تو تمام
رہے روح کے جب نہ حسن عمل
خرد پر ہر اک سو سے برساوین سنگ

## آگاہی پانی وزیر عقل کی اس واقعہ سے اور بھیجنا امیر سخاوت کو مقابلہ مین بخل کے اور نصیحت اولیا کو حسد کے اور صدق و اخلاص کو ریا کے اور خوف ورجاء خدا کو عُجب کے اور فتح ہونی انکی

کہ پھر مفسدون نے اٹھایا ہے سر
غرض سوچ کر اُس نے باہتمام
یہی چار سردار والا جناب
سخاوت سے ہو تو حبیبِ خدا
حسد سنگھ پر اُسکو قائم کیا
ریا سنگھ مردود کے قتل کو
کرے صدق و اخلاص درجہ بلند
اگر قہرِ حق سے تو ڈرتا رہے
تو پھر کیون ہو اپنی بڑائی تجھے
خدا کی عنایت ہے تجھ پر میان
عبادت پہ کیا ناز کرتا ہے تو
نہ کر کارِ حق کو قیاس آپ پر
چلے دونون جانب سے تیر تفنگ
شجاعانِ دین جب ہوئے جنگجو
لگا بہنے ہر طرف دریائے خون
غرض غالب آیا وزیر خرد
گئے بھاگ یک لخت عُجب و ریا
کیا جبکہ مردانِ دین نے ہجوم

جمع ہو گئے سب دشمنانِ دغل
کیا جمع لشکر کو اپنے تمام
امیر سخا کو کہا اے جوان
اور ہو بخل سے رنج مین مبتلا
نصیحت سے مردون کی ہو فتحیاب
جوان صدق و اخلاص تیار ہو
کیا حکم تا عُجب سنگھ کو تباہ
تو پھر عجز کا کار کرتا رہے
سمجھ لے کہ حق سے ہین یہ کام سب
جو دی نیک توفیق تجھکو یہان
خدا نے دی توفیق طاعت تجھے
خدا کی طرف سے ہے سب خیر و شر
شجاعت کو اپنی دکھانے لگے
پڑی نفس کی فوج مین ہائے ہو
یہان تک تو لڑ لڑ کے کشتہ ہوئے
ہوئے دونون مغلوب بغض و حسد
کیا زور جب لشکرِ پاک نے
گیا بھاگ سب لشکرِ نفسِ شوم

وزیر خرد نے سُنی یہ خبر
لگے ڈالنے مُلکِ جان مین خلل
امیرون سے اپنے کیے انتخاب
بخل سنگھ کی لے خبر اس زمان
نصیحت کہ ہے خصلتِ اولیا
اور ہو خان وہان سب حسد سے خراب
ریا سے ہو تو خوار اور مستمند
کرے جا کے خوف و رجائے الٰہ
اگر ہوئے خوفِ خدائی تجھے
جو طاعت کرے تو تو ہے لطفِ رب
تو کیون عُجب پر پھر مرتا ہے تو
ہے لازم یہ شکرِ عبادت تجھے
غرض آ کے چارون ہوئے گرم جنگ
ندی نالے خون کے بہانے لگے
ہوئی گرمی جنگ یہ کیا کہون
کہ ہر جا پہ کُشتون کے پشتے ہوئے
جو اک لشکرِ دین نے حملہ کیا
لگی کفر کی فوج سب بھاگنے
لڑے ایسے میدان مین پانون گاڑ

دیا کفر و بدعت کو جڑ سے اُکھاڑ
جو دیکھا یہ شیطان ملعون نے حال
ولے شہرہ اسکا ہوا در بدر

شکست ایسی دشمن نے پائی تمام
لگا اُسکی چھاتی پہ تیر ملال

نہ لیگا کبھی پھر لڑائی کا نام
چھپائی گو اُس نے بہت یہ خبر

## خبر ہونی نفس کو اس شکست کی اور بھیجنا امیر اول طمع کو اور حُبِّ جاہ اور حُبِّ دنیا اور فضول کلام کو واسطے لڑائی وزیر عقل کے

پھر آخر کو جب نفس نے یہ سنا
کہ تا دون سزا خوب اُس زور کو
کیا کار کیا تو نے ای رو سیاہ
ہمیشہ رہی تیری تدبیر سُست
تجھے چھوڑ اُس کی اطاعت کرون
کہ جسکی اطاعت سے ہی فتحیاب
مرے پاس حاضر ہین سردار اور
مرے تیرے وہ سب مددگار ہین
شجاعت کو اپنی دکھاؤن تجھے
ترے آگے لاؤن پکڑ اُنکو عام
کہ لٹا کر کے ای نفس والا حسب
کرے تا خود روح پر عرصہ تنگ
کہ کر سارے لشکر کے آگے جدال
طمع سے پڑین جال مین مرغ و مور
طرف داہنے ہو لشکر حُبِّ جاہ
جدھر چاہیے جا اُدھر دوڑ کے
غرض اس طرح سے کیا بند و بست

تو سنکر کے حسرت سے سر کو دھنا
غضب سے کہا شہ نے ای خود پرست
کیا فوج ساری کو آخر تباہ
اگر ہی یہی سُستی ای سُست رای
مین اب حکم مین اُسکے ہر دم رہون
یہ سُن بولا شیطان وزیر لعین
بہت اُن کو آتے ہین لڑنے کے طور
نہ کھا غم نہو جا کے اُسکا مطیع
اب اس رنج و غم سے چھڑاؤن تجھے
زمین چوم کر الغرض عرض کی
مین دون عقل اور روح کو جا دب
ہر اول طمع کو بُلا کر کہا
طمع کا غبار اُن کی آنکھوں مین ڈال
کیا پیچھے قائم غرور لعین
اور ہو حُبِّ دنیا کے بائین سپاہ
جدھر دیکھے لشکر کی ہوتی شکست
شہ روح کو تا کہ دیوے شکست

کہا لاؤ دستور بے نور کو
کیا تو نے کیا جو ہوئی یہ شکست
نہ تجھسے ہوا کام کوئی درست
مین جا کر پڑون روح کے زیر پاے
شہ روح ہے شاہ والا جناب
مین لڑنے سے ای شاہ عاجز نہین
شجاع اور سپہدار خونخوار ہین
کرون لا کے اُسکو ہی تیرا مطیع
کرون لشکر عقل و روح کو تمام
عدو پر مجھے حکم ہو اس گھڑی
غرض پھر آیا بمیدانِ جنگ
سواروں کو اپنے تو لے جلد جا
طمع کرتی ہے عقل مندون کو کور
کہ دشمن ادھر سے نہ آ جا کہین
فضول کلام اب مدد کو رہے
اُدھر جلد جاوے دہین کر کے جست

## بھیجنا وزیر عقل کا امیر توکل

**کو مقابلہ طمع کے اور خضوع کو واسطے غرور کے اور زہد و تقوی کو حب دنیا کے اور علم فنا کو واسطے جاہ کے اور خموشی کو واسطے فضول کلام کے**

وزیر خرد نے کہا یہ بے ہراس
گیا مصلحت کو شہ روح پاس
کہ جنگ عظیم آیا ہے پیش اب
عدو نے سپہدار بھیجے ہین سب
شہ نفس نے فوج سی چھانٹ کر
لڑائی کو بھیجے ہین سب نامور
کہ جو جو تھے اُسکے چھٹے پہلوان
وہ آئے ہین لیکر کے فوج گران
کہا شاہ نے اس کی تدبیر کیا
کہو جلد تر اب ہی تاخیر کیا
بجالا کے آداب بولا وزیر
یہ ہے عرض اے شاہ روشن ضمیر
کہ لو لشکر خاص سی چھانٹ اب
شجاع اور دلیر اور اہل حرب
علحدہ کرو ان مین جو مرد ہون
شجاعت کے احکام مین فرد ہون
نکال اپنے لشکر سے تم پہلوان
مقابل کرو ایک کے اک جوان
کرو مستعد جنگ کو بیدلیل
ہو دفع کر زمین دشمن کے ڈھیل
کہا شاہ نے ہے یہ رائے صواب
امیرون سے اپنے تو کر انتخاب
کہا عقل نے اپنے لشکر سے لو
ہرادل کو جو سخت مضبوط ہو
امیر توکل سپہدار کو
طمع کے مقابل ہین آگے کرو
امیر خضوع کو ہو حکم حضور
کرے دفع پیچھے سے فوج غرور
طرف بائین جا زہد و تقوی کی فوج
کہ تا وے مٹا حب دنیا کی کھوج
طرف دہنے جاوے امیر کبیر
کرے جا کے جو حب جاہ کو اسیر
کہ ہے یعنی علم فنا جسکا نام
کرے جاہ و عزت کو دم مین تمام
فضول کلام اُس طرف ہو اگر
ہے تدبیر اس کی یہ اس وقت پر
امیر خموشی کو قائم کرو
سخن بیہودہ کو کرے قتل جو
ملے جس جگہ پر فضول کلام
کرے جا کے خاموشی اُسکو غلام
شجاعت کی جا کر کے سب داد وین
عدو کو پکڑ کر کے کشتہ کرین
ہو آ کے میدان مین پھر ازدحام
لڑائی کی ہونے لگی دھوم دھام
جوانان شجاعت دکھانے لگے
اُمنگ اپنے دل کی مٹانے لگے
لگے کرنے مردان جان کو نثار
سمجھتے تھے زخمونکو باغ و بہار
لڑائی تھی مردون کو سیر چمن
گل و غنچہ ہوتے تھے زخم بدن
نہ مرنے سے کچھ اپنے ڈرتے تھے
قدم پر قدم آگے دھرتے تھے وہ
ہوا حملہ جب لشکر دین کا
گیا پایون اُٹھ فوج فریقین کا
گئی بھاگ فوج عدو اُس زمان
لبون پر ہوئی اُسکے دشمن کی جان

**بھیجنا النفس کا آخر کار**

## بخشنی تکبر کو واسطے جنگ کے اور مقابل ہونا تواضع کا تکبر سے اور فتح پانی اسلام کی اور بھاگنا شیطان کا اور پکڑا جانا نفس کا

شہِ نفس یہ دیکھکر ڈر گیا
سپہ تیغ و زر مال بے انتہا
ہے لازم کہ جا کر اعانت تو کر
کہ فوجِ خرد کو کرے تا کہ زیر
ہوا واقع جب وقت و نوبت جنگ
تکبر کو لایا تواضع پکڑ
کہا لشکر اسلام یکبارگی
کریں جیسا چاہیں پھر ہم انتظام
کیا حملہ ہر طرف سے آن کر
تبر خنجر و نیزہ و ہم سنان
ہوئے قتل سوار لشکر فرار
سیہ بخت مکار غدار کو
شہِ روح کے لاکے آگے گیا
کرو قتل یا قید میں دیجیے
بدی کی بنا کرکے صورت بھلی
چلا جا طریقِ شریعت پہ تو

وہ مرنے سے پہلے گویا مر گیا
کہا اب تو امداد کرنی ضرور
مرے حکم کی اب اطاعت تو کر
اُدھر لشکرِ روح سے با سپاہ
تکبر پہ آخر ہوا عرصہ تنگ
خرد نے جو دیکھا کہ کارِ عدو
کرے حملہ جس سے ہو آوارگی
غرض کرکے ہر طرف سے ازدحام
برسنے لگے اُن پہ تیر و تبر
برسنے لگا مینہ سا چاروں طرف
عزازیل بھی بھاگا ہو بیقرار
گلے پاؤں میں طوقِ زنجیر ڈال
کری عرض حاضر ہے یہ بھیجا گیا
بُرائی کا بدلہ بُرائی ہے یار
دکھائے اگرچہ یہ نفسِ دنی
یہ مکرِ شیاطین نہ آوے بکار

بلا بخشیِ کبر کو پھر دیا
تو خود جا کہ لشکر میں آیا فتور
تکبر اُٹھا جیسے غرندہ شیر
امیرِ تواضع ہوا جنگ خواہ
کمند ایک گردن میں ڈال اور جکڑ
ہے مغلوب غالب ہے فوجِ نکو
کہ تا ہووے آوارہ دشمن تمام
مٹانے لگے نفس و شیطاں کا نام
چھری گرز و شمشیر و تیر و کمان
عدو کا لگا ہونے لشکر تلف
پکڑ لائے نفسِ تبہ کار کو
بنا کرکے اُسکا بہت زشت حال
یہ حاضر ہے جو چاہیے کیجیے
نہ کر ظاہر اور باطن اک تو شمار
نہ کر تو خیال اُسپہ ای نیک خو
ہو تو حشر میں آخرش خوار و زار

## حکم کرنا سلطان روح کا واسطے قتل نفس کے اور چھڑانا وزیر عقل کا نفس کو قتل سے اور زندان میں رکھنا اُس کو

شہِ روح کے پاس جکڑا ہوا

شہِ روح جا کر کے پیشِ خدا

غرض آیا جب نفس پکڑا ہوا
لگا سجدۂ شکر کرنے ادا

خدا کی طرف سے یہ سامان ہوا
ہے شکر خدا دی فتح ہم کو عام
ہوا شرع کے حکم کا خوب زور
شہ روح کے یاں ہوا نیکنام
کہ حاضر ہو جلادِ تقویٰ شتاب
فساد اور فتنہ کا ہیگا نشان
تو پھر دفع کرنا ہو اِسکا بِحال
کیا عرض اے شاہ والا حسب
نہین مارنا اُسکا اب خوب ہے
مگر حکم ہو طوق و زنجیر کو
رکھو اپنی خدمت مین اسکو صدا
نہین مارتا اُسکو بہتر کبھی
جو مارے اُسے تیرا نقصان ہے
تو پھر پشت پر اُسکے ہووے سوار
ریاضت کی زنجیر پانوٴ مین کر
ہمیشہ رہے قید مین یہ شقی
کہا عقل نے نفس سے اے عمو
گنہ کر کے کیون دور عقل سے ہوا
تو کر ساتھ ہو کر کے اب شاہ کی
چھڑاوٴن تجھے قید سے مین ابھی
شہ روح دے تجھکو تکلیف سخت

کہ یہ دشمنِ بد پشیمان ہوا
وزیر خرد نفس کو زیر کر
گیا کفر اور فسق کا شہر و شور
غرض نفس کو جبکہ آگے کیا
کرے قتل اس بد کو با صد عذاب
رہا زندہ گر یہ تو پھر وقت پا
ہے بہتر کہ وہ مار کر یان سے ٹال
ہے قرآن مین فرمادیا جا بجا
نہ قتل اُسکا البتہ اسلوب ہے
ہو زنجیرِ شرعی مین یہ پای بند
سفر کے لیے اپنا خادم بنا
مگر گھاس اور دانہ کم اُسکو دے
وہ کر حکم مین تیرے جس سے رہے
غرض اُسکی تقصیر کر کے معاف
گلے عجز کا طوق ڈالو مگر
لگا رہنے زندان مین با درد و سوز
پھرا یا ہے کیون تونے جنت سے رو
بس اب توبہ کر اور ہو شہ کے ساتھ
عبادات و طاعات اللہ کی
وگرنہ ہمیشہ رہے گا تو قید
ہمیشہ رہے تیرا برگشتہ بخت

ہوا قید نفس اور لشکر تمام
ہوا مُلک مین تن کے فرخندہ فر
وزیر خرد کر کے مُردون کا کام
تو یہ شاہ نے حکم اُس کو دیا
وجود ایسے مفسد کا اندر جہان
کرے گا فساد اور فتنہ بپا
وزیر خرد نے بجا کر ادب
عذا عفو کے حکم کو بر ملا
کر و اب معاف اِسکی تقصیر کو
رہے حکم کے طوق مین روز چند
جو سرکش ہو گھوڑا بڑا قیمتی
کہ تا حکم مین تیرے ہر دم رہے
کرے پہلے اس پر عطا شہریار
دیا حکم رہنے کا زندان مین صاف
زہ ہر جنگ اور بندگی بیگ کی
ہوا اِس مین یہ اتفاق ایک روز
ترے حق مین تو وعدہٴ وصل تھا
کہ تیری ہے اس مین سراسر نجات
رہِ حق مین ہو جُسپت تو اے غبی
نہ چھوٹنے کی کبھی پھر اُمید
یہ جب نفس نے جانا اب تو اسیر

ہوا قید مین روح کے ناگزیر
ہون روز ازل سی مین شہ کا غلام
مرے کام سیدھے کو اُلٹا کیا
اُسے چھوڑ کر اب تو حاضر ہو نہین
ولیکن کرون تجھکو اپنا شفیع
مجھے مُلک سے شاہ کی بافراغ
رہون شہ کی خدمت مین مثل غلام
کہ روح طبیعی کا ہو وہ مکان
تو کچھ کام میرا نکلتا رہے
اطاعت کرون اور رہون اُس جگہ
سخن کو نہین تیرے ہرگز فروغ
کہا نفس نے اے وزیر خرد
جو ہو حکم مجھکو خبر دیجیے
لگا کہنے یون شاہِ روشن ضمیر
امیری اُسے دے ہی پھر اب بھلا
ہی بہتر کہ رکھین سدا قید ہم
سفر او حضر مین رہے پھر غلام
وہ ملکوت و جبروت و لاہوت مین
تو ناچار یاد حق کی کرنے لگا
غرض قیدیون کی طرح سے سدا
طرف دوسرے اپنی کرتا نگاہ

تو ناچار ہو کر کے کہنے لگا
رہا شاہ کا لطف مجھپر مدام
جو نیکی کا مین نے ارادہ کیا
مخالف ہون گر شہ کا کافر ہو نہین
کہ سلطان دے مجھکو کچھ مُلک اب
ملے قلعہ ہے نام جسکا دماغ
اگر یہ شہنشہ نہ رکھے قبول
مجھے حکم رہنے کا ہووے وہان
مجھے شاہ ان دو سے دے اک مقام
یہ پیغام جا کر مرا شہ سے کہہ
مقید ہو تسپر بھی اندر دماغ
تجھے اس سے کیا جو کرے ردّ و کد
وزیر خرد نے کیا عرض جا
کدھر ہی تری عقل اب اے وزیر
کہ تا ملک مین جا شرارت کرے
اُسے پانی اور دانہ دین مثل کم
مددگار ہو میرا اطاعت کے وقت
رہے میری خدمت مین بالراس و عین
لگا کرنے طاعات صوم و صلوٰۃ
وہ کرتا تھا ناچار ذکر خدا
کبھی داؤ لگتا تھا اُس کا اگر

وزیر خرد سے کہا ای خوش ادا
عزازیل نے مجھکو پرکھو دیا
وہین اُس نے آ مجھکو گمرہ کیا
ہوا اب تو سلطان کا مین مطیع
کہ اُس صوبہ مین مین ہون مضطرب
جو ہو یہ عنایت تو پھر مین مدام
تو مُلک جگر مین کرون مین نزول
جو روح طبیعی ہو تابع مرے
کرون جا کر وہان اپنا مین انتظام
کہا عقل نے نابکار دروغ
رکھے بادشاہی کی بُو ای کلاغ
بھلا شاہ سے عرض تو کیجیے
یہ سنتے ہی شہ ہو گیا بس خفا
کیا سو مصیبت سے قید اسکو لا
پکڑ کر قلعہ پھر بغاوت کرے
ضرورت کے وقت اُس سے لین خوب کام
جدھر چاہون دوڑا دون مین اسکو
نہ یہ مکر بھی نفس کا جب چلا
قبولا بدل راہِ حج و زکوٰۃ
ولے وقت بے وقت یاد کرے
تو کرتا شرارت کچھ اُس وقت یہ

اسی واسطے ہی نبیؐ نے کہا
کہ ہیگا جہاد اکبر اس سے مراد
بیان سے نبیؐ نے رہنما کہا
بیان کی ہی کر غور ای نیکنام
کہا مین جو کچھ کر عمل اسپہ تو
نہان راز کو اب عیان کر دیا
سدا اپنے دشمن سے ہشیار رہ
تو رہ تو بھی اسکی خرابات مین
رئیسان لشکر کی تو رکھ خبر
وہ کب اپنے لشکر سے غافل ہوا
تو ہشیار رہ ہر لحظہ رہنا ضرور
نہین تو سمجھ تجھ پہ آفت پڑی
جوان دو سے تجھکو نہین کچھ خبر
ہو دشمن کے اوپر تجھے فتح کب
حساب اس سے ہر آن لیتے رہو
رہو نفس پر کرتے ہر دم جہاد
کسی کو جو ہو پیش دشمن سی جنگ
تو مشغول اس اسکی ہی بات مین
تو غافل ہی پھر کس لیے ای عزیز
تجھے اس جہان سی گذرنے کی وقت
تجھے چار ناچار مرنا ضرور

کہ ہی نفس دشمن تمھارا بڑا
جو مومن کرین کافرون پر جہاد
بیان کر دیا اس کا مین مدعا
کری عمر تفصیل مین صرف گین
کہ تا روز محشر مین ہو سرخ رو
کیا کر تو اس پر ہمیشہ عمل
نہ سو خواب غفلت مین بیدار رہ
کھڑا ہی عدو جنگ کے واسطے
کہ تا پاوے دشمن کے اوپر ظفر
نہین اپنے دشمن کی تجھکو خبر
محاسب ہو اس نفس کا بے قصور
امیر دن سے تو نفس اور روح کے
تو اس جنگ مین تو ہے عاجز مقر
یہ بس نفس ہو روح پر فتحیاب
بدی پر سزا اس کی دیتے رہو
تو کر یاد مین حق کی ہر سانس صرف
رکھے مستعد فوج کو بیدرنگ
جو ٹھہرا ہی ای یار مرنا تجھے
نہین تجھکو اس بات کی کچھ تمیز
سوا حسرت افسوس کے ای میان
سفر کے لیے توشہ کرنا ضرور

کرو نفس کے ساتھ اپنے جہاد
کہین اسکو شرع مین اصغر جہاد
مین تفصیل اور شرح اس کی تمام
نبیؐ نے کہا اسکو اک حرف مین
یہ جو مین نے تجھسے بیان کر دیا
چلا جاوے جنت مین تا بے خلل
رہے تیرا دشمن تری گھات مین
تو رکھ اپنے لشکر کو آراستے
کہ جو شاہ لڑنے مین کامل ہو یار
کہ ہی مستعد وہ ترے قتل پر
لیا نفس سے کر حساب ہر گھڑی
خبردار دونون کے رہ حال سے
جو غفلت مین تیری گئی عمر سب
ڈرا اس خواب غفلت سے ای جان شتاب
کرو ہر گھڑی حق تعالی کو یاد
مٹا دل سے تو خواب غفلت کا حرف
رہے موت ہر دم تری گھات مین
اس عالم سے آخر گذرنا تجھے
یہ سب ہو گا معلوم مرنیکے وقت
نہ آویگا کچھ کام اس وقت ان
اسی واسطے ہی نبیؐ نے کہا

جہاد اپنے تو نفس سے کر سدا
مخالف ہو جو یار کی راہ مین
اور اُسکے تمامی مددگار کو
بس اک نکتہ پر ختم کی مین کلام
کبھی تکرِ دنیا پہ مائل نہ ہو
الٰہی بحقِ نبیؐ پاک ذات
دعا مانگ حق سے بصد التجا
لیا گھیر اب فوج اغیار نے
کرے قتل جو فوجِ اغیار کو
الٰہی مین عاجز ترا بندہ ہون
کرم تیرا ہر اک کا ہی چارہ ساز
ترا ذکر ہر اک کرے صبح و شام
ترا مہرِ وحدت ہی سب پر طلوع
الٰہی الٰہی برائے آلہ
چھپے یا کھُلے سب کے سب بخش دے
کہ مجھ سے ہوا کچھ نہ اچھا عمل
سوا تیرے فضل و کرم کے آلہ
شرابِ محبت کا دے مجھکو جام
اسی درد سے مجھکو آرام دے
کرے عشق اُ مجھ مین جو تن جوش
کہ گرمی سے اُس کی نہ پاؤن قرار

رہے ہی یہ دشمن تری گھات مین
اُسے ڈال دے قہر کی چاہ مین
لڑائی مین ہے اُسکی ذات حبیب
بقولِ محمدؐ علیہ السلام
ہمیشہ تو کر نفس کے بر خلاف
مجھے بھی ہو اس نفسِ بد سے نجات
الٰہی الٰہی الٰہی آلہ
لعین نفس و شیطانِ مکّار نے
مرا ملکِ جان خالی ہو غیر سے
ملاقات کا تیری جویندہ ہون
ترا حسن اک شہرہ آفاق ہی
شرابِ محبت کا پیتا ہے جام
سوا تیرے بتلا یہان کون ہی
طرف اپنے کوچہ کی دے مجھکو راہ
خصوصاً گنہ مجھ گنہگار کے
رہا خوابِ غفلت مین بے خلل
کرم سے مرے کام آسان کر
تو راضی ہو جس مین وہ لے مجھ سے کام
مرا دل غمِ عشق سے ریش کر
کہ دل سے قرار اور جا سے ہوش
مرے دل کو رکھ اپنی جانب رجوع

تو غافل ہی کیون اس سہو دن رات مین
تو کر قتلِ نفسِ تبہ کار کو
نہ غافل ہو اِک دم نہ اِک آن سست
کہ اک لحظہ مرنے سے غافل نہو
کر اس خار سے ملک کو تن کی صاف
اُٹھا کر اب آمداد دستِ دعا
مری نفس و شیطان نے مارلی ہے راہ
ذرہ لشکرِ عشق کو حکم ہو
ہو آباد جانان کی زینت سے سیر
ترے در سے ہے سب کو عجز و نیاز
ہر اک تیری صورت کا مشتاق ہی
نہ کیون کر ہون ہم تیری جانب رجوع
عیان اول آخر یہان کون ہی
الٰہی گنہ سب کے اب بخش دے
فقیر اور حقیر اور تبہ کار کے
نہین نیک عمل کچھ مرے پاس آہ
نظر مجھ پہ رحمت کی ہر آن کر
مئے عشق سے اپنے اک جام دے
یہ درد و الم بیش سے بیش کر
رہے دل مین یون آتش عشق یار
کرے مہر رو تیرا اس مین طلوع

هو روشن ترے نور سے شمع جان
رہے مجھکو اپنی نہ اصلا خبر
الٰہی دعا میری ہووے قبول
بحقِ عمرؓ شاہِ والا یقین
پڑھو ان سب پر امداد تو صبح شام
بس اب ہوچکا یہ رسالہ تمام
بچے نفس وشیطان سے وہ بے خلل
غرض جب ہوا یہ رسالہ تمام
کسی مردِ حق نے بصد پرضیا
سن وسال ہجریِ خیر الانامؐ

کہ دیکھون ترا تا جمال ہر زمان
مین دیکھون نظر کو اٹھا کر جدھر
بحقِ نبیؐ بعد آلِ رسولؐ
بحقِ علیؓ اور عثمانؓ پاک
ہزارون درود اور ہزارون سلام
پڑھو اسکو اے دوستو صبح شام
مرے بھی لیے کیجیو اب دعا
جہاد اکبر اس کا رکھا مین نے نام
کیا مین نے ہندی ملا کر کچھ اور
تھے بارہ سو اور ستھ ہوا جب تمام ۱۲۶۰ھ
الٰہی تو کر رحم شام وسحر

مجھے اپنی صورت مین یون محو کر
سوا تیرے آوے نہ کوئی نظر
بحقِ ابوبکرؓ صدیقِ دین
رہے محو تجھ مین مری جان پاک

## خاتمۃ الرسالۃ

پڑھے اور کرے جو کہ اس پر عمل
کہ ہون نفس وشیطان کے شر مین پھنسا
یہ مضمون تھا فارسی مین لکھا
کہ تا خاص اور عام سمجھین بفور
مؤلف وکاتب وخوانندہ پر

## تمت بالخیر

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب عجیب وغریب مسمّیٰ بہ جہاد اکبر از تصنیفات لطیف مقبول بارگاہ الٰہ حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ حسب الحکم عالیجناب حاجی محمد سعید صاحب کلکتہ خلاصی ٹولہ نمبر (۸۵) باہتمام احقر العبید محمد عبد المجید در مطبع مجیدی واقع کانپور بماہ محرم الحرام ۱۳۳۵ھ مطابق ماہ نومبر ۱۹۱۶ء حلیۂ طبع در بر کشید

فقط

# نالۂ امداد غریب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## رباعی

ای ذاتِ تو با رحمت و الطاف قریب
وی رحمت و لطفت بمناجات مجیب
اکنون بطفیلِ احمدؐ و یارانش
مقبول شود نالۂ امدادِ غریب

الٰہی یہ عالم ہے گلزار تیرا
عجب نقشِ قدرت نمودار تیرا
جہاں لطفِ گل ہے وہیں خارِ غم ہی
ہے گل خار مین گل مین ہی خار تیرا
عجب رنگ بیرنگ ہر رنگ مین ہے
یہ ہے رنگ صنعت کا اظہار تیرا
خوشی غم مین رکھی ہی اور غم خوشی مین
عجب تیری قدرت عجب کار تیرا
یہ نقشہ دو عالم کا جو جلوہ گر ہے
ہے پردے مین روشن سب انوار تیرا
یہ کوتاہی اپنی نظر کی ہے یارب
ترے نور کو سمجھیں اغیار تیرا
بہر رنگ ہر شے مین ہر جا یہ دیکھو
چمکتا ہے جلوہ قمروار تیرا
نہین وہ جگہ اور نہین وہ مکان ہی
کہ جس جا نہین ذکر اذکار تیرا
تو ظاہر ہے اور لاکھ پردے مین تو ہی
تو باطن ہے اور سخت اظہار تیرا۔

تو اوّل۔ نہین ابتدا تیرا یا رب
تو آخر نہین انتہا کار تیرا

تو اوّل تو آخر تو ظاہر تو باطن
تو ہی تو ہی ہے یا کہ آثار تیرا

نظر کو اُٹھا کر جدھر دیکھتا ہون
تجھے سب مین دیکھتا ہون نہ اغیار تیرا

مطلع

نہین دیکھتا کچھ و لے دیکھتا ہون
ہر اک جا پہ نقشہ طرحدار تیرا

الٰہی مین ہون بس خطاوار تیرا
مجھے بخش۔ ہے نام غفار تیرا

عفو کس سے چاہے گنہگار تیرا
کہو کس سے چھوٹے گرفتار تیرا

الٰہی بتا چھوڑ سرکار تیری
کہان جاوے یہ بندہ ناچار تیرا

نگاہ کرم ٹک بھی کافی ہے تیری
اگرچہ ہون بندہ بہت خوار تیرا

دو لبے رضا کیا کرون مین الٰہی
کہ دارو بھی تیری اور آزار تیرا

مرض لا دوا کی دوا کس سے چاہون
تو شافی ہے میرا مین بیمار تیرا

مین ہون چیز تیری جو چاہے سو کر تو
تو مختار میرا مین ناچار تیرا

الٰہی مین سب چھوڑ گھر بار اپنا
لیا ہے پکڑ اب تو دربار تیرا

سوا تیرے کوئی نہین میرا یا رب
تو مولا ہے مین عبد بیکار تیرا

کہان جاوے جسکا نہ ہو کوئی تجھ بن
کسے ڈھونڈھے جو ہو طلبگار تیرا

کیا اپنے در سے اگر دور مجھکو
کدھر جاوے عاجز یہ ناچار تیرا

نہ پوچھے سوا نیک کارونکے گر تو
کہان جاے یہ بندہ ناچار تیرا

گناہون نے ہر طرف سے مجکو گھیرا
سنا جب کہ ہے نام غفار تیرا

رہیگا نہ کچھ نقد عصیان سے میرا
لگے گا جو رحمت کا بازار تیرا

دلیر ہم گناہون پہ کیونکر نہ ہوئین
کہ ہے نام غفار و ستار تیرا

سدا خواب غفلت مین سوتا رہا مین / نہ اک دم ہوا آہ بیدار تیرا

چلا نفس و شیطان کے احکام پر مین / نہ مانا کوئی حکم زنہار تیرا

برے کام مین عمر افسوس کھوئی / کیا مین نہ اچھا کوئی کار تیرا

نہ رسوا ہون جیسا یہان حشر کو بھی / نہ ہون جب کہ ہو عام دربار تیرا

مرین مشکلین ہووین آسان اک دم / جو ہووے کرم مجھپہ اکبار تیرا

خبر لیجو میری تو اس دم الٰہی / کھلے جب کہ بخشش کا انبار تیرا

ہون ظلمات عصیان سے حسنات روشن / جو ہو ابر رحمت نمودار تیرا

کہان میرے عصیان کہان تیری رحمت / کہان خس کہان بحر زخار تیرا

لگین کرنے کافر بھی امید بخشش / لگے ہونے جب رحم اظہار تیرا

گنہ میرے حد سے زیادہ ہین یارب / مجھے چاہیے رحم بسیار تیرا

نہ ڈر دشمنون سے رہا مجکو جب سے / کہا تو نے مین ہون مددگار تیرا

تمنا ہے اس بات کی مجکو ہر دم / کہ دل سے زبان پر ہو اذکار تیرا

ترا نام شیرین حلاوت ہو دل کی / ہر اک بات سے خوش ہے تکرار تیرا

الٰہی رہے وقت مرنے کے جاری / بتصدیق دل لب پہ اقرار تیرا

نہ کوئی ہے میرا نہ مین ہون کسی کا / تو میرا مین عاجز دل افگار تیرا

تو میرا مین تیرا مین تیرا تو میرا / ترا فعل میرا مرا کار تیرا

نہین مین تو ہی ہے تو ہی ہے نہین مین / تو ہے نور میرا مین آثار تیرا

مین ہون عبد تیرا تو معبود میرا / تو مسجود مین ساجد زار تیرا

الٰہی بچا قہر سے اپنے مجکو / کہ ہے عفو و بخشش کرم کار تیرا

یہ جور و جفا ہم سے ہمپر ہے یارب نہین ظلم اور جور اطوار تیرا

بدون کو کرے نیک نیکون کو بد تو — یہ ہے بے نیازی کا بازار تیرا
نہین کافرون کو جو توفیق ایمان — کہ ہے نام قہار و جبار تیرا
حکومت ہوئی اُسکو حاصل جہان کی — ہوا جو کوئی حکم بردار تیرا
فنا ہو گیا جو تری دوستی مین — تو ہے یار اُس کا وہ ہے یار تیرا
دو عالم خریدار ہوا اُسکا بیشک — جو ہو نقدِ جان سے خریدار تیرا
کھلین اُسکی آنکھین کرین بند جسنے — عیان ہو نہان اُسپہ اسرار تیرا
رہے ہوش اُسکو کسی کا نہ اپنا — الٰہی ہوا جو کہ ہشیار تیرا
الٰہی مجھے ہوش دے اب تو ایسا — رہون مین سدا مست و مے خوار تیرا
تو کر بے خبر ساری خبرون سے مجکو — الٰہی رہون اِک خبردار تیرا
مین ہر درد اور مرض سے چھوٹ جاؤن — جو ہووے محبت کا آزار تیرا
بنا اپنا قیدی کر آزاد مجکو — ہے آزاد سب سے گرفتار تیرا
جو سویا سو جاگا جو جاگا سو سویا — سُلا مجکو تا ہون مین بیدار تیرا
بھکاری ترا جاوے محروم کیونکر — کہ ہے خوانِ بخشش ہے تیار تیرا
ترا خوانِ انعام ہے عام سب پر — ہے شاہ و گدا ہر نمک خوار تیرا
بھکاری کرورون ترے ہون نہ کیونکر — نہین کرنا معمول انکار تیرا
کوئی تجھ سے کچھ کوئی کچھ چاہتا ہے — مین تجھ سے ہون یا رب طلبگار تیرا
نہین اس سے زیادہ کوئی مجکو خواہش — ہر اک شے سے ہے وصل درکار تیرا
نہین دونون عالم سے کچھ مجکو مطلب — تو مطلوب مین ہون طلبگار تیرا
ہے جنت کی نعمت تو سب میری خاطر — میسر ہو اے کاش دیدار تیرا

مرے دل مین ٹک جلوہ فرما الٰہی — کہ تجھ بن ہے ویران ایب دار تیرا
نہین وصل افسوس قسمت مین میری — مین سایہ نمط گرچہ ہون جار تیرا
تو ہے جان و دل سے بھی نزدیک میرے — و لے آہ ملنا ہے دشوار تیرا
ہون باوصف اِس قرب کے دور ایسا — ستاتا ہے یہ ہجرِ خونخوار تیرا
یہ قُرب و معیت ہے پھر بُعد ایسا — نہین کھُلتا یا رب یہ اسرار تیرا
حجابِ خودی میرا یا رب اُٹھا دے — کہ تا دیکھون بے پردہ دیدار تیرا
ذرہ آپ اپنے مین آمداد آتو — کہ ہے کون تو کیا ہے گفتار تیرا
تو کر صیقل آئینہ دل نام حق سے — کہ تا جلوہ گر اُس مین ہو یار تیرا
زبان سے طرف دل کی مشغول ہو تو — وہین جلوہ فرما ہے دلدار تیرا
اُٹھا غم رکھ اُمید امداد حق سے — تجھے غم ہے کیا رب ہے غمخوار تیرا
نہ ڈر فوجِ عصیان سے گرچہ بہت ہے — کہ ہے رحم حق کا مددگار تیرا
اُسی کی تو خدمت مین رہ دل سے ہر دم — تو چاکر ہے اُسکا وہ سردار تیرا
تو پڑھ اس مناجات کو پنج وقتی — کہ تا جاوے ہر غم ہر آزار تیرا
الٰہی قبول ہو مناجات میری — کہ رد کرنا ہرگز نہین کار تیرا

## خمسہ بر مناجات حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ذکر کیا کوئی کرے وحدت مین تیری قال و قیل — عقل بحث و علت و معلول ہین زار و علیل
انت کافی فی مہماتٍ و فی رزقٍ کفیل — جُد بلطفک یا الٰہی من لہٗ زادٌ قلیل
مفلسٌ بالصدق یاتی عند بابک یا جلیل

دوسرا ایسا نہیں کوئی سیہ کار و اثیم ۔۔ ہے وفورِ جرم عصیان سے سزاوارِ جحیم
وہ سراپا عاصی و خاطی تو غفار و رحیم ۔۔ ذنبہ فہ نب عظیم فاغفر الذنب العظیم
انہ شخص غریب مذنب عبد ذلیل

حیف پیری جوانی سب ہوئے مصروفِ لہو ۔۔ روز و شب وقفِ جہالت ہی رہا غفلت میں محو
یا الٰہ العالمین دے مستی عصیان سے سہو ۔۔ منہ عصیان و نسیان و سہو بعد سہو
منک احسان و فضل بعد عطاء جزیل

خواب و خور ہی میں کٹی اک عمر مثلِ دام و دد ۔۔ ہیں عمل سارے نکوہیدہ سبھی افعال بد
دیکھ کر انبارِ عصیان و جرائم بے عدد ۔۔ قال یا ربی ذنوبی مثل رمل لا تعد
فاعف عنی کل ذنب و اصفح الصفح الجمیل

ہیں سب افعالِ قبیحہ زندگی کا ماحصل ۔۔ یاد میں تیرے نہ گذری ایک ساعت ایک پل
کیا کروں اب کچھ نہیں بنتی کہ سر پر ہے اجل ۔۔ کیف حالی یا الٰہی لیس لی خیر العمل
سوء اعمالی کثیر زاد طاعاتی قلیل

غم الم اندوہ و حسرت یاس دوری بیکسی ۔۔ ناتوانی اضطرابی بیقراری بے کلی
ہیں مرض سینہ میں اتنے دل کی کاوش ہے بڑی ۔۔ عافنی من کل داء واقض عنی حاجتی
ان لی قلبا سقیما انت شافی للعلیل

خود بخود ہو جائینگے یہ درد سارے دل سے دور ۔۔ جتنے مقصد ہیں بر آئینگے الٰہی بالضرور
یہ تڑپ یہ بیقراری فکر بیجا ہے قصور ۔۔ انت شافی انت کافی فی مہمات الامور
انت حسبی انت ربی انت لی نعم الوکیل

ہوں میں چکر میں نہیں ملتی صراطِ مستقیم ۔۔ کر دیا آز و نیاز و مرض نے زار و سقیم

جسطرح خاصونپہ ہی مجھپر بھی کر لطفِ عمیم ۔ ربّ ہب لی کنز فضلک انت وہاب کریم

ز کھلا

اعطنی ما فی ضمیری دُلّنی خیر الدلیل

صورتِ شبنم ہون گریان روز و شب صبح و مسا ۔ غنچۂ خاطر برنگِ گل نہ اِک دم بھی ہنسا

جیتے جی ہر وقت خوفِ آتشِ دوزخ رہا ۔ قُل لّنا یا نار بردی یا رب فی حقّے کما

قلتَ قلنا نار کونی انت فی حق الخلیل

عمر بھر کرتا رہا فرمانِ حق سے انحراف ۔ وہ ہوا مجھ سے جو شانِ عبدیت کے تھا خلاف

جرم و عصیان و خطا یکلخت کر دی معاف ۔ ہَب لنا ملکاً کبیرً انجنا مما نخاف

ربّنا اذ انت قاضی و المنادی جبرئیل

ہوش مین آ ای غریبِ خوشِ جامِ صبوح ۔ کر عمل اچھے برے ہوتے ہین افعالِ قبوح

کیا بھروسا زندگی کا ہی مسافرِ تن مین روح ۔ اَینَ موسیٰ اَینَ عیسیٰ اَینَ یحییٰ اَینَ نوح

انت یا صدیق عاصی تب الی المولی الجلیل

## غزل در شوق زیارت باسعادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم

سبز و شاداب گلستانِ تمنّا ہووے ۔ کاش مسکن مرا صحرائے مدینہ ہووے

ہند مین گرمِ تپش یون دلِ مضطر ہی مدام ۔ دام مین جیسے کوئی مُرغ تڑپتا ہووے

مجکو بھی روضۂ اقدس کی زیارت ہو نصیب ۔ زہے قسمت جو سفر سوئے مدینہ ہووے

جب کہین قافلہ والے کہ مدینہ کو چلو ۔ شوق مین پھر تو مرا اور ہی نقشہ ہووے

ننگے پاؤن وہین ہو جاؤن مین اُٹھکر ہمراہ ۔ تن مین جامہ بھی مرے ہو کہ برہنہ ہووے

یون چلون خاک اُڑاتا ہوا صحرا صحرا ۔ جیسے جنگل مین بگولا کوئی اُڑتا ہووے

گرمِ جولان روشِ برق ہون شادی سے خندان — پانو پر پانون مرا شوق مین ٹوٹا ہووے
کانٹے تلوونمین چبھین برگِ گلِ تر سمجھون — خاک جو اُڑکے پڑے آنکھونمین سُرمہ ہووے
ایسی صورت سے درِ شاہِ عرب پر پہونچون — حال جیسے کسی ناچیز گدا کا ہووے
گرد آلودہ بدن خاک ملی چہرہ پر — ایک تہ بند پھٹا سا کوئی کرتا ہووے
خار پانون مین چبھین بال ہون سر کے بکھرے — فکر سوزن ہو نہ کچھ شانہ کا سودا ہووے
باندھ کر ہاتھ کرون عرض بصد عجز و نیاز — خدمتِ شاہ مین جیسے کوئی بردہ ہووے
یہ غلام آپ کا حاضر ہے قدمبوسی کو — وصل کا آج اشارہ شہِ والا ہووے
میری بیتابی و مسکینی پہ رحم آئے ضرور — خود درِ حجرۂ والا سے نبیؐ وا ہووے
دوڑ کر سر قدمِ پاک پہ رکھدون اپنا — دھیان کس کو ادب و بے ادبی کا ہووے
کبھی چومون کبھی آنکھون سے لگاؤن قدم — خاکِ پا آپ کی ان آنکھونکا سُرمہ ہووے
گوہرِ اشک نثارِ قدمِ پاک کرون — جز تہیدستی کوئی اور نہ تحفہ ہووے
اور جب روے مبارک کی تجلّی دیکھون — جلوۂ طور بھی آنکھونمین تماشا ہووے
سُنکے اس شوق کو کہتے ہین ملائک بھی عجب — فضلِ حق سے تری حاصل یہ تمنّا ہووے

## مناجات

اے رسولِ کبریا فریاد ہے — یا محمدؐ مصطفیٰ فریاد ہے
آپ کی الفت مین میرا یا نبیؐ — حال یہ ابتر ہوا فریاد ہے
سخت مشکل مین پھنسا ہون آجکل — اے مرے مشکلکشا فریاد ہے
دردِ ہجران سے ہے لب پر جان مری — اب تو گہہ کیجے دوا فریاد ہے

بس

چہرۂ تابان کو دکھلادو مجھے
تم سے اے نورِ خدا فریاد ہے

گردن و پا سے مرے زنجیر و طوق
یا نبیؐ کیجے جدا فریاد ہے

قیدِ غم سے اب چھڑا دیجے مجھے
یا شہِ ہر دوسرا فریاد ہے

یا نبیؐ احمدؐ کو در پر لو بُلا
اس لیے صبح و مسا فریاد ہے

## مناجات دیگر

آپ کی فرقت نے مارا یا نبیؐ
دل ہوا غم سے دوپارا یا نبیؐ

طالبِ دیدار ہوں دکھلایئے
روئے نورانی خدا را یا نبی

حق تعالیٰ کے تم ہی محبوب ہو
کون ہے ہمسر تمھارا یا نبی

دردِ ہجران نے سب مجھ سے کیا
صبر و طاقت نے کنارا یا نبی

باغِ جنت سے زیادہ ہے عزیز
مجکو وہ کوچہ تمھارا یا نبی

مرتے دم گر دیکھ لوں روئے شریف
زندگی ہووے دوبارا یا نبی

لیجیے در پر بُلا کب تک پھروں
دربدریاں مارا مارا یا نبی

چین آتا ہے مرے دل کو تمام
نام لیتے ہی تمھارا یا نبی

## مناجات دیگر حضرت سرور عالم صلے اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

سب دیکھو نور محمدؐ کا سب بیچ ظہور محمدؐ کا
جبریلؑ مقرب خادم ہے سب جا مشہور محمدؐ کا

جس مسجد میں میں سنتا ہوں تو ہے مذکور محمدؐ کا
نا ہے کسی پیغمبر کا جو ہے مقدور محمدؐ کا

وہ منشا سب اسماء کا ہے وہ مصدر ہر اشیاء کا ہے
وہ سرِ ظہور و خفا کا ہے سب دیکھو نور محمدؐ کا

کہین روح مثال کہایا ہی کہین جسم مین جا سمایا ہے — کہین حسن و جمال دکھایا ہی سب دیکھو نور محمدؐ کا
کہین عاشق وہ یعقوبؑ ہوا کہین یوسفؑ وہ محبوب ہوا — کہین صابر وہ ایوبؑ ہوا سب دیکھو نور محمدؐ کا
کہین موسیٰؑ وہ کلیم ہوا کہین راز قدیم علیم ہوا — کہین ہارون وہ ندیم ہوا سب دیکھو نور محمدؐ کا
کہین ابراہیمؑ خلیل ہوا اُسن راز قدیم علیل ہوا — کہین صادق اسمٰعیل ہوا سب دیکھو نور محمدؐ کا
کہین یار کہین بیگانہ ہی کہین شمع کہین پروانہ ہے — کہین دانا کہین دیوانہ ہے سب دیکھو نور محمدؐ کا
کہین غوث ابدال کہایا ہی کہین قطب بھی نام دھرایا ہی — کہین دین امام کہایا ہی سب دیکھو نور محمدؐ کا

## مناجات دیگر

مرا طالع خفتہ جاگے یقین ہے — اگر خواب مین مُنہ دکھائے محمدؐ
مین اُسپر فدا جان اور دل سے قربان — مرا جان و دل سب فدائے محمدؐ
محمدؐ کی مرضی ہے مرضی خدا کی — خدا کی رضا ہے رضائے محمدؐ
خجل ہو کے خورشید کا رنگ فق ہو — اگر مُنہ سے پردہ اُٹھائے محمدؐ
نہوتے تو کچھ بھی نہوتا یقین ہے — ہوا ہے یہ سب کچھ برائے محمدؐ

عطا کر الٰہی تو اُسکی تمنا
کہ ہے رنج بھی خاک پائے محمدؐ

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب عجیب و غریب مسمی بہ نالۂ امداد غریب از حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ مع اشعار منشی محمد خان غریب سہارنپوری باہتمام کمترین محمد عبد المجید عفی عنہ مطبع مجیدی کانپور طبع شد

# قرآن مجید مترجم بزبانِ اُردو

## عُمدہ کاغذ تقطیع کلان جلی قلم چھپا شدہ

دبرحاشیہ

## سجاوندی عربی مع خلاصہ تفسیر حقّانی اُردو

بحمد اللہ وہ قرآن مجید مترجم جسکا قوم اور مُلک کو مُدّت سے انتظار تھا طبع ہوکر ہدیۂ ناظرین ہوا اسمین ضرورت زمانہ کے موافق اصل عبارت سے منطبق کرکے اور استعارہ وکنایہ مجاز وتشبیہ وتمثیل کو بھی ملحوظ رکھکر بامحاورہ ترجمہ کیا ہے، اور تحت اللفظ کی رعایت بھی کی گئی ہے۔ یہ ترجمہ شمس العلماء مولانا مولوی ابو محمد عبدالحق صاحب حقّانی مرحوم کی جدید تالیف ہے، جنکی مصنفہ تفسیر حقّانی بیحد مقبول ہو چکی ہے اس قرآن شریف مترجم کے حواشی پر پوری تفسیر حقّانی کا خلاصہ بھی چڑھایا گیا ہے جسمین ترکیب نحوی تصحیح شان نزول حل لغات احکام سیاسیہ واخلاقیہ وروحانیہ کی تشریح، ربط آیات، قصص اور واقعات کی تاریخ، زمانۂ حال کے موافق درج ہے باایںہمہ سلف صالحین کا اتباع، اور بے اصل روایات وقصص موضوعہ سے اجتناب کیا گیا ہے۔

یہ مسلّم ہے کہ فصاحت وبلاغت کا عنصر استعارہ کنایہ تشبیہ وتمثیل ہے بعض تو بے علمی سے اور بعض عناد سے ایسے ہی مواقع مین ٹھوکر کھاجاتے ہین اسلیے زمانۂ حال کی ضرورت کے موافق۔ اس ترجمہ وتفسیر مین سب باتونکا خاص خیال کیا گیا ہے، کہ کسی مخالف کو قرآن مجید پر اعتراض کا موقع نہ رہا۔ اور نہ رہے

ترجمہ مین یہ خوبی کہ ناخواندہ بھی سُنکر سمجھ جاوے۔ یہ ترجمہ عمدہ کاغذ تقطیع کلان ۲۲×۲۶ ڈبل پر صحت کے ساتھ طبع کیا گیا ہے۔ اس ترجمہ کے لینے سے پوری تفسیر حقانی کا خلاصہ بھی جسکی قیمت پچیس روپیہ ہے، حاصل ہو سکتا ہے۔ ہدیہ بھی بنظر رفاہ عام بہت کم ہے بے جلد صرف ساڑھے چھ روپیہ ہے ایضاً مجلد عمدہ چرمی آٹھ روپیہ دس آنہ محصول ڈاک وغیرہ ذمہ خریدار رہے

المشتہر

ومالک مطبع مجیدی کانپور حاجی محمد سعید تاجر کتب کلکتہ خلاصی ٹولہ نمبر (۸۵)



# ضروری التماس



**معزز ناظرین!** مطبع مجیدی نے دیانت اور راستبازی کی وجہ اپنے خریدارون کو اپنا گرویدہ بنا رکھا ہے تاجران باوقار اور تمام خریداران دیار و امصار جیسی کچھ اسکی عزت افزائی فرماتے ہین وہ اسکی خوش معاملگی کے نتائج سے ایک نتیجہ ہے مطبع مجیدی اپنی مجموعی حیثیت اور ساکھ کے لحاظ سے جو مشہور ہے بیوپاریونکو جسقدر خاص کفایت اور متفرق خریدارونکو جسقدر رعایت سے مال دیا جاتا ہے اسکا صحیح اندازہ وہی لوگ کر سکتے ہین جنکو ایکبار بھی مطبع سے مال منگانیکا موقع ملا ہے مندرجہ ذیل امور کی اہتمام کیساتھ پابندی اور لحاظ کی وجہ سے جیسی کچھ روز افزون ترقی اس کارخانے کو ہو رہی ہے معزز ناظرین پر مخفی نہین۔

(۱) اس مطبع مین تقریباً تمام **ہندوستان** کی مطبوعہ ہر علم و فن کی عربی فارسی اردو کتابون کا ذخیرہ اور سیل موجود رہتا ہے۔

(۲) حتی الامکان کتابین عمدہ چھاپے اور اچھے کاغذ کی چھپی ہوئی فراہم کی جاتی ہین۔

(۳) جو کتاب عمدہ طبع ہی نہین ہوئی یا چھپکر کمیاب ہوگئی ہے وہ بدرجۂ مجبوری خراب چھاپے اور خراب کاغذ کی روانہ کی جاتی ہے اور جو صاحب لکھدیتے ہین انکو خراب کتاب نہین روانہ کیجاتی ہے۔

(۴) تاجران کتب (**بیوپاریون**) کے ساتھ جو رعاعات کی جاتی ہین اور **جس نرخ سے انکو مال روانہ**
۲۹۲ **کیا جاتا ہے اس کم نرخ پر غالباً اور تاجر سے بھی نہ مل سکیگا۔**

(۵) **مدارس اسلامیہ و طالبان علم** کے ساتھ جیسی رعایتین کیجاتی ہین اسکا اندازہ مال منگانے پر ہو سکتا ہے۔

(۶) **متفرق خریداران** کو خاص نرخ سے مال روانہ کیا جاتا ہے۔

(۷) تاجر (بیوپاریون) مدارس اسلامی طالبان علم اور متفرق خریدار غرضکہ سب صاحبونکے لیے **کچھ نہ کچھ ایسی رعایتین ہین کہ بہ ہیئت مجموعی ہمارا دعویٰ ہے کہ انشاءاللہ ہر جگہ سے کفایت پڑیگی** اور اسپر عمدگی مال کا نفع گھاتے مین۔

(۸) ہمکو امید ہے کہ اگر آپ کو کسی کتاب کی ضرورت ہو تو سب سے پہلے اپنے اس قدیم کتب خانۂ تجارتی مجیدی کو یاد فرمائیے اور **ایک معمولی سی فرمایش بھیجکر کارخانے کی دیانت راستبازی کفایت۔ رعایت۔ عمدگی مال وغیرہ وغیرہ** کا اندازہ ضرور فرمائیے۔



**الملتمس**
**محمد سعید تاجر کتب کلکتہ و**
**مالک مطبع مجیدی کانپور**



